اضافہ شدہ ایڈیشن

# القاموس الجدید

## عربی۔ اردو لغت

www.KitaboSunnat.com

پینتالیس ۴۵,۰۰۰ ہزار سے زائد قدیم وجدید عربی الفاظ اور اُن کے مترادفات ومعانی، مروجہ تعبیرات، محاورات، ضرب الامثال اور جدید علمی، ادبی، فنی اصطلاحات پر مشتمل مشہور ومعروف لُغت۔


تالیف

**مولانا وحید الزماں قاسمی کیرانوی**

استاذِ ادبِ عربی، دار العلوم دیوبند



ناشر

ادارہ اسلامیات

بسم الله الرحمن الرحیم

## ❀❀❀ توجہ فرمائیں! ❀❀❀

کتاب وسنت ڈاٹ کام پر دستیاب تمام الیکٹرانک کتب............

- عام قاری کے مطالعے کے لیے ہیں۔
- مجلس التحقیق الاسلامی کے علمائے کرام کی باقاعدہ تصدیق واجازت کے بعد آپ لوڈ (UPLOAD) کی جاتی ہیں۔
- متعلقہ ناشرین کی اجازت کے ساتھ پیش کی گئی ہیں۔
- دعوتی مقاصد کی خاطر ڈاؤن لوڈ، پرنٹ، فوٹو کاپی اور الیکٹرانک ذرائع سے محض مندرجات کی نشرواشاعت کی مکمل اجازت ہے۔

## ❁❁❁ تنبیہ ❁❁❁

- کسی بھی کتاب کو تجارتی یا مادی نفع کے حصول کی خاطر استعمال کرنے کی ممانعت ہے۔
- ان کتب کو تجارتی یا دیگر مادی مقاصد کے لیے استعمال کرنا اخلاقی، قانونی وشرعی جرم ہے۔

اسلامی تعلیمات پر مشتمل کتب متعلقہ ناشرین سے خرید کر
تبلیغ دین کی کاوشوں میں بھرپور شرکت اختیار کریں

**نشرواشاعت، کتب کی خرید وفروخت اور کتب کے استعمال سے متعلقہ کسی بھی قسم کی معلومات کے لیے رابطہ فرمائیں**

ٹیم کتاب وسنت ڈاٹ کام

webmaster@kitabosunnat.com

www.KitaboSunnat.com

www.KitaboSunnat.com

اضافہ شدہ ایڈیشن

# القاموس الجدید

## عربی - اردو لغت

پینتالیس (۴۵) ہزار سے زائد قدیم وجدید عربی الفاظ اور ان کے مترادفات ومعانی، مروجہ تعبیرات، محاورات، ضرب الامثال اور جدید علمی، ادبی، فنی اصطلاحات پر مشتمل مشہور ومعروف لغت۔

www.KitaboSunnat.com

تالیف

مولانا وحید الزماں قاسمی کیرانوی

استاذ ادب عربی، دار العلوم دیوبند

ادارہ اسلامیات

پبلشرز، بک سیلرز، ایکسپورٹرز

● دینا ناتھ مینشن، مال روڈ، لاہور — فون [illegible]

● ۱۹۰ انارکلی، لاہور، پاکستان — فون [illegible]

● موہن روڈ، چوک اردو بازار، کراچی — فون [illegible]

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمۂ طبعِ جدید اضافہ شدہ

www.KitaboSunnat.com

حمداً وصلاۃً۔

القاموس الجدید عربی اردو کے متوسط و خورد سائز پر ہند و پاکستان میں بیس سے زائد اڈیشن شائع ہو چکے ہیں، عربی زبان و ادب کی خدمت کے لیے جو حقیر کوشش کی گئی تھی اسے اللہ تعالیٰ نے مقبولیت عطا فرمائی اور اس کی افادیت و ضرورت مختصر ہونے کے باوجود عربی داں حلقوں میں محسوس کی گئی، عرصہ سے ارادہ تھا کہ اس قاموس میں جدید الفاظ کا مزید اضافہ کر کے اس کی افادیت کو دوچند کیا جائے لیکن عدیم الفرصتی کی بنا پر یہ کام ٹلتا رہا، خدا کا شکر ہے کہ اب اس قاموس کو جدید الفاظ کے معقول اضافہ اور آفسیٹ کی کتابت و طباعت کے ساتھ ہدیۂ ناظرین کرنے کی سعادت حاصل ہو رہی ہے۔ خدا تعالیٰ اس مزید کوشش کو بارآور بنائے۔

واللہ الموفق وھو المستعان

وحید الزماں کیرانوی

استاذ دار العلوم دیوبند

۱۲؍شوال ۱۴۰۹ھ

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ طبعِ قدیم

حامداً و مصلیاً۔

موجودہ ترقی یافتہ دور میں جس طرح زندگی کے ہر شعبہ اور گوشۂ عمل میں نمایاں تغیرات ہو رہے ہیں اسی طرح زبان و ادب، اسلوبِ نگارش اور طرزِ تعبیر میں بھی اہم تغیرات رونما ہوئے ہیں اور صنعتی، سائنسی، علمی، طبی، سیاسی و صحافتی میدانوں میں ہزارہا اصطلاحات و تعبیرات وجود پذیر ہو رہی ہیں، زندہ زبان خواہ کوئی بھی کیوں نہ ہو وہ اپنی وسعتِ داماں کا ثبوت اسی وقت دیتی ہے جب کہ اس کے دامنِ اشتقاق میں ان نئی ضروریات کی تکمیل کیلئے بسہولت و بلا تکلف اصطلاحات و تعبیرات کو نمایاں جگہ مل جائے۔

انگریزی زبان تو ان ممالک کی مادری زبان ہے جو زیادہ تر نئی ترقیات کا مرکز و منبع ہیں اس لئے اس زبان میں نئے دور کی ضروریات کے لئے اصطلاحات اور تعبیرات کا وضع ہونا قابلِ تعجب نہیں بلکہ سہل بھی ہے اور ناگزیر بھی، لیکن عربی زبان چونکہ اپنی وسعت اور آفاقیت کے لحاظ سے دنیا کی زندہ اور وسیع تر علمی زبانوں میں ممتاز حیثیت رکھتی ہے اس لئے اس نے بھی اپنے دامنِ اشتقاق کو اس طرح پھیلایا کہ آج اس میں مختلف النوع اصطلاحات و تعبیرات خوبی اور بے تکلفی کے ساتھ سماتی جا رہی ہیں، جن کا اندازہ جدید لٹریچر اور جدید عربی معاجم کے مطالعہ سے کیا جا سکتا ہے۔

www.KitaboSunnat.com

ہندوستان میں عربی اخبارات و مجلات اور جدید تالیفات کے سمجھنے کے لئے عربی داں طبقہ

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



کو عرصہ سے ایک ایسی ڈکشنری کی شدید ضرورت محسوس ہو رہی تھی جس میں خاص طور پر نئی عربی اصطلاحات یا قدیم الفاظ کے نئے معانی کی وضاحت اردو میں کی جائے۔

کاتب الحروف کی چونکہ ایک اسی قسم کی طالب علمانہ کاوش "القاموس الجدید" (اردو عربی ڈکشنری) کے نام سے عربی داں حلقوں میں قدر کی نگاہوں سے دیکھی گئی تھی اور اسے بے حد سراہا گیا تھا اس لئے خود بھی جرأت ہوئی اور ان حلقوں کی طرف سے بھی تقاضا کیا گیا کہ ایسی ایک مختصر ڈکشنری عربی سے اردو بھی تیار کی جائے، چنانچہ ایک عرصہ گذر جانے کے بعد آج یہ مختصر ڈکشنری ہدیۂ نظر کرنے کی سعادت حاصل ہو رہی ہے، توقع ہے کہ اس سے کم از کم طلبۂ مدارس جدید عربی لٹریچر سمجھنے میں بڑی حد تک استفادہ کر سکیں گے۔

اس کی ترتیب میں "القاموس العصری" (عربی انگریزی ڈکشنری) کو اساس بنایا گیا ہے بلکہ اگر یہ کہا جائے کہ ضروری اضافوں اور تغیرات کے ساتھ اس کا ملخص تیار کیا گیا ہے تو بیجا نہ ہوگا۔ الفاظ و اصطلاحات کے ترجمہ و تعیین مراد کے لئے ڈاکٹر عبدالحق کی انگلش اردو ڈکشنری سے اور صلات و الواب اور مُحدان و جموع کی وضاحت کے لئے المنجد جدید سے بڑی حد تک مدد لی گئی ہے، اس طرح اس مختصر معجم میں نئی اصطلاحات کا معتد بہ ذخیرہ شامل ہو گیا ہے، اسی کے ساتھ ایسے الفاظ جو بظاہر عام مروّجہ کتبِ عربیہ میں بکثرت استعمال ہوتے ہیں لیکن ذہنوں میں ان کے ایک خاص معنی اور اشتقاقی ترجمے رچ بس گئے ہیں وہ بھی معنی اور ترجمہ کے جدید لباس میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے، الفاظ کے معنی اگرچہ قدیم و جدید کی صراحت کے بغیر بیان کئے گئے ہیں لیکن ہر معنی کا علیحدہ نمبر ڈال کر اختلافِ معانی کو واضح کر دیا گیا ہے۔

امید ہے کہ ناظرین اس پیش کش کے بارہ میں اپنے مفید مشوروں سے آئندہ کے لئے مخلصانہ رہنمائی فرمائیں گے اور احقر کو دعاءِ خیر میں فراموش نہ فرمائیں گے۔

وما توفیقی الا باللہ العلیّ العظیم

وحید الزماں کیرانوی

خادم تدریس دارالعلوم دیوبند

۶/ ذلقعدہ ۱۳۸۵ھ

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



# رموز واشارات

| | |
|---|---|
| — | شروع سطر میں سابقہ لفظ کے قائم مقام |
| (مع) | معرب کا مخفّف یعنی غیر عربی الاصل |
| (د) | دارجہ کا مخفّف یعنی عامی زبان کا لفظ |
| ـُـ | علامت باب نصر وکرم (مضارع کا عین مضموم) |
| ـَـ | " باب سمع وفتح (مضارع کا عین مفتوح) |
| ـِـ | " باب ضرب ( " " " مکسور) |
| ج: | " جمع |
| و: | " واحد |

www.KitaboSunnat.com

الشیئ اور کذا: فاعل اور مفعول اور مضاف الیہ کی وضاحت کے لئے

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الف

www.KitaboSunnat.com

أ: کیا، ہمزۂ استفہام۔
أَقَرَأْتَ كِتَاباً: کیا تو نے کتاب پڑھی؟

## ا ـــــ ب

آبُ: ماہِ اگست۔
أَبٌّ: گھاس۔
أَبَّ إِلَيْهِ ـُـ أَبّاً و أَبَاباً: مشتاق ہونا۔
أَبَابَةٌ: شوقِ وطن۔
أَبْجَدِيٌّ: حروفِ تہجی والا، حروفِ تہجی کے متعلق، ابجدی۔
أَبَدَ بِالْمَكَانِ ـُـ أُبُوداً: قیام کرنا۔
ـــ الْحَيَوَانُ ـُـ أُبُوداً و أَبَداً: وحشی ہونا، جنگلی ہونا۔
أَبَّدَ الشَّيْءَ تَأْبِيداً: دوام عطا کرنا، دوامی بنا دینا، ہمیشہ قائم رکھنا۔
أَبَدٌ: ہمیشگی۔
أَبَدِيٌّ: لازوال، ہمیشہ رہنے والا، ازلی۔

إِلَى الْأَبَدِ: ہمیشہ، ہمیشہ کے لئے۔
إِلَى أَبَدِ الْآبِدِيْنَ: ہمیشہ ہمیشہ۔
مُؤَبَّدٌ: ہمیشہ، تازیست، تازندگی۔
أَبَداً: (۱) ہمیشہ۔
(۲) زمانۂ ماضی میں فعل کی نفی کے لئے، نہیں، کبھی نہیں، بالکل نہیں مَارَأَيْتُهُ أَبَداً
(۳) مستقبل میں نفی کی تائید کے لئے کبھی نہیں، ہرگز نہیں (لَا آخُذُهُ أَبَداً)
(۴) مستقبل میں اثبات کی تاکید کے لئے ضرور، یقیناً (سَآكُلُهُ أَبَداً)۔
أَبَدِيَّةٌ: دوام، ہمیشگی، دوامیت۔
أَبَرَهُ ـِـ أَبْراً و إِبَاراً و إِبَارَةً: (۱) ڈنک مارنا (۲) بچھو کا کاٹنا (۳) غیبت کرنا (۴) انجکشن لگانا (۵) ہلاک کرنا (۶) تہمت لگانا
إِبْرَةٌ: (۱) سوئی (۲) ڈنک (۳) چغلخوری (۴) انجکشن ج: إِبَرٌ، إِبَارٌ، إِبَرَاتٌ۔
إِبْرَةُ الْحِيَاكَةِ: بُننے کی سوئی۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



إِبْرَةُ الْمَلَّاحِين: رَحْنٌ، قطب نما، سمت نما۔
إِبْرَةٌ مَغْنَطِيسِيَّةٌ: مقناطیسی سوئی۔
أَبَّار: سوئی ساز، سوئی فروش۔
مِئْبَر، مِئْبَار: سوئی دان، فلیتہ
ج: مَآبِر۔
شُغْل الإِبْرَةِ: کڑھائی، ایمبرائڈری،
پھول نکالنے کا کام۔
إِبْرِيز: خالص سونا۔
إِبْرَيْسَم: ریشم، سلک۔
إِبْرِيْق: لوٹا، پانی کا جگ ج: أَبَارِيق
إِبْرِيْق الشَّاي: چائے دان، کیتلی،
ٹی پوٹ ج: أَبَارِيْق الشَّاي۔
إِبْرِيل: ماہِ اپریل (اپریل کا معرب)۔
أَوَّلُ إِبْرِيل (يَوْمُ الكَذِب)
اپریل فول۔
إِبْرِيْسَم: (بکسوا) بک ج: أَبَارِيْسَم۔
أَبَشَه ـــِ أَبْشاً، وأَبَّشَ: جمع کرنا،
اکٹھا کرنا۔
إِبْط: بغل ج: آبَاط۔
تَأَبَّطَ: بغل میں لینا۔
أَبَقَ، أَبَقٌ وإِبَاقٌ: (س، ن، ض)
فرار ہونا، غلام کا آقا کے پاس سے بھاگ
جانا۔

إِبِلٌ: اونٹوں کی جماعت، اونٹ۔
إِيَالَةٌ: سیاست، پالیسی، حکمتِ عملی (۲) گانٹھ۔
إِبَّالَةٌ: گانٹھ، بنڈل، لکڑی اور گھاس وغیرہ
کی بڑی گٹھڑی۔
ضِغْثٌ عَلٰى إِبَّالَة: بوجھ در بوجھ،
مصیبت پر مصیبت۔
أَبَنَهُ ـــِ أَبْناً: عیب لگانا، الزام لگانا۔
أَبَّنَ الْمَيِّتَ تَأْبِيناً: نوحہ کرنا، ماتم کرنا۔
تَأْبِين: تعزیت۔
إِبْنُ بَطْنِهِ: پیٹ کا بندہ۔
أُبْنَة: لکڑی کی گرہ، گانٹھ ج: أُبَن۔
إِبَّان: وقت، موسم، إِبَّانَ كذا، فلاں
وقت۔
أُبَّهَةٌ، أُبْهَةٌ: شان وشوکت، کروفر، عظمت،
بڑائی۔
أَبٌ: باپ ج: آبَاء، أُبُوْنٌ۔
أَبَوِيٌّ: پدری، پدرانہ، باپ کا، باپ سے متعلق۔
أُبُوَّةٌ: پدری رشتہ، باپ ہونا۔
أَبَوَانِ: والدین۔
أَبَى ـــِ إِبَاءً وإِبَاءَةً: رد کرنا، ناپسند
کرنا، حقیر سمجھ کر رد کر دینا، انکار کرنا،
نہ ماننا۔
آبٍ: منکر، رد کنندہ، متنفر ج: آبُوْنَ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com

إِبَاءٌ وَ إِبَاءَةٌ: خودداری، بڑائی، ترفع۔

إِبَاءُ الضَّيْمِ: ظلم بیزاری۔

أَبِيٌّ: خوددار، ناک والا۔

## ا ـــــــ ت

إِتَاوَةٌ: مالگذاری، ٹیکس، تاوان، معاوضہ ملکیت (۲) رائلٹی، حق تالیف (۳) رشوت۔

أُتْرُجٌّ: ترنج، لیموں، لیموں کا درخت۔

أَتَمَ ـِ أَتْماً: دو چیزوں کو ملانا۔

أَتَمَ بِالْمَكَانِ: قیام کرنا۔

مَأْتَمٌ: محفلِ سوگ ج: مَآتِم۔

أُتُمْبِيلٌ: موٹر کار (معرب)۔

أَتَانٌ: گدھی ج: أُتُنٌ و أُتْنٌ۔

أَتُونٌ: تنور، بھٹی، اینٹ پکانے کا بھٹہ ج: أُتُنٌ و أَتَاتِينُ۔

أَتَى ـِ إِتْيَاناً و أُتِيًّا و مَأْتَاةً: آنا۔

ـــ إلى الحُكْمِ على أَسِنَّةِ الحِرَابِ بزورِ شمشیر کرسیِ اقتدار پر آنا۔

ـــ به: لانا۔

ـــ الأَمْرَ: کرنا۔

ـــ الجُرْمَ: ارتکابِ جرم کرنا۔

ـــ على العَمَلِ: کام مکمل کرنا۔

تَأَتَّى (منه و عنه) نتیجہ برآمد ہونا۔

آتَاهُ مُوَاتَاةً: موافق آنا، موافقت کرنا

آتٍ: آئندہ، آگلا، آنے والا

أَلْجُمْلَةُ الآتِيَةُ: حسبِ ذیل جملہ۔

مُوَاتٍ: موافق، سازگار۔

## ا ـــــــ ث

أَثَاثٌ: فرنیچر، گھر کا آرائشی سامان، سامانِ زینت

أَثَاثُ البَيْتِ: اسباب، گھریلو سامان۔

أَثَاثُ المَكْتَبِ: آفس فرنیچر۔

أَثَّثَ الحُجْرَةَ تَأْثِيثاً: (۱) آراستہ کرنا (۲) فرنیچر لگانا، سامان لگانا، بچھانا۔

مُؤَثَّثٌ: فرنیچر لگا ہوا، سامان سے آراستہ، فرش وغیرہ سے آراستہ۔

أَثَرَ (ن، ض) أَثْراً و أَثَارَةً و أُثْرَةً: (۱) عزت و احترام کرنا (۲) بات نقل کرنا۔

مُتَأَثِّرٌ: اثر پذیر، احساس مند، باشعور۔

أَثَّرَ عليه تَأْثِيراً: اثر کرنا، دباؤ ڈالنا۔

أَثَّرَ فِي النَّفْسِ: تاثر پیدا کرنا، دل میں نقش چھوڑنا، اثر قائم کرنا۔

مُؤَثِّرٌ: اثر انگیز۔

مُؤَثِّرٌ أَجْنَبِيٌّ: غیر ملکی اثر و رسوخ

آثَرَهُ عَلَى كَذَا إِيثَاراً: ترجیح دینا

تَأَثَّرَ وَاسْتَأْثَرَ بِكَذَا: اثر قبول کرنا، اثر لینا، متاثر ہونا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



الإِسْتِئْثَارُ : ترجیحِ نفس، خود غرضی، ترجیحِ فضیلت۔

أَثَرٌ : نشان، نقش، دیرپا نشان، پرانی یادگار، قدیم عمارت، اثر ج: آثار۔

فی أَثَرِ وَ إِثْرِ : پیچھے، بعد۔

إِثْرَ شیْءٍ : کسی چیز کے پیچھے میں۔

عَلیٰ إِثْرِ شیْءٍ : بعد میں۔

عَلیٰ أَثَرِ : فوراً بعد، پیچھے پیچھے، فوراً۔

آثَارٌ : نشانات، پرانی یادگاریں، تاریخی عمارت، اثرات، نتائج، نقوش۔

الْآثَارُ الْأَدَبِيَّةُ : لٹریچر۔

آثَارٌ مَلْمُوسَةٌ : نمایاں اثرات، زندہ نقوش۔

دَارُ الْآثَارِ : میوزیم، عجائب گھر۔

أَثَرِيٌّ : قدیم، ماہرِ آثارِ قدیمہ۔

أَثَرَةٌ وَ اسْتِئْثَارٌ : ترجیحِ نفس، خود فضیلت، خود غرضی۔

إِيْثَارٌ : ترجیح، ایثار۔

أَثِيرٌ : ایتھر، ایک بے وزن لطیف مادہ۔

تَأَثُّرٌ : انفعالی کیفیت، احساس۔

سَرِيعُ التَّأَثُّرِ : ذکی الحس، اعصابی انسان، جلد متاثر ہونے والا۔

سُرْعَةُ التَّأَثُّرِ : ذکاوتِ حس۔

قَابِلِيَّةُ التَّأَثُّرِ : اثر پذیری

التَّأْثِيرُ الْمُبَاشِرُ علی : بلاواسطہ اثرانداز کرنا۔

مَدُّ التَّأْثِيرِ : اثر و رسوخ بڑھانا۔

لایُؤَثِّرُ علیه الماءُ : واٹر پروف

تَأْثِيرٌ : اثر، رسوخ، قوتِ نفوذ، دباؤ، کنٹرول، پاور، اقتدار، نفع۔

تَأْثِيرُ الْبِيئَةِ : ماحول کا اثر۔

التَّأْثِيرُ الْهَدَّامُ : مہلک اثر، تباہ کن تاثیر۔

ذُو تَأْثِيرٍ : نفع بخش، اثرانگیز، بااثر، بارسوخ، بااقتدار ج: تَأْثِيرَات۔

عَدَمُ التَّأْثِيرِ : بے اثری۔

مَأْثَرَةٌ : قابلِ تحسین عمل، کارنامہ، ج: مَآثِرُ۔

مَأْثَرَةٌ بَاهِرَةٌ : حیرت انگیز کارنامہ

مُتَأَثِّرٌ : اثر پذیر، احساس مند، باشعور۔

غَيْرُ مُتَأَثِّرٍ : بے حس، بے شعور۔

أُثْفِيَّةٌ : چولھے کی بڑھان ج: أَثَافِيُّ وأَثَافٍ

أَثَلَ ـِ أُثُولاً و أَثُلَ ـُ أَثَالَةً : زمین میں جڑ پکڑنا۔

أَثَّلَ تَأْثِيلاً : بچت کرنا، مال حاصل کرنا،

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مال کو بار آور بنانا، کاروبار کے ذریعہ روپے میں اضافہ کرنا۔

أَثِمَ ـَ أَثْماً و إِثْماً و أَثَاماً و مَأْثَماً: گناہ کرنا، جرم کرنا۔

أَثِيمٌ: مجرم، گنہگار، فسادی (۲) مجرمانہ۔

إِثْمٌ: گناہ، جرم، فساد، شر ج: آثَامٌ

مَأْثَمَةٌ بمعنی إِثْمٌ ج: مَآثِم۔

إِثْمِدٌ: سرمہ۔

ا ــــــ ج

أَجَّ ـُ أَجّاً، وأَجِيجاً، وأُجَّةً: آگ بھڑکنا، دہکنا، آگ کا شعلہ دینا۔

أَجَّ الماءُ ـُ أُجُوجاً: پانی کا تلخ ہونا

أَجَّجَ النَّارَ تَأْجِيجاً: آگ بھڑکانا، دہکانا، آگ پر تیل چھڑکنا۔

أَجَّجَ على العَدُوِّ: حملہ کرنا۔

أُجَاجٌ: کھارا، تلخ، کڑوا زہر، تیز۔

مَاءٌ أُجَاجٌ: کھارا پانی، کڑوا پانی۔

أَجَّاجٌ و مُتَأَجِّجٌ: دہکتا ہوا بھڑکتا ہوا

أَجِيجُ النَّارِ: آگ کی لپٹ۔

أَجَرَ ـِ أَجْراً و أُجُوراً و آجَرَ إِيجَاراً: کرایہ پر دینا۔

قِيمَةُ الإِيجَارِ: کرایہ

عَامِلٌ بالأَجْرِ: تنخواہ پر کام کرنے والا

أَجَّرَهُ تَأْجِيراً: (۱) کرایہ پر لینا، مکان یا زمین کرایہ پر لینا (۲) کرایہ دینا۔

المُؤَجَّرُ لَهُ: کرایہ پر جس کو دیا جائے۔

تَأْجِيرُ الخَزَائِنِ: الماریوں کو کرایہ پر دینا۔

إِيجَارٌ: کرایہ پر دینا۔

إِيجَارٌ مَدْفُوعٌ مُقَدَّماً: پیشگی ادا کیا ہوا کرایہ۔

إِسْتِئْجَارٌ: کرایہ پر لینا۔

مُؤَاجَرَةٌ: مزدور بنانا، کرایہ پر لینا، کرایہ داری کا معاملہ کرنا۔

أَجْرٌ: (۱) ثواب، بدلہ (۲) کرایہ، تنخواہ، مشاہرہ، روزینہ، مزدوری ج: أُجُورٌ و آجَار

الأَجْرُ الأَسَاسِيُّ: بنیادی تنخواہ

أَجْرٌ إِضَافِيٌّ: اضافی اجرت، زائد اجرت

الأَجْرُ بالقِطْعَةِ: بالمقطع تنخواہ

أُجْرَةٌ: کرایہ، مزدوری، حق محنت ج: أُجَر

الأُجْرَةُ الكَامِلَةُ: پوری قیمت، فل ریٹ

أُجْرَةُ البَرِيدِ: پوسٹیج

ــــ التَّعْلِيمِ: ٹیوشن فیس، تعلیمی فیس

ــــ الطَّبِيبِ: ڈاکٹری فیس

ــــ المُحَامِي: وکیل کی فیس، وکیل کا محنتانہ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أُجْرَةُ الْمَدْرَسَةِ : اسکول فیس۔
ـــ السَّفَرِ : کرایہ۔
ـــ النَّقْلِ : محصول ٹرانسپورٹ۔
أَجِيْرٌ : مزدور، نوکر، ملازم ج: أُجَرَاءُ۔
مَأْجُوْرٌ، مُسْتَأْجَرٌ : کرایہ کا، وہ شخص جس سے کچھ مال کے بدلہ اپنی حسب منشا کام لیا جائے یا سیاسی اغراض کے لئے اسے حسب منشا استعمال کیا جائے۔
مُؤَجِّرٌ : کرایہ پر دینے والا۔
مُؤَجَّرٌ لَهُ، مُسْتَأْجِرٌ، مُؤَاجِرٌ : کرایہ دار، کرایہ پر لینے والا۔
آجُرٌّ : پختہ اینٹ، ٹائل و: آجُرَّةٌ۔
آجِرٌ : ملازم، نوکر۔
إِجْرَاءٌ : (دیکھئے جری)
إِجَّاصٌ : آلو بخارا (P LUM)
و: إِجَّاصَةٌ۔
أَجِلَ ـَ أَجَلاً : ملتوی ہونا، مؤخر ہونا، ٹل جانا۔
تَأْجِيْلٌ : مؤخر کرنا، ملتوی کرنا، دوسرے وقت پر ٹلانا، التواء۔
تَأْجِيْلٌ إِلَى أَجَلٍ غَيْرِ مُسَمًّى : مدت غیر معینہ کے لئے ملتوی کرنا۔
تَأْجِيْلُ إِجْتِمَاعٍ : میٹنگ ملتوی کرنا۔
مُؤَجَّلٌ : میعادی، ملتوی شدہ۔
أَجَلٌ : وقت مقرر، مدت، عرصہ، ٹرم (۲) موت کا وقت، موت ج: آجَالٌ۔
لِأَجَلٍ : کچھ عرصہ کے لئے، عارضی
قَصِيْرُ الْأَجَلِ : مختصر المیعاد۔
مَدُّ أَجَلِ شَيْءٍ : مدت میں توسیع کرنا۔
لِأَجَلٍ غَيْرِ مُسَمًّى : نامعلوم عرصہ کے لئے۔
لِأَجَلٍ غَيْرِ مَعْلُوْمٍ : نامعلوم عرصہ کے لئے۔
بِالْأَجَلِ : علی الحساب
آجِلٌ : آخرت، مؤخر
آجِلاً أَمْ عَاجِلاً : جلد یا بدیر، نقد یا ادھار۔
أَجْلٌ : سبب (فَعَلْتُ ذٰلِكَ لِأَجْلِ فُلَانٍ)
أَجَمَةٌ : جھاڑی، گھنا درخت ج: أَجَمَاتٌ و أُجُمٌ، وآجُمٌ، و إِجَامٌ و آجَامٌ
أَجْنَبِيٌّ : غیر، غیر ملکی، پردیسی، پرایا، اوپرا، ج: أَجَانِبُ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



## ا ـــــــ ح

أَحَدٌ : ج: آحَادٌ ، ایک ، اکائی ، اکیلا ، یکتا ، پہلا ، کوئی .

أَحَدِيَّةٌ : اکائی سے متعلق .

أَحَدٌ مَّا : کوئی بھی ، کسے باشد .

يَوْمُ الْأَحَدِ : سنیچر ، ہفتہ کا دن .

## ا ـــــــ خ

أَخَذَ ـُ أَخْذاً و تَأْخَاذاً ، و مَأْخَذاً : لینا ، پانا ، حاصل کرنا .

أَخَذَ فِي ـُ أَخْذاً : شروع کرنا .

ـــ بِهِ : پکڑنا ، تھامنا ، گرفت میں لینا .

ـــ عَلَى نَفْسِهِ : ذمہ داری لینا .

ـــ نَفَسَهُ : سانس لینا .

ـــ عَلَى غِرَّةٍ : دھوکہ سے پکڑنا ، غفلت میں پکڑنا .

ـــ عَلَى عَادَةٍ : عادی بن جانا .

ـــ عَلَيْهِ : عادی ہو جانا .

ـــ إِسْماً : شہرت پانا ، نام پانا

ـــ بِالتَّلَابِيبِ : گریبان پکڑنا .

ـــ حِذْرَهُ : چوکنا ہونا ، محتاط ہو جانا .

ـــ بِالْخَاطِرِ : تسلی دینا ، دل جمعی کرنا .

ـــ الشَّيْءَ مَأْخَذَ الْجِدِّ : واقعیت پر محمول کرنا ، سنجیدگی پر محمول کرنا ، اہمیت دینا ، حقیقت پر محمول کرنا .

أَخَذَ الشَّيْءَ عَلَى الْعَاتِقِ : ذمہ داری لینا ، ذمہ لینا .

ـــ الشَّيْءَ بِعَيْنِ الْإِعْتِبَارِ : اہمیت دینا .

ـــ بِالطَّرِيقَةِ : راستہ اختیار کرنا ، طریقہ اپنانا .

ـــ الْقَرَارَ : تجویز پاس کرنا .

ـــ الْأَقْوَالَ : بیانات لینا .

ـــ مَسَارَهُ : اپنا راستہ لینا .

ـــ مَكَانَ الصَّدَارَةِ : مرکزی حیثیت اختیار کرنا .

ـــ بِالْوَصِيَّةِ : مشورہ ماننا .

إِتِّخَاذُ الْإِجْرَاءِ : کارروائی کرنا .

إِتِّخَاذُ التَّرْتِيبَاتِ : تیاریاں کرنا .

إِتِّخَاذُ تَوْصِيَاتٍ : سفارشات کرنا .

إِتِّخَاذُ قَرَارٍ : فیصلہ کرنا ، تجویز پاس کرنا ، قرار داد پاس کرنا ،

إِتِّخَاذُ مُبَادَرَةٍ : اقدام کرنا ، پہل کرنا .

إِتِّخَاذُ مَوْقِفٍ : اقدام کرنا ، روش اختیار کرنا .

أَخْذٌ و عَطَاءٌ : لین دین .

أَخَّاذٌ : مسحور کن ، دل گیر ، جاذب نظر ، دل کش .

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أَخَذَهُ الْعَجَبُ : شیخی آجانا، تکبر ہو جانا

أَخَذَهُ، وَآخَذَهُ بِذَنْبِهِ مُؤَاخَذَةً : گرفت کرنا، سزا دینا۔

لَا تُؤَاخِذْنِي : معاف کیجئے۔

إِتِّخَاذٌ : اختیار کرنا، ایک چیز کی صفت دوسری کے لئے ثابت کرنا۔

مَأْخَذٌ : اصل، طریقہ، معنی ج : مَآخِذُ

المَأْخَذُ : (أَدَاةٌ للتَّوْصِيلِ الْكَهْرَبَائِيّ) پلگ۔

مَأْخُوذٌ : حاصل شدہ، گرفتار۔

مَأْخُوذٌ بِهِ : معمول بہ

أَخَّرَهُ تَأْخِيرًا : پیچھے کرنا، روکنا، رکاوٹ ڈالنا، ملتوی کرنا، مؤخر کرنا، گھڑی کو پیچھے کرنا، لیٹ کر دینا۔

تَأْخِيرٌ : التوا، دیر۔

تَأْخِيرُ الْوَقْتِ سَاعَةً : وقت کو ایک گھنٹہ مؤخر کرنا۔

مُؤَخَّرٌ : پیچھے، سست، پچھلا حصّہ۔

مُؤَخَّرًا : کچھ عرصہ پہلے، ابھی کچھ روز ہوئے، گذشتہ دنوں۔

مُؤَخَّرَةُ الْجَيْشِ : فوج کا پچھلا دستہ

تَأَخَّرَ : لیٹ ہو جانا، پیچھے ہو جانا، پیچھے رہ جانا، سست ہونا، پس ماندگی۔

التَّأَخُّرُ عَنِ التَّسْلِيمِ : حوالگی سے گریز۔

مُؤْخِرُ الْعَيْنِ : گوشۂ چشم۔

مُتَأَخِّرٌ : لیٹ، پیچھے، سست، پس ماندہ۔

مُتَأَخِّرٌ فِي الْآرَاءِ : قدیم طرزِ فکر کا، قدامت پسند، پرانے خیال کا۔

مُتَأَخِّرٌ فِي الْمَجِيءِ : لیٹ، دیر سے آنے والا۔

مُتَأَخِّرَاتٌ : بقایا جاتِ حساب۔

آخِرٌ : آخری، آخری حصّہ، آخر، انتہا، اخیر، پچھلا حصّہ، لاسٹ، انتہائی۔

بَلَاغٌ أَخِيرٌ : الٹی میٹم۔

إِلَى آخِرِ الشَّيْءِ : تا انتہا۔

آخِرُ الْأَنْبَاءِ : چھپتے چھپتے، اسٹاپ پریس۔

آخِرُ خَبَرٍ : چھپتے چھپتے۔

آخِرُ الطَّرِيقِ : راستہ کا آخری حصّہ۔

آخَرُ : دوسرا، غیر، اور کوئی۔

الآخَرُ، هُوَ الآخَرُ : اس نے بھی، وہ بھی

أَخِيرٌ : لاسٹ، آخری۔

أَخِيرًا : (۱) اخیر میں، سب کے بعد (۲) کچھ عرصہ پہلے، کچھ روز ہوئے، پچھلے دنوں، حال ہی میں۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



الْمَثْوَى الْأَخِيْرُ : قبر۔
أَخٌ : بھائی ج: إِخْوَةٌ . إِخْوَانٌ ۔
ـــــ شَقِيْقٌ : سگا بھائی، ایک ماں باپ سے
ـــــ مِنْ أَحَدِ الْوَالِدَيْنِ : سوتیلا بھائی ۔
ـــــ مِنَ الْأُمِّ : ماں شریک بھائی ۔
ـــــ مِنَ الْأَبِ : باپ شریک بھائی ۔
ـــــ فِي الرَّضَاعَةِ : دودھ شریک بھائی
إِخْوَةٌ لِعَلَّاتٍ : علاتی بھائی (باپ ایک مائیں مختلف)
أُخْتٌ : بہن ج: أَخَوَاتٌ ۔
أُخُوَّةٌ ، إِخَاءٌ و مُؤَاخَاةٌ : بھائی چارہ، رشتۂ اخوت، برادرانہ تعلق، دوستی
الْإِخَاءُ الْمُتَبَادِلُ : باہمی دوستی
أَخَوِيٌّ و أُخِيٌّ : برادرانہ ۔ دوستانہ ۔
تَوَخَّى و تَأَخَّى : ارادہ کرنا، چاہنا
آخَاهُ مُؤَاخَاةً : دوستی کرنا۔ بھائی چارہ قائم کرنا ۔
أُخُوْرٌ : اصطبل
أُخَيَّةٌ : چھلے دار کیل، رنگ بولٹ

ا ـــــــ د

أَدَبٌ : ج: آدَابٌ : تمیز، تہذیب، سلیقہ، طریقہ، شائستگی، قاعدہ، حسنِ عمل، اخلاق (۲) لٹریچر۔
الْآدَابُ : لٹریچر۔
قَلِيْلُ الْأَدَبِ : بے ادب، ناشائستہ
أَدَبِيٌّ : لٹریری، اخلاقی، اصلاحی ۔
أَدَبِيًّا : اخلاقی طور پر ۔
أَدَبَ ــِـ أَدْبًا : دعوت کرنا، طعام ضیافت تیار کرنا، کھانے پر مدعو کرنا ۔
آدِبٌ : میزبان، ضیافت کرنے والا ۔
أَدِيْبٌ : انشاء پرداز، ماہر زبان، ذی علم، قادر الکلام ج: أُدَبَاءُ ۔
أَدَّبَهُ تَأْدِيْبًا : اصلاح کرنا، مہذب بنانا، شائستہ بنانا۔ سزا دینا۔
تَأْدِيْبٌ : آدمی بنانا، فہمائش، اصلاح، ادب سکھانا، سزا ۔
تَأْدِيْبِيٌّ : تادیبی ۔
مُتَأَدِّبًا و مِنْ طَرِيْقِ الْأَدَبِ : ادب سے ۔
مَأْدُبَةٌ : ضیافت، دعوت، طعام ضیافت ج: مَآدِبُ ۔
مَأْدُبَةُ إِفْطَارٍ : دعوتِ افطار ۔
مَأْدُبَةُ تَكْرِيْمٍ لِلْوَفْدِ : وفد کے اعزاز میں دعوت ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مَأْدُبَةٌ رَسْمِيَّةٌ: سرکاری دعوت۔

مَأْدُبَةُ عَشَاء: ڈنر، عشائیہ۔

مَأْدُبَةٌ فَاخِرَةٌ: شاندار دعوت۔

إِدَامٌ: سالن، ہر وہ چیز جس کے ساتھ روٹی کھائی جائے ج: أُدُمٌ، آدَامٌ۔

أَدَمَ الْخُبْزَ ـِ أَدْماً: روٹی کو سالن میں ملانا۔

أَدَاةٌ: آلہ، حرف۔

أَدَوَات: میٹیریل، سامان، مواد، اجزائے ترکیبیہ، متعلقہ سامان، لوازم۔

أَدَوَاتُ الْبِنَاء: سامانِ تعمیر، تعمیری میٹیریل

أَدَوَاتُ التَّرَف: زیب و زینت کا سامان

أَدَوَاتٌ كِتَابِيَّةٌ: اسٹیشنری۔

أَدَوَاتٌ كَهْرَبَائِيَّةٌ: بجلی کا سامان۔

أَدَوَاتُ الْمَكْتَب: دفتری سامان۔

أَدَوَاتٌ مَنْزِلِيَّةٌ: گھریلو ضروریات، سامانِ خانہ داری، متعلقاتِ خانہ۔

أَدَوَاتٌ مَطْبَخِيَّةٌ: لوازمِ باورچی خانہ

أَدَوَاتٌ مَكْتَبِيَّةٌ: اسٹیشنری، لکھنے اور پڑھنے کا سامان۔

أَدَّى تَأْدِيَةً: پورا کرنا، ادا کرنا، انجام دینا

ـــ إِلَى: پہنچانا، کسی نتیجہ پر پہنچانا۔

ـــ الْوَاجِبَ: فرض ادا کرنا۔

أَدَّى الْوَظِيفَةَ: ڈیوٹی انجام دینا۔

ـــ الشَّهَادَةَ: گواہی دینا۔

ـــ التَّحِيَّةَ وَالسَّلَامَ: سلامی دینا۔

ـــ الْيَمِينَ: حلف اٹھانا۔

بِمَا أَدَّى إِلَى: جس کا نتیجہ یہ ہوا۔

مُؤَدَّى الشَّيْءِ: ماحصل۔

مُؤَدَّى الْكَلَامِ: حاصلِ کلام، خلاصۂ کلام

أَدَاء: ادائیگی، کارکردگی۔

أَدَاءُ الْإِخْتِبَار: امتحان دینا۔

أَدَاءٌ رَائِعٌ: شاندار کارکردگی۔

أَدَاءُ رِسَالَةٍ: مشن پورا کرنا۔

أَدَاءُ الشَّهَادَة: گواہی دینا۔

أَدَاءُ مُهِمَّةٍ: مشن یہ کام کرنا، ڈیوٹی انجام دینا۔

أَدَاءُ الْوَاجِب: فرض ادا کرنا۔

أَدَاءُ الْيَمِين: حلف اٹھانا۔

تَأْدِيَةٌ: ادائیگی، انجام دہی

تَأْدِيَةُ رَقْصَةٍ: ڈانس کرنا۔

## ا ـــــ ذ

إِذْ: (۱) جب، برائے زمانۂ ماضی، اس کے بعد ہمیشہ جملہ ہوتا ہے (جب کہ، جس وقت کہ)

(۲) کیونکہ (ضَرَبْتُهُ إِذْ أَسَاءَ إِلَيَّ)

(۳) اچانک (كُنْتُ جَالِساً إِذْ جَاءَ

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



فُلَانٌ)

إِذْ ذَاكَ : اس وقت ۔

إِذْ مَا : اگر بمعنی إِنْ و لَوْ (دو فعلوں کو جزم دیتا ہے)

إِذَا : (۱) اگر، جب، ظرف برائے زمانہ مستقبل متضمن معنیٰ شرط، فعلِ ماضی پر داخل ہو کر مستقبل کے معنی دیتا ہے، جیسے

إِذَا اجْتَهَدْتَ نَجَحْتَ

(۲) برائے مفاجئت (خَرَجْتُ فَإِذَا زَيْدٌ بِالْبَابِ)

إِذَا مَا : جس وقت ۔

إِلَّا إِذَا : جب تک کہ، مگر جب کہ ۔

عَمَّا إِذَا : اس صورت میں جبکہ

إِذَنْ ، إِذًا : تب ، اگر ایسا ہے تو، حرفِ جواب یا حرفِ جزاء (مثلاً کوئی شخص کہے أَنَا أَجْتَهِدُ فِي عَمَلِي) جواب میں کہا جائے "إِذَنْ تَنْجَحَ" تب تم کامیاب ہو گے ۔

آذَار : ماہِ مارچ ۔

أَذِنَ لَهُ بِكَذَا ـ إِذْنًا وَ أُذِينًا : اجازت دینا، پرمٹ دینا، لائسنس دینا

إِسْتَأْذَنَهُ فِي الشَّيْئِ : اجازت چاہنا

آذَنَ إِيذَانًا : اعلان کرنا، باخبر کرنا ۔

إِذْنٌ : اجازت، لائسنس، پرمٹ، اجازت نامہ، پاس، پرمیشن ۔

إِذْنُ اسْتِيرَاد : امپورٹ لائسنس ۔

إِذْنُ بَرِيد : پوسٹل آرڈر ۔

إِذْنُ تَسْلِيم : ڈلیوری آرڈر D.O.

إِذْنُ تَصْدِير : ایکسپورٹ لائسنس ۔

عَنْ إِذْنٍ : اجازت سے ۔

أُذُنٌ : ج: آذَان : (۱) کان ۔ (۲) ہینڈل، وہ حلقہ جس سے برتن وغیرہ کو اٹھایا جائے ۔

آذِنٌ : سگنل، ریلوے سگنل (۲) دربان (۳) بڑے کانوں والا ۔

مِئْذَنَةٌ ، مِئْذَنَةٌ : مینار ج: مَآذِنُ

أَذِيَ ـ أَذًى وَ تَأَذَّى بِالشَّيْئِ : تکلیف اٹھانا، زحمت اٹھانا ۔

آذَاهُ إِيذَاءً : تکلیف دینا، زحمت دینا ۔

لَا يُؤْذِي : بے ضرر ۔

أَذًى وَ أَذِيَّةٌ : تکلیف، نقصان، کوفت ۔

مُؤْذٍ : ضرر رساں، تکلیف دہ، باعثِ کوفت، خلافِ مصلحت ۔

ا ـــــــ ر

أَرَارُوط : اراروٹ ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أَرَبٌ : مقصد، ضرورت، مہارت۔
مَأْرَب (أَرَبٌ) ج: مَآرِب۔
إِرْبًا إِرْبًا: علیحدہ علیحدہ، ٹکڑے ٹکڑے۔
أُرْبَةٌ : گرہ ج: أُرَبٌ۔
أَرِبَ فِي شَيْئٍ وبه ـ أَرَبًا : ماہر ہونا۔
أَرِبَ إِلَيْهِ : محتاج ہونا۔
أَرْبِعَاء ، يَوْمُ الْأَرْبِعَاءِ : چہارشنبہ، بدھ۔
أَرِجَ ـ أَرَجًا و أَرِيجًا: خوشبو پھیلانا، مہکنا۔
أَرِيجٌ : خوشبو۔
أُرْجُوَانٌ : گہرا لال رنگ۔
أُرْجُوَانِيٌّ : لال رنگ کا۔
أَرَّخَ تَأْرِيخًا : تاریخ ڈالنا۔
أَرَّخَ بِتَارِيخٍ مُتَقَدِّمٍ : واقعہ سے پہلے کی تاریخ ڈالنا۔
أَرَّخَ بِتَارِيخٍ مُتَأَخِّرٍ : واقعہ سے بعد کی تاریخ ڈالنا۔
مُؤَرَّخ ب : ڈیٹیڈ، مورخہ۔
مُؤَرَّخ بِتَارِيخ لَاحِق : جس پر اگلی تاریخ پڑی ہوئی ہو۔
مُؤَرَّخ فِي: بتاریخ ...، مورخہ ...

تَارِيخ : بیانِ واقعات، زمانہ اور وقت
تاریخ، ڈیٹ ج: تَوَارِيخُ۔
تَارِيخُ الِانْتِهَاء : مدت گذرنے کی تاریخ۔
تَارِيخُ قَفْلِ الحِسَاب: حساب بند کرنے کی تاریخ۔
خَتْمُ التَّارِيخ : ڈیٹر، تاریخ کی مہر۔
أَرْدُوَاز : سلیٹ۔
لَوْحُ أَرْدُوَاز : رائٹنگ سلیٹ
قَلَمُ أَرْدُوَاز : سلیٹ کا قلم
أَرُزٌّ، رُزٌّ : چاول و: رُزَّة
أَرِسْتُقْرَاطِيٌّ : شاندار، طمطراق کا، شاہانہ۔
أَرِسْطُو ، أَرِسْطُوطَالِيس : ارسطو۔
أَرَّشَ بَيْنَهُمْ تَأْرِيشًا: ایک کو دوسرے کے خلاف اکسانا، لڑائی کرانا۔
أَرَشَهُ ـ أَرْشًا : بھڑکانا، دیت دینا۔
أَرْضٌ : ضد: بحر، خشکی، زمین، فرش جس پر پاؤں رکھے جاسکیں ج: أَرَاضٍ۔
أَرْضٌ بُورٌ : بنجر زمین۔
أَرْضٌ زِرَاعِيَّةٌ : زیر کاشت یا قابل کاشت زمین۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أَرْضٌ غَامِرَةٌ : افتادہ زمین ۔
أَرْضٌ فَائِضَةٌ : فالتو زمین ۔
أَرْضٌ قَاحِلَةٌ : اجاڑ زمین ۔
أَرْضٌ مَعْمُورَةٌ : آباد زمین ۔
أَرْضُ النَّعْلِ : جوتے کا تلا، نچلا حصہ ۔
الأَرْضُ وَ الكُرَةُ الأَرْضِيَّةُ : دُنیا ۔
تَحْتَ الأَرْضِ : زیرِ زمین، زمین دوز ۔
تَحْرِيرُ الأَرْضِ : سرزمین آزاد کرانا
قِطْعَةُ أَرْضٍ : پلاٹ ۔
مَسَّاحُ الأَرَاضِي : سروبر، زمین کا سروے کرنے والا ۔
مِسَاحَةُ الأَرَاضِي : زمین کا سروے، پیمائش، رقبہ (۲) رقبہ ۔
أَرْضِيٌّ : زمینی، کرۂ زمین سے متعلق، جائداد سے متعلق، دنیوی، زمین دوز ۔
طَابَقٌ أَرْضِيٌّ : زمین دوز منزل، نچلا حصہ ۔
أَرْضِيَّةٌ : فرش، زمین، ہر وہ جگہ جہاں پاؤں رکھے جائیں خواہ وہ حقیقی زمین ہو یا ریل جہاز وغیرہ کا فرش (أَرْضِيَّةُ السَّفِينَةِ)
أَرْضِيَّةُ (الصُّورَةِ) بیک گراؤنڈ، پس منظر ۔

أَرَضَةٌ : دیمک
أَرِضَ الخَشَبُ ـَ أَرَضاً وأَرِضْ : دیمک لگنا ۔
أُرْغُن : ارگن باجا ۔
أُرْغُون : ارگون (ایک گیس جو ہوا کی ترکیب میں داخل ہے)
أَرِقَ ـَ أَرَقاً : نیند نہ آنا، بے خوابی طاری ہونا ۔
أَرَقٌ : بے خوابی ۔
أَرِيكَةٌ : صوفہ، آرام کرسی، کاؤچ، تکیہ دار چوکی یا تخت ج : أَرَائِكُ و أُرُكٌ
أُرْمَةٌ : سائن بورڈ، سرکاری نشان
أُرُوبْلَان : ایروپلین (مع)
أُرُوبَّا : یورپ (یورپ کا معرب)
أُرُوبِيٌّ : یورپین، یورپ کا رہنے والا ۔
آرِيٌّ ج : آرِيُّون : آریہ ۔

## ا ـــــ ز

أَزَبَ المَاءُ ـِ أَزْباً : پانی بہنا، جاری ہونا
مِيزَابٌ وَ مِئْزَابٌ : پرنالہ، پانی بہنے کا راستہ ج : مَآزِيبُ ۔
إِزْبِرْتو : اسپرٹ ۔
أَزَرَ تَأْزِيراً : ڈھانپنا ۔
آزَرَ مُؤَازَرَةً : مدد دینا، تقویت پہونچانا ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



إِئْتِزَارٌ وَ تَأَزُّرٌ : قوت یا مدد حاصل کرنا۔

أَزْرٌ : طاقت، پیٹھ۔

شَدَّ أَزْرَهُ : مدد کی، پشت بناہی کی، پیٹھ ٹھونکی، ہمت دلائی۔

إِزْرٌ وَ إِزَارٌ : تن پوش، لبادہ ج: أُزُرٌ و آزِرَةٌ۔

مِئْزَرٌ : تہبند ج: مَآزِرُ۔

أَزَّ ـِ أَزًّا، وَ أَزِيزًا، وَ أَزَازًا : گونجدار آواز ہونا، سانس بولنا، آگ پر پکنے کی آواز ہونا، ہوا چلنے کی آواز ہونا۔

أَزِيزٌ : گونج، ہر قسم کی گونجدار آواز، زائیں زائیں، گھوں گھوں، بم کی آواز، ہوائی جہاز کی آواز، مشین کی آواز۔

أَزِفَ ـَ أُزُوفاً : قریب ہونا، نزدیک ہونا

آزِفَةٌ : قیامت۔

أَزِقَ الْمَكَانُ ـِ أَزْقاً : جگہ تنگ ہونا۔

مَأْزِقٌ : تنگ نالے، تنگ جگہ۔

مَآزِقُ : دشواریاں و: مأزِق

أَزَلٌ : دوام، ہمیشگی۔

مِنَ الأَزَلِ : ازلی، ہمیشہ سے۔

أَزَّمَ الأُمُوْرَ تَأْزِيماً : پیچیدہ بنانا، مشکلات پیدا کرنا، بحران پیدا کرنا۔

التَّأَزُّمُ : صورتِ حال بگڑنا، پوزیشن خراب ہونا۔

تَأَزُّمُ العَلاَقَاتِ : تعلقات بگڑنا۔

تَأَزُّمُ المَوْقِفِ : صورتِ حال پیچیدہ ہونا۔

تَأْزِيمٌ : پیچیدہ بنانا، مصیبت بڑھانا۔

تَأْزِيمُ الوَضْعِ : صورتِ حال کو بگاڑنا پیچیدہ بنانا۔

أَزْمَةٌ : کرائسس، بحران، مصیبت، سختی، مسئلہ، پریشانی، تکلیف ج: أَزَمات۔

تَسْوِيَةُ الأَزْمَةِ : بحران کا خاتمہ

أَزْمَةٌ إِقْتِصَادِيَّةٌ : مالی پریشانی، اقتصادی بحران۔

أَزْمَةٌ أُمٌّ : بنیادی مسئلہ

أَزْمَةُ السَّكَنِ : آبادی کا مسئلہ، رہائش کی پریشانی۔

أَزْمَةٌ مَالِيَّةٌ : مالی بحران، مالی پریشانی

إِزْمِيلٌ : رانپی، موچی کا ایک اوزار۔

إِزَاءٌ : مقابلہ، بدلہ۔

إِزَاءَ كَذَا : فلاں چیز کے مقابلہ میں، بدلہ میں، بعوض۔

أَزُوتٌ : نائٹروجن۔

أَزُوتَاتٌ : نائٹریٹ (الیسڈ)

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أَزُوتِيك : نائٹروجنی، نائٹرک۔

## ا ـــــ س

أَسْبَان : اسپانوی (اسپینی) لوگ،
و: إِسْبَانَوِيّ۔

إِسْبَانِيَا : اسپین۔

أُسْتَاذ : لیکچرر (۲) مدرس، استاذ، ماسٹر، (۳) پروفیسر، فن کا ماہر ج: أَسَاتِذَة۔

دَفْتَرُ أُسْتَاذ : لیجر، کھاتہ نام دار۔

إِسْبِتَالِيَة : ہاسپٹل، ہسپتال۔

الإِسْتَنْسِل : اسٹینسل۔

وَرَقُ الإِسْتَنْسِل : اسٹینسل پیپر۔

إِسْتِرَاتِيجِيَّة : حکمتِ عملی، تدبیر، ترکیب، جال، حیلہ گری، انداز فکر، نقطۂ نظر۔

أَسَرَ ـِ أَسْراً و إِسَاراً : قید کرنا، غلام بنانا۔

أَسْر : غلامی۔

أُسْرَة : خاندان، فیملی ج: أُسَر۔

أُسْرَةُ التَّحْرِير : ادارۂ تحریر۔

الأُسْرَةُ المَالِكَة : شاہی خاندان۔

أَسَّسَ تَأْسِيساً : بنیاد رکھنا، قائم کرنا، ادارہ یا کمپنی وغیرہ قائم کرنا، سنگِ بنیاد رکھنا۔

أَسَاس : بنیاد، عمارت کی نیو، فاؤنڈیشن، ہر چیز کی اصل، بیس، مبنیٰ، علت ج: أُسُس، أَسَاسَات۔

أَسَاسٌ شَرْعِيّ : قانونی بنیاد۔

أَسَاسٌ مَنْطِقِيّ : عقلی بنیاد۔

أَسَاسِيّ : بنیادی، مین، اصولی، حقیقی، اصلی۔

حَجَرٌ أَسَاسِيٌّ : سنگِ بنیاد، بنیادی پتھر۔

دُسْتُورٌ أَسَاسِيٌّ : دستورِ اساسی، بنیادی ضابطہ۔

عَامِلٌ أَسَاسِيّ : بنیادی سبب ج: عَوَامِلُ أَسَاسِيَّة۔

قَانُونٌ أَسَاسِيٌّ : کانسٹی ٹیوشن، دستورِ اساسی۔

أَسَاسِيَّات : ضروری چیزیں۔

تَأْسِيسِيّ : بنیادی۔

مُؤَسِّس : بانی، قائم کنندہ۔

مُؤَسِّسُ المَشْرُوع : کسی اسکیم یا منصوبہ کا بانی۔

مُؤَسَّسَة : کارپوریشن، ادارہ، کارخانہ، ایجنسی، انسٹی ٹیوشن، فرم۔

المُؤَسَّسَةُ الإِجْتِمَاعِيَّة : انسٹی ٹیوشن۔

مُؤَسَّسَةٌ تِجَارِيَّة : تجارتی فرم،

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تجارتی ادارہ۔

مُؤَسَّسَةٌ صُحُفِيَّةٌ: صحافتی ادارہ۔

مُؤَسَّسَةٌ عَامَّةٌ: پبلک ادارہ۔

المُؤَسَّسَةُ العَسْكَرِيَّةُ: فوجی ادارہ، فوجی محکمہ۔

إِسْطَبْلٌ: اصطبل، اسطبل۔

أَسْطُرْلَاب: اسطرلاب۔

أُسْطُوَانَةٌ: (گراموفون کا) ریکارڈ، اخبار کا کالم ج: أُسْطُوَانَاتٌ، سلنڈر، رولر۔

أُسْطُوَانَةُ الغَازِ: گیس سلنڈر، گیس کی ٹنکی۔

أُسْطُوَانِيٌّ: خرطومی شکل کا، لمبوتری شکل کا

أُسْطُولٌ: جہازوں کا بیڑہ (بحری و فضائی) ج: أَسَاطِيلُ۔

أَسِفَ ـَ أَسَفاً وتَأَسَّفَ: افسوس کرنا، رنج کرنا، اظہارِ ندامت کرنا۔

آسِفٌ: رنجیدہ، غمگین، پشیمان، سوری۔

أَنَا آسِفٌ: مجھے افسوس ہے، ندامت ہے۔

مُؤْسِفٌ: افسوس ناک۔

يُؤْسَفُ له: قابلِ افسوس۔

وَا أَسَفَاهُ: آہ، ہائے افسوس۔

لِلأَسَفِ: افسوس۔

(أمر) يُؤْسَفُ لَهُ: قابلِ افسوس۔

( ؍ ) غَيْرُ مَأْسُوفٍ عَلَيْهِ: ناقابلِ افسوس۔

أَسْفَلْتٌ: ڈامر۔

إِسْفَنْجٌ: اسپنج۔

إِسْفِيدَاج: سفید سیسہ۔

إِسْكَافٌ: موچی، جفت ساز، جوتہ بنانے والا۔

إِسْكُتْلَانْدَا (معرب) إِسْكُتْلَنْدَة: اسکاٹ لینڈ، اسکاچستان۔

إِسْكَمْلَةٌ: اسٹول۔

إِسْكَنْدَرِيَّةٌ: مصر کی ایک مشہور بندرگاہ۔

إِسْكَنْدَرُ الأَكْبَرُ: سکندرِ اعظم۔

إِسْكَنْدَرُونَةٌ: شام کی ایک مشہور بندرگاہ

أَسَّلَ تَأْسِيلاً: دھار رکھنا، تیز کرنا۔

مُؤَسَّلٌ: دھار دار۔

إِسْمَنْت وسِمِنْتُو: سمنٹ (معرب)

أُسْوَةٌ: نمونہ ج: أُسًى وإِسًى

أُسْوَةً بِكَذَا: اس کے نقش قدم پر چلتے ہوئے۔

أَسِيَ عليه وله ـَ أَسًا وأَسًى: رنجیدہ ہونا، رنج کرنا، غم کرنا۔

مَأْسَاةٌ: ٹریجڈی، المناک حادثہ، دردناک داستان، المیہ ج: مَآسٍ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مَآسِي : اندوہناک واقعات ، داستان ہائے غم ۔

آسٍ : طبیب، ڈاکٹر، معالج ج: أُسَاةٌ

المُؤَاسَاةُ : اظہارِ ہمدردی کرنا ، تسلی دینا۔

مُؤَاسَاةٌ مُزَيَّفَة : جھوٹی تسلی۔

آسِيَا : برِّ اعظم ایشیا۔

آسِيَا الصُّغْرَى : ایشیائے کوچک ۔

آسِيَة : ستون، مضبوط عمارت (فرعون کی بیوی کا نام) ج: أَوَاسٍ ۔

آسِيَوِيّ : ایشیائی ۔

المُؤَشِّر : ٹائپ رائٹر کا ڈائل۔

مُؤَشِّر : فہرست، انڈکس، علامت، دلیل، نشان، آثار، ثبوت ج: مُؤَشِّرَات۔

مُؤَشِّرُ العَدَّاد : میٹر کی سوئی ۔

مُؤَشَّرٌ عليه بالأداء : ادائیگی کا نشان لگا ہوا

المُؤَشِّر في الآلَة الكَاتِبَة : پائنٹر۔

## ا ـــــ ص

آصِرَةٌ ج: أَوَاصِرُ : تعلق، رشتہ ۔

أَوَاصِرُ الصَّدَاقَةِ : دوستی کے رشتے ۔

أَوَاصِرُ مُشْتَرَكَةٌ : باہمی رشتے۔

مَآصِرُ ج: مَآصِرٌ : (ٹول گیٹ) چنگی، پھاٹک، چنگی خانہ ۔

أَصِيصٌ : گملا ج: أُصُصٌ ۔

أَصُلَ ـُ أَصَالَةً : خالص ہونا، عمدہ ہونا

بالأَصَالَة عن نَفْسٍ... خود، اپنے آپ ۔

الخَيْلُ الأَصَائِل : اصیل گھوڑے ۔

إِسْتِئْصَال : بیخ کنی ۔

أَصْل : سرچشمہ، اصل کاپی ۔

أَصْلِيّ : اوریجنل ، اصلی ۔

أُصُول : سرمایہ، اصول، قواعد۔

أُصُولٌ حَاضِرَةٌ : موجودہ سرمایہ ۔

أُصُولٌ مَادِّيَّةٌ : ظاہری یا مادی سرمایہ۔

أُصُولٌ مَوْقُوفَةٌ : منجمد سرمایہ ۔

## ا ـــــ ط

إِطَارٌ : فریم، چوکھٹا ج: أُطُرٌ۔

إِطَارُ النَّظَّارَةِ : چشمہ کا فریم ۔

إِطَارُ العَجَلَةِ : پہیہ کا فریم، گھیرا۔

إِطَارُ العَجَلَةِ الخَارِجِيُّ : ٹائر۔

في هَذَا الإِطَار : اس ذیل میں، اس دائرہ میں ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



فِي إطَارِ كذا: ذیل میں، کسی چیز کے دائرے میں یا سلسلہ میں۔

التَّأطِيرُ: فریم لگانا، دائرہ میں کرنا۔

ا ــــــــ غ

أغُسْطُس: ماہِ اگست (معرب)

ا ــــــــ ف

أفْرَقَةٌ: افریقی بنا دینا۔

إفْرَنْج: اہلِ یورپ، انگریز لوگ، فرنگی،

و: إفْرَنْجِيٌّ۔

بِلَادُ الإفْرَنْج: یورپ

فَرْنَجَة: فرنگی بنانا۔

تَفَرْنُج: فرنگی بننا۔

خُبْزٌ إفْرَنْجِيٌّ، ڈبل روٹی

أفْرُوآسْيَوِيٌّ: افریقی ایشیائی، افروایشین۔

إفْرِيزٌ: کارنس ج: أفَارِيزُ۔

أفَقَ ــِ أفْقاً: گھومنا، سیاحت کرنا۔

أفْرِيقِيَا الوُسْطٰى: وسطی افریقہ

أفْرِيقَانِيٌّ: افریقن، افریقہ کا باشندہ

أفْرِيكَانِيٌّ: افریقن۔

أُفُقٌ ج: آفَاقٌ: کنارہ، کنارۂ آسمان، گوشہ، دائرہ، میدان، وسعت۔

أُفُقِيٌّ: مسطح، افقی سمت کا، چپٹا، دائرہ نما۔

أفَّاقٌ: جہاندیدہ، سیاح۔

أفَنْدِي: مسٹر، صاحب، جناب۔

أفْيُون: افیم۔

ا ــــــــ ق

أقْحُوَان: گلِ بابونہ ج: أقَاحِيٌّ

إقْلِيمٌ ج: أقَالِيمُ: ملک، صوبہ، ضلع، علاقہ۔

تَأَقْلُمٌ مَعَ أحَد: کسی کے ساتھ گھل مل جانا، ہم آہنگ ہونا۔

ا ــــــــ ك

أكْتُوبَر: اکتوبر۔

أكَّدَ تَأكِيداً: مضبوط بنانا، پختہ کرنا، ثابت کرنا، توثیق کرنا۔

أكَّدَ له: یقین دلانا، باور کرانا۔

تَأكَّد: پختہ ہونا، یقینی ہونا، محقق ہونا، ثابت ہونا۔

تَأَكُّدُ الشُّبُهَات: شبہات صحیح ہونا۔

التَّأكُّدُ مِن: تحقیق کرنا، یقین ہو جانا، مطمئن ہونا، یقین کرنا۔

تَأكِيد: یقین دہانی، اصرار، زور (۲) تصدیق، تائید، وثوق ج: تأكيدات

تَأكِيدٌ بكذا: یقین دلانا، توثیق کرنا۔

تَأكِيدُ التَّأيِيد: حمایت کا اعادہ۔

تَأكِيدُ الرَّفْض: مسلسل انکار۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَأْكِيدٌ على: زور دینا۔

تَأْكِيدٌ من كذا: اطمینان دلانا، اطمینان کرنا۔

أَكِيدٌ: پختہ، زبردست، ثابت شدہ۔

أَكَادِيمِيٌّ، أَكَادِيمِيَّةٌ: اکیڈمی، علمی ادارہ

الأَكْزِيمَا: اکزیما۔

إِكْسبرس، إِكْسبرِيس: اکسپریس ٹرین،

أُكْسِيجِين، مُصْدِئٌ: آکسیجن۔

أَكَلَ ـــ أَكْلاً: کھانا۔

أُكْلَةٌ: کھانا، خوراک۔

أَكِلَةٌ: خارش۔

أَكَلَ عليه الدَّهْرُ أَكْلاً: پرانا بنا دینا

أَكَّلَ تَأْكِيلاً: کھلانا

تَأَكَّلَ: زنگ لگ جانا، کیڑا لگ جانا، پرانا اور بوسیدہ ہو جانا۔

تَأَكُّلُ التُّرْبَةِ: ربہ لگنا۔

مَآكِلُ: کھانے۔

مَأْكُولٌ: کھانے کے قابل، کھانے کی چیز، کھانے کے لائق ج: مَأْكُولَاتٌ۔

مَأْكُولَاتٌ مُنْعِشَةٌ: ریفریشمنٹ، فرحت بخش کھانے۔

مُؤَاكِلٌ: شریکِ دسترخوان، ہم نوالہ

إِكْلِينِيك: کلینک۔

أَكَمَةٌ: ٹیلہ۔

## ا ـــــــ ل

أَلَاوُوظ، قَلَاوُوظ: کیل، پیچ دار کیل، اسکرو (۲) اسپرنگ۔

أَلَاي: رجمنٹ، فوج کی ایک بڑی جماعت۔

أَلَبَ ـــ أَلْبًا وَ تَأَلَّبَ: اکٹھا ہونا، یکجا ہونا۔

أَلْبُوم: البم، تصویروں کا مجموعہ۔

أَلُوبٌ: چست، مستعد۔

أَلِفَ الشَّيْءَ ـــ إِلْفًا، و أُلْفًا، و إِلَافًا: عادی ہونا، مانوس ہونا، پسند کرنا۔

تَآلَفَ: مل جل کر رہنا، باہم مانوس ہونا۔

تَأْلِيفٌ: (۱) مانوس بنانا، عادی بنانا، جانور کو سدھانا، کتاب لکھنا (۲) تصنیف، (۳) متحد بنانا، جوڑنا، یکجا کرنا۔

إِئْتِلَافٌ: متحد ہونا، جڑ جانا، مل جانا، عادی و مانوس ہو جانا، وفاق۔

إِئْتِلَافٌ حُكُومِيٌّ: سرکاری وفاق۔

وِزَارَةٌ إِئْتِلَافِيَّةٌ: وفاقی وزارت، فیڈرل گورنمنٹ۔

تَأَلَّفَ (مِنْ): مرکب ہونا۔

مُؤَلِّفٌ: ایڈٹ کنندہ، اڈیٹر، مصنف۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مُؤَلِّفُ الرِّوَايَات : ناولسٹ ۔
مُؤَلِّفُ الْقِصَصِ الطَّوِيلَة : ناولسٹ
أَلْفٌ : ہزار ۔
فِي الأَلْف : فی ہزار ، ہر ہزار پر ۔
خَطُّ الْمُؤَلِّف : آٹوگراف ، مصنّف کے دستخط ۔
أُلْفَةٌ : دوستی ، محبت ، اتحاد ۔
أَلِيفٌ : مانوس ، پالتو ، سدھایا ہوا ، وحشی اور جنگلی کی ضد ۔
مُؤَلَّفٌ : کتاب ، تصنیف ج : مُؤَلَّفات
مَأْلُوفٌ : مستعمل ، رائج ، جس کی عادت ہو ، مروّج ، روزمرّہ استعمال میں آنے والا
غَيْرُ مَأْلُوفٍ : غیر مروّج ، غیر مستعمل ، غیر معروف ، اجنبی ۔
أَلَقَ ـِ أَلْقاً وَ تَأَلَّقَ : چمکنا ۔
مُتَأَلِّقٌ : چمکدار ۔
قِمَّةُ التَّأَلُّق : انتہائی چمک ۔
إِلِكْتَرُون ، كُهَيْرَب : الکٹرون ۔
أَلَمٌ : درد ، دکھ ، تکلیف ۔
أَلَمٌ مُبَرِّح : سخت درد ۔
تَأَلَّمَ : دردمند ہونا ، تکلیف میں ہونا ، درد یا تکلیف محسوس کرنا ۔
إِيلاَمٌ وَ تَأْلِيمٌ : تکلیف دینا ۔

مُؤْلِم : افسوسناک ، تکلیف دہ ۔
أَلْمَانِيَا : جرمنی ، وسطِ یورپ کا مشہور ملک
أَلُوبَاثِيَا : ایلوپیتھک ۔
أَلْمَاس وَ مَاس : ہیرا ۔
أَلُومِنْيُوم : المونیم ۔
أَلَّهَ تَأْلِيهاً : خدا بنانا ، خدا کا درجہ دینا
تَأَلَّهَ : خدا بننا ، خدا کا اعتقاد رکھنا ۔
تَأْلِيه : خدا ماننا ۔
إِلَى : تک ، طرف ، نزدیک ، میں ۔
الى الآنَ : اب تک ۔
إِلَى أَنْ : حتیٰ کہ ، نوبت باین جارسید کہ ، جب تک کہ ، تا وقتیکہ ۔
الى دَرَجَةٍ لاَ يُمْكِنُ إِحْتِمَالُهَا : ناقابلِ برداشت حد تک ۔
إِلَى مَتىٰ : کب تک ۔
إِلَيْكَ : تمہارے لئے ، تمہارے نام ، تمہاری جانب ۔
إِلَيْكَ هٰذَا : یہ لو ۔
إِلَيْكَ عَنِّي : میرے پاس سے دور ہو ، ہٹ جاؤ ۔
أَلِيَّةٌ ج : أَلاَيَا : قسم ۔
الأَلِيُّ : بہت قسمیں کھانے والا ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



ا ـــــــ م

إِمْبَرَاطُورٌ : امپائر، والی، شہنشاہ۔
إِمْبَرَاطُورَةٌ : ملکہ، امپائرس۔
إِمْبَرَاطُورِيَّةٌ : شہنشاہیت۔
إِمْبَرَاطُورِيٌّ ، : شہنشاہی، امپیریل۔
الإِمْبَرَاطُورِيَّاتُ الإِسْتِعْمَارِيَّةُ : سامراجی حکومتیں۔
إِمْبَرِيَالِيَّةٌ : امپیریل ازم
أَمَرَهُ بِكَذَا ـُ أَمْرًا، وَآمِرَةً، وَإِمَارَةً : حکم کرنا، حکم دینا۔
أَمَّرَهُ تَأْمِيرًا : حاکم بنانا، اختیار دینا۔
آمَرَهُ مُؤَامَرَةً : مشورہ کرنا۔
إِئْتِمَارٌ : باہم مشورہ کرنا۔
تَآمُرٌ : باہمی مشورہ، باہمی اسکیم، سازش۔
تَآمَرَ عَلَى : کسی کے خلاف سازش کرنا۔
تَآمُرِيٌّ : سازش پر مبنی۔
أَمْرٌ : حکم، آرڈر، وارنٹ، انتظاریٔ ج : أَوَامِرُ۔
ـــ اختیار، مسئلہ، معاملہ، مسلک ج : أُمُورٌ۔
أَمْرٌ مَّا : کچھ بھی، کوئی چیز بھی، کوئی معاملہ۔

الأَمْرُ بِشَيْءٍ : آرڈر دینا۔
أَمْرٌ إِدَارِيٌّ : سرکاری آرڈر، انتظامی معاملہ۔
أَمْرٌ بِالْوَقْفِ : اِسٹے آرڈر۔
أَمْرُ حَظْرِ لِلتَّجَوُّلِ : کرفیو آرڈر۔
أَمْرُ دَفْعٍ : پیمنٹ آرڈر۔
أَمْرٌ شَاذٌّ : عجیب بات، غیر معمولی واقعہ۔
أَمْرُ شِرَاءٍ : خریداری آرڈر
أَمْرٌ قَضَائِيٌّ : حکم عدالت۔
الأَمْرُ لَا يَعْدُو كَذَا : بات اس سے زیادہ نہیں۔
أَمْرٌ وَاقِعِيٌّ : امر واقعہ، حقیقتِ حال۔
أَمْرُ تَوْقِيفِ الإِجْرَاءِ : حکمِ امتناعی۔
أَمْرُ هَدْمٍ : حکمِ انہدام
أُمُورٌ تَافِهَةٌ : معمولی امور۔
الأُمُورُ الجَارِيَةُ : موجودہ معاملات۔
أَوَامِرُ مُسْتَعْجَلَةٌ : ہنگامی آرڈر
إِسْتِمَارَةٌ : فارم
مَلْءُ الإِسْتِمَارَةِ : فارم بھرنا۔
أَمْرَكَةٌ : امریکی بنانا۔
آمِرٌ : حکمراں، صاحبِ اختیار، کمانڈر
أَمَّارٌ : اکسانے والا، مشتعل کرنے والا، محرک۔
أَمَارَةٌ : علامت، نشان، راز، خفیہ بات ج:

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أَمَارَاتٌ ۔
إِمَارَةٌ : اسٹیٹ، ریاست، حکومت، قلمرو ج : إِمَارَات ۔
أَمِيْرٌ : شاہزادہ، حاکم، صدر، ہیڈ، حکمراں ج : أُمَرَاء ۔
أَمِيْرُ الْآلَى : کرنل، فوج کی ایک رجمنٹ کا اعلیٰ افسر، بریگیڈیر جنرل ۔
أَمِيْرُ الْبَحْرِ : افسرِ جہازات، افسرِ بحریہ، امیرالبحر ۔
أَمِيْرَال : افسرِ جہازات، افسرِ بحریہ، امیرالبحر ۔
أَمِيْرُ الْبِلَادِ : سربراہِ مملکت ۔
أَمِيْرِكَا : امریکہ ۔
أَمِيْرِكِيٌّ ، أَمِيْرِيْكِيٌّ : امریکن ۔
أَمِيْرُ اللِّوَاءِ : بریگیڈیر جنرل ۔
أَمِيْرِيٌّ : سرکاری حکومت کے متعلق، شاہی، ریاستی ۔
أَمِيْرِيَّةٌ : ریاست، حدودِ حکومت ۔
أَمِيْرَةٌ : شاہزادی ج : أَمِيْرَات
مِنْحَة أَمِيْرِيَّة : شاہی عطیہ ۔
إِسْتِمَارَةٌ : سادہ فارم، سارٹیفکٹ ج : إِسْتِمَارَات ۔
إِسْتِمَارَةُ الطَّلَبِ : آرڈر فارم ۔
إِسْتِمَارَةُ الْقَبُوْلِ : داخلہ فارم ۔
مُؤَامَرَة ج : مُؤَامَرَات : سازش، ریشہ دوانی، پلاٹ ۔
الْمُؤَامَرَةُ الْكُبْرٰى : زبردست سازش ۔
الْمُتَآمِر : سازشی ۔
مَأْمُوْر : ملازم، کسی کام کا پابند، محکوم، مکلف، پابند، سرکاری افسر یا ملازم، نمائندہ ۔
مَأْمُوْرُ الْبَرِيْدِ : پوسٹ ماسٹر ۔
مَأْمُوْرُ الْبُوْلِيْسِ : سپرنٹنڈنٹ پولیس، افسر پولس ۔
مَأْمُوْرُ بَضَائِعَ : گوڈس منیجر ۔
مَأْمُوْرُ مَرْكَزِ الْبُوْلِيْسِ : پولیس آفیسر ۔
مَأْمُوْرُ السِّجْنِ : افسر جیل، جیلر
مَأْمُوْرُ الضَّرَائِبِ : اکسائز افسر ۔
مَأْمُوْرُ الْهَاتِفِ : ٹیلیفون آپریٹر ۔
مَأْمُوْرِيَّة : مہم، مشن، کمیشن، ڈیوٹی ۔
مُؤْتَمَرٌ : کانفرنس، کنونیشن، مشاورتی اجتماع ج : مُؤْتَمَرَات
مُؤْتَمَرُ التَّضَامُنِ الْأَفْرُو —

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



آسِيَوِيّ: افریقی ایشیائی اتحاد کی کانفرنس۔

مُؤْتَمَرُ السَّلَامِ او الصُّلْحِ: امن کانفرنس، صلح کانفرنس۔

مُؤْتَمَرٌ سِيَاسِيٌّ: کانگریس، سیاسی کانفرنس۔

المُؤْتَمَرُ الشَّعْبِيّ: نیشنل کانفرنس

مُؤْتَمَرٌ صُحُفِيٌّ: پریس کانفرنس۔

مُؤْتَمَرُ صُلْحٍ: امن کانفرنس۔

مُؤْتَمَرُ القِمَّةِ: چوٹی کانفرنس۔

مُؤْتَمَرُ قِمَّةٍ تَارِيخِيٌّ: تاریخی چوٹی کانفرنس۔

مُؤْتَمَرٌ مُصَغَّرٌ: چھوٹی کانفرنس، منی کانفرنس۔

مُؤْتَمَرٌ وَطَنِيٌّ: نیشنل کانگریس، کانگریس۔

المُؤْتَمَرُ الوَطَنِيُّ للشَّبَاب: یوتھ کانگریس۔

مُؤْتَمَرٌ لِمُنَاقَشَةِ مَوْضُوعٍ مُعَيَّنٍ: سمپوزیم۔

مُؤْتَمَرُ المَائِدَةِ المُسْتَدِيرَةِ: گول میز کانفرنس۔

المُؤْتَمَرُ المُزْمِعُ عَقْدُهُ فِي الفَتْرَةِ مَابَيْنَ ٢٤ — ٢٦ يَنَايِر: ۲۴ سے ۲۶ جنوری تک ہونے والی کانفرنس۔

مُؤْتَمَرٌ مِنَ السُّفَرَاءِ: سفراء کانفرنس

مُؤْتَمَرُ المُنَظَّمَات: تنظیموں کی کانفرنس

مُؤْتَمَرٌ مُوَسَّعٌ: بڑی کانفرنس۔

مُؤْتَمَرُ نَزْعِ السِّلَاحِ: تخفیفِ اسلحہ کانفرنس۔

أَمْسِ: کل گذشتہ۔

أَمْسِ الأَوَّل: پرسوں گذشتہ۔

الأَمْس: زمانۂ گذشتہ، ماضی۔

إِمَّعَة: ابن الوقت۔

أَمَلٌ: امید، توقع، ارمان ج: آمَال۔

خَيْبَةُ أَمَلٍ: نامرادی، ناکامی۔

الأَمَلُ الضَّئِيلُ: معمولی ارمان۔

عَقَدَ الأَمَلَ بِفُلَانٍ: فلاں سے امید وابستہ کی۔

قَطَعَ الأَمَلَ مِنْ فُلَانٍ: فلاں سے امید منقطع کی۔

تَأَمَّلَ: غور کرنا، تردد کرنا۔

آمِلٌ، مُؤَمِّلٌ: امیدوار، توقع کنندہ، آرزومند۔

مَأْمَلٌ وَ مَأْمُولٌ: امید ج: مَآمِل

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



المَأمُولُ فيه : متوقع ۔
أُمَّةٌ : قوم، عوام، پبلک، نسل ج : أُمَمٌ ۔
مَسِيرَةُ الأُمَّةِ : قومی تحریک ۔
تَأمِيمٌ : نیشنلائز کرنا، قومیانا ۔
تَأمِيمُ مِلكِيَّةِ الأَرَاضِي : زمین کو قومی ملکیت میں لینا ۔
أَمَّ ـُ أَمًّا : قصد کرنا، قیادت کرنا، امامت کرنا، امام بننا، راہنما بننا ۔
أَمَّ ـُ أُمُومَةً : ماں بننا ۔
أُمٌّ : (۱) ماں ج : أُمَّهَاتٌ (۲) سانچہ (جس میں معدنیات ڈھالی جائیں) (۳) جڑ، اصل ۔
أُمَمٌ : اقوام و : أُمَّةٌ ۔
الأُمَمُ المُتَّحِدَةُ : اقوام متحدہ
عُضوٌ فِي الأُمَمِ المُتَّحِدَةِ : اقوام متحدہ کا ممبر ۔
مَقَرُّ الأُمَمِ المُتَّحِدَةِ : اقوام متحدہ کا ہیڈکوارٹر ۔
مَبعُوثُ الأُمَمِ المُتَّحِدَةِ : اقوام متحدہ کا نمائندہ ۔
بِعثَةُ الأُمَمِ المُتَّحِدَةِ : اقوام متحدہ کا کمیشن ۔
الهَيئَةُ الأُمُّ : اصل باڈی، اصل ادارہ ۔
هَيئَةُ الأُمَمِ المُتَّحِدَةِ : ادارہ اقوام متحدہ ۔
أُمَمٌ مُتَحَضِّرَةٌ : متمدن قومیں
أُمَمٌ مُتَخَلِّفَةٌ : پسماندہ ممالک ۔
أُمَمِيٌّ : انٹرنیشنل، بین الاقوامی ۔
أُمِّيٌّ : ماں کا، اَن پڑھ، ناخواندہ ۔
أُمِّيَّةٌ : ناخواندگی، جہالت ۔
أَمَامَ : سامنے، مقابلہ میں، موجودگی میں، آنکھوں کے سامنے ۔
أَمَامِيٌّ : اگلا، سامنے کا ۔
إِلَى الأَمَامِ : آگے، سامنے کی طرف ۔
إِمَامٌ : قائد، پیشوا، سربراہ ج : أَئِمَّةٌ
إِمَامَةٌ : قیادت، سربراہی، پیشوائی ۔
أَمَّا : لیکن ۔
إِمَّا : یا (إِمَّا هَذَا أَو ذَاكَ)
أَمُنَ ـُ أَمَانَةً : دیانت دار ہونا ۔
الأَمنُ الجَمَاعِيُّ : اجتماعی حفاظت
الأَمنُ الشَّخصِيُّ : ذاتی سلامتی، اپنا تحفظ ۔
الأَمنُ عَلَى النَّفسِ : جان کا خوف نہ ہونا ۔
أَمِنَ ـَ أَمَانًا، وأَمنًا، وأَمَانَةً،

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



و أَمنا: بے خوف ہونا، محفوظ ہونا، مطمئن ہونا
أَمَّنَهُ تَأْمِيْناً: امان دینا، اطمینان دلانا۔
أَمَّنَ عَلَى الْحَيَاةِ تَأْمِيْناً: زندگی کا بیمہ کرنا۔
مُؤَمَّن: بیمہ شدہ، انشورڈ۔
الْمُؤْمِنُ بالفَوْضَوِيَّة: انارکسٹ
المُؤَمَّنُ على حَيَاتِهِ: جس کا بیمہ کیا گیا ہو۔
مُؤَمَّنٌ عليه: انشورڈ، محفوظ۔
خِطَابٌ مُؤَمَّنٌ عليه: انشورڈ لیٹر۔
الْمَبْلَغُ الْمُؤَمَّنُ عليه: انشورڈ رقم، محفوظ رقم۔
إِئْتِمَانٌ وَ اسْتِئْمَانٌ: اعتماد کرنا
آمَنَ بِهِ إِيْمَاناً: اعتقاد رکھنا، یقین کرنا، مطمئن ہونا، ماننا۔
إِيْمَانٌ بِشَيْئٍ: یقین۔
إِيْمَانٌ خَالِصٌ: مکمل یقین۔
أَمْنٌ و أَمَانٌ: امن، سلامتی، حفاظت، سیفٹی۔
أَمْنٌ عَامٌّ: حفاظتِ عامہ، عوامی تحفظ۔
أَمَان: سیفٹی، حفاظت۔
أَمَانَة: نظامت، سکریٹری شپ۔

أَمَانَةٌ عَامَّةٌ: جنرل سکریٹری کا دفتر۔
أَمَانٍ وَطَنِيَّةٌ: قومی تمنائیں۔
تَأْمِيْن: انشورنس، بیمہ، کسی شے کی حفاظت کا ذمہ دار ہونا اور ضمانت لینا اور بصورتِ نقصانات تاوان ادا کرنا۔
عَقْدُ تَأْمِيْنٍ: انشورنس کا معاہدہ
عَقْدُ تَأْمِيْنٍ على الحَيَاة: زندگی کا بیمہ کرانا۔
التَّأْمِيْنُ على شَيْئٍ (ضَمَانٌ بِعَقْدٍ يَتَعَهَّدُ فيه أَحَدُ الفَرِيْقَيْنِ بِأَنْ يُعَوِّضَ على الآخَر): انشورنس، بیمہ، حفاظت کرنا محفوظ کرنا، ڈپازٹ، امانت۔
تَأْمِيْنٌ إِجْتِمَاعِيٌّ: سوشل انشورنس، اجتماعی حفاظت کرانا۔
تَأْمِيْنٌ جَوِّيٌّ: فضائی حفاظت، فضائی انشورنس۔
تَأْمِيْنُ الحُقُوْق: حقوق کی حفاظت
تَأْمِيْنُ السُّكْنَى: رہائش کا بیمہ کرانا
التَّأْمِيْنُ الصِّحِّيُّ: صحت کا بیمہ۔
تَأْمِيْنٌ ضِدَّ البَطَالَة: بے روزگاری کا بیمہ۔
تَأْمِيْنٌ ضِدَّ الحَرِيْق: فائر انشورنس

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



اَلتَّأمِيْنُ ضِدَّ الحَوَادِث: حوادث کا بیمہ۔
اَلتَّأمِيْنُ ضِدَّ السَّرِقَة: چوری کا بیمہ۔
اَلتَّأمِيْنُ ضِدَّ المَرَض: ہیلتھ انشورنس۔
اَلتَّأمِيْنُ العَامّ: ہر خطرہ کا انشورنس
اَلتَّأمِيْنُ على البَضَائِع: سامان کا انشورنس۔
تَأمِيْنٌ على الحَيَاة: لائف انشورنس، زندگی کا بیمہ۔
تَأمِيْنٌ مَالِيٌّ: ضمانتِ مالی، نقد ضمانت۔
اَلتَّأمِيْنُ عن الأخْطَار: خطرات کا بیمہ۔
اَلتَّأمِيْنُ مَدى الحَيَاة: تمام زندگی کا بیمہ، لائف انشورنس، زندگی بھر کا بیمہ۔
تَأمِيْنُ المَرَافِق: ضروریاتِ زندگی کی حفاظت۔
تَأمِيْنُ المُسْتَقْبَل: مستقبل کی حفاظت۔
تَأمِيْنُ المَصَالِح: مفادات کا تحفظ۔
تَأمِيْنُ المَعَاشَات: پنشن کا بیمہ
تَأمِيْنُ المُوَاصَلَات: ذرائع حمل و نقل کو محفوظ بنانا، گارنٹی دینا
تَأمِيْنٌ نَقْدِيٌّ: مالی حفاظت۔
تَأمِيْنُ الوَفَاة: موت کا بیمہ۔
تَأمِيْنَاتُ العَطَاءَات: ٹینڈر ڈپازٹ
وِكَلاءُ التَّأمِيْن: انشورنس ایجنیس
شَرِكَةُ التَّأمِيْن: بیمہ کمپنی۔
أُمَنَةٌ: (۱) انتہائی قابلِ اعتماد (۲) دوسروں پر انتہائی اعتماد کرنے والا۔
آمِنٌ: پُرامن، محفوظ، مطمئن، بے خوف، نڈر۔
أَمَانَةٌ: دیانت، امانت، اعتماد۔
آمِيْنَ: قبول کر (اسم فعل)
أَمِيْنٌ: خزانچی، دیانت دار، وفادار، قابلِ اعتماد، بے ضرر، محفوظ، کسٹوڈین ناظم، سکریٹری ج: أُمَنَاءُ
أَمِيْنُ جَلَسَاتِ المُؤتَمَر: میٹنگ افسر
أَمِيْنُ سِرٍّ: سکریٹری۔
أَمِيْنُ الصُّنْدُوْق: خزانچی، کیشیر، تحویلدار۔
أَمِيْنُ العَاصِمَة: گورنر۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



الأَمِيْنُ العَامُّ : ناظمِ عمومی، ناظمِ اعلیٰ، جنرل سکریٹری۔

نَائِبُ الأَمِيْنِ العَامِّ : نائب ناظمِ اعلیٰ۔

أَمِيْنٌ على : محافظ، نگراں۔

أَمِيْنٌ على الصُّنْدُوق : کیشیر، خزانچی، تحویلدار۔

أَمِيْنٌ على المَال : خزانچی۔

أَمِيْنٌ على المَكْتَبَة : لائبریرین، ناظمِ کتبخانہ۔

أَمِيْنُ مَحْفُوظَات : مہتمم محافظ خانہ، پرانے کاغذات کا محافظ۔

أَمِيْنُ مَخْزَن : اسٹور کیپر۔

أَمِيْنُ المَكْتَبَة : لائبریرین، ناظمِ کتبخانہ

غَيْرُ أَمِيْن : ناقابلِ اعتماد، خائن

إِيْمَان : اعتقاد، یقین، عقیدہ۔

مَأْمَنٌ : پُرامن جگہ ج : مَآمِن۔

مَأْمُوْن : محفوظ، معتمد علیہ، سیف، قابلِ اطمینان۔

مَأْمُوْنُ النَّتَائِج : جس کے نتائج قابلِ اطمینان ہوں۔

مُؤْتَمَن : قابلِ اعتماد، معتمد علیہ۔

غَيْرُ مَأْمُوْن : غیر محفوظ، پُرخطر۔

أَمِيْرِكَا : أَمْرِيكَا، امریکہ۔

أَمْرِيْكَا اللَّاتِيْنِيَّة : لاطینی امریکہ۔

أَمْرِيْكَا الوُسْطىٰ : وسطی امریکہ۔

أَمْرِيْكَان و : أَمْرِيْكِيّ : امریکن باشندے

أَمْرِيْكِيّ : امریکہ کا باشندہ۔

تَأَمْرَكَ : امریکی باشندگی اختیار کرنا۔

## ا ــــــ ن

أَنَّ : کہ (حرفِ مشبہ بالفعل، ناصبِ اسم) اپنے مدخول علیہ کو مصدر مؤوّل بناتا ہے

إِنَّ : حرفِ تاکید (مشبہ بالفعل) ناصبِ اسم ابتدائے کلام میں آتا ہے۔

بِمَا أَنَّ : کیونکہ، چونکہ، اس وجہ سے کہ۔

إِنْ : حرفِ شرط، دو افعالِ مضارعہ کو جزم دیتا ہے (پہلا شرط دوسرا جزا)

إِنَّمَا : حرف، لیکن۔

أَنَا : میں، ضمیر مرفوع منفصل۔

أَنَا بَرِيْءٌ مِنْهُ : میرا اس سے واسطہ نہیں

أَنْبَة : آم۔

أَنْبَج : آم۔

أَنَا مَدِيْنٌ لَكَ : میں آپ کا ممنون ہوں۔

أَنَانِيٌّ : خودسر، خودرائے۔

أَنَانِيَّة : خودسری۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَرَفَّلَ : اِترا کر چلنا، اکڑ کر چلنا۔
رِفْلُ الثَّوْب : دامن ج: أَرْفَال و رُفُول۔
رَفَهَ ـَـ رَفْهاً و رُفُوهاً و تَرَفَّهَ : خوشحال ہونا، آسودہ حال ہونا۔
رَفُهَ العَيْشُ ـُـ رَفَاهَةٌ و رَفَاهِيَةٌ : زندگی کا فراخ و آسودہ ہونا۔
رَفَّهَ تَرْفِيهاً : خوشحال بنانا، آسودگی کا عادی بنانا، فارغ البال بنانا۔
رَفَّهَ عَنْ نَفْسِه : بارِ خاطر ہلکا کرنا۔
رَفَاهٌ، رَفَاهَةٌ، رَفَاهِيَةٌ : خوشحالی، آسودگی، فارغ البالی۔

## ر ــــــ ق

رَقَأَ ـَـ رَقْئاً و رُقُوءاً : خون یا آنسوؤں کا بند ہونا، منقطع ہونا، تھمنا، خشک ہونا۔
أَرْقَأَ الدَّمْعَ أَوِ الدَّمَ : خون یا آنسو بند کرنا، خشک کرنا۔
الرَّقُوءُ : خون بند کرنے والی چیز۔
رَقَبَ ـُـ رِقَابَةً و رَقْباً و رُقُوباً : (۱) دیکھنا، تاکنا، انتظار میں رہنا، ستاروں وغیرہ کو دیکھنا (۲) نگرانی کرنا، نظر رکھنا (۳) ڈرنا۔
رَاقَبَ مُرَاقَبَةً : (۱) حفاظت کرنا، دیکھ بھال کرنا، نگرانی کرنا۔
رَاقَبَ اللّٰهَ : اللہ سے ڈرنا۔
رَاقَبَ و تَرَقَّبَ : منتظر رہنا (۲) تاک میں رہنا، گھات میں لگنا۔
رَقَبَةٌ ج: رِقَاب و رَقَبٌ : گردن۔
غَلِيظُ الرَّقَبَة : موٹی گردن والا۔
رِبَاطُ الرَّقَبَة : ٹائی۔
رِقَابَة : نگرانی، کنٹرول، سنسر شپ، سُپر ویژن۔
رِقَابَةٌ حُكُومِيَّةٌ : اسٹیٹ کنٹرول، سرکاری نگرانی۔
رِقَابَةٌ صَارِمَةٌ : زبردست نگرانی۔
رِقَابَةٌ على الصُّحُف : اخبارات پر سنسر۔
رِقَابَةٌ على الصَّرْف : خرچ کی نگرانی۔
رِقَابَةٌ مُحَاسَبِيَّةٌ : حسابی نگرانی۔
رِقَابَةٌ مُخْبِرِيَّةٌ : تحقیقی نگرانی۔
رِقَابَةُ المَطْبُوعَات : سنسر، خطوط اور دیگر مطبوعہ اشیا کی چھان بین۔
الرِّقَابَةُ القَضَائِيَّةُ : عدالتی نگرانی۔
رُقُوب و تَرَقُّب : انتظار۔
رَقِيب ج: رُقَبَاء : محافظ، پہریدار، نگراں، منتظر، تاک میں رہنے والا۔
مُرَاقَبَة : سُپروائزری، کنٹرولنگ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



الْمُرَاقَبَةُ الْإِدَارِيَّةُ : انتظامی کنٹرول۔
مُرَاقَبَةٌ تِلِيفُونِيَّةٌ : ٹیلیفون سنسر۔
الْمُرَاقَبَةُ الثُّنَائِيَّةُ : ڈبل نگرانی، دوہری نگرانی، ڈبل کنٹرول۔
الْمُرَاقَبَةُ الْجُمْرُكِيَّةُ : کسٹم کنٹرول
مُرَاقَبَةُ الْحُضُورِ : حاضری کی نگرانی۔
مُرَاقَبَةُ الْحُكُومَةِ : گورنمنٹ کنٹرول، سرکاری کنٹرول۔
الْمُرَاقَبَةُ الدَّاخِلِيَّةُ : اندرونی کنٹرول
مُرَاقَبَةٌ دَقِيقَةٌ : کڑی نگرانی، سخت کنٹرول۔
مُرَاقَبَةُ السَّاعَةِ : گھڑی دیکھنا۔
مُرَاقَبَةُ الصَّادِرَاتِ : اکسپورٹ کنٹرول۔
مُرَاقَبَةُ قَضِيَّةٍ وَغَيْرِهَا : کیس دیکھنا۔
مُرَاقَبَةُ مَطْبُوعَاتٍ : سنسرشپ
مُرَاقَبَةُ الْمِيزَانِيَّةِ : بجٹ پر نظر رکھنا۔
• مُرَاقَبَةُ النَّقْدِ : اکسچینج کنٹرول۔
الْمُرَاقِبُ : اورسیر، مشاہد، اتالیق، کنٹرولر، سپروائزر، نگراں، مبصر، سپرنٹنڈنٹ، انسپکٹر۔

مُرَاقِبُ الْحِسَابَاتِ : آڈیٹر حسابات
مُرَاقِبٌ سِيَاسِيٌّ : سیاسی مبصر۔
مُرَاقِبٌ عَامٌّ : آڈیٹر جنرل۔
الْمُرَاقِبُ الْعَسْكَرِيُّ : فوجی مشاہد، مبصر۔
مُرَاقِبُ مَطْبُوعَاتٍ : سنسر، سنسر کرنے والا۔
مُرَاقِبُو الْأُمَمِ : بین الاقوامی مبصرین۔
الْمُرَاقِبُونَ : مشاہدین، مبصرین۔
الْمُرَاقِبُونَ الدَّوْلِيُّونَ : بین الاقوامی مبصرین، مشاہدین۔
مَرْقَب ج : مَرَاقِبُ : (۱) رصدگاہ (۲) انتظارگاہ، تعاقب کی جگہ۔
مِرْقَبٌ فَلَكِيٌّ : تلسکوپ، رصدگاہ کی دوربین۔
مُرْتَقَب : متوقع۔
رَقَدَ ـُ رُقُوداً وَ رُقَاداً : (۱) سونا (۲) مرنا (۳) لیٹنا، آرام کرنا۔
رَقَدَ الْحَرُّ أَوِ الرِّيحُ : گرمی یا ہوا کا بند ہونا
رَقَدَتِ السُّوقُ : بازار مندا ہونا، بند ہونا۔
رَقَدَتِ الدَّجَاجَةُ عَلَى بَيْضِهَا : مرغی کا انڈے سینا۔
إِرْقَادٌ وَ تَرْقِيدٌ : سلانا، لٹانا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



إِرْقَادُ و تَرْقِيْدُ الدَّجَاجَةِ عَلَى الْبُيُضِ : مرغی کو انڈوں پر بٹھانا۔

رُقَاد ، رُقُودٌ : نیند، موت، آرام

رَاقِدٌ : سویا ہوا، لیٹا ہوا، مُردہ۔

مَرْقَدٌ ج : مَرَاقِد : بستر، خوابگاہ، آخری آرام گاہ، مزار، قبر۔

مُرَقِّدٌ : نیند لانے والی دوا۔

رَقْرَقَ : شراب میں پانی ملانا۔

تَرَقْرَقَتِ الْعَيْنُ : آنکھ میں آنسو بھر آنا۔

تَرَقْرُق : ستارے یا سراب کا چمکنا۔

تَرَقْرُقُ الدُّمُوْعِ فِى الْعَيْنَيْنِ مِنْ شِدَّةِ الْإِنْفِعَال : غایتِ تاثر سے آنکھوں میں آنسو بھر آنا۔

رَقَشَ ـُ رَقْشاً و رَقَّشَ تَرْقِيشاً : نقاشی کرنا، مزین کرنا، سجانا۔

اَرْقَش : چتی دار، چتکبرا۔

رَقَصَ ـُ رَقْصاً : ناچنا۔

تَرْقِيْص ، إِرْقَاص : نچانا :

رَاقِص : ڈانسر۔

رَاقِصَة : ڈانسر (عورت) رقاصہ۔

رَاقَصَه مُرَاقَصَةً : ڈانس کرنا، کسی کے ساتھ ناچنا۔

رَقْص : ڈانس، ناچ۔

رَقْصَةٌ (فَنُّ الرَّقْص) ڈانس، ڈانس کا ایک حصہ، ناچ کی کوئی قسم۔

رَقَّاصَة : ڈانس کرنے والی۔

رَقَّاصُ السَّاعَة : گھڑی کا پنڈولم۔

رَقَّاصُ السَّاعَةِ الصَّغِيْرَة : بیلنس وہیل

مَرْقَص : ناچ گھر، ڈانسنگ ہال۔

رَقَّطَ تَرْقِيْطاً : نقطے یا چتیاں ڈالنا، روشنائی کے نشان ڈالنا۔

رَقِطَ ـَ رَقَطاً : چتی دار ہونا، روشنائی یا رنگ کے چھینٹے پڑنا۔

اَرْقَط : چھینٹے دار، چتی دار۔

رَقَعَ ـَ رَقْعاً و رُقْعَةً و رَقَّعَ : پیوند لگانا، کپڑے کی گٹھائی کرنا (۲) مارنا۔

رَقُعَ الرَّجُلُ ـُ رَقَاعَةً : بیہودہ اور بے وقوف ہونا، بے حیا ہونا۔

رَقِيْعٌ ج : رُقَعَاء : بے وقوف، بے حیا۔

رُقْعَة ج : رُقَعٌ و رِقَاعٌ : پیوند، کپڑے کا ٹکڑا (۲) قطعہ زمین وغیرہ، ایریا۔

رُقْعَةُ الْاَرْضِ ، مساحت، کمپاؤنڈ۔

رُقْعَةُ السُّلْطَان : دائرہ اقتدار۔

رُقْعَةُ الْعُنْوَان : لیبل، چٹ۔

خَطُّ الرُّقْعَة : عربی کا ایک خاص رسم الخط

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



جو عام تحریروں میں استعمال ہوتا ہے۔

رَقَاعَة : بے حیائی، بے وقوفی۔

مُرَقِّعَة : اسٹینسل۔

رَقَّقَ و أَرَقَّ : پتلا کرنا، باریک کرنا۔

رَقَّ ـِ رِقًّا و رِقَّةً : (۱) باریک ہونا (ضد: غَلُظَ) (۲) پتلا ہونا (ضد: ثَخُنَ)

رَقَّ لَه : رحم کرنا، دل نرم ہونا، رحم آنا، ترس آنا۔

رَقَّ و تَرَقَّقَ لَهُ : شفقت کرنا، مہربانی کرنا۔

اِسْتِرْقَاق : غلام بنانا (۲) غلامی۔

رِقّ : غلامی۔

رِقُّ التَّصْوِيرِ الشَّمْسِيّ : فوٹو کی فلم۔

إِلْغَاءُ الرِّقِّ : خاتمۂ غلامی۔

رِقَّة : پتلا پن، باریکی، نزاکت، لطافت۔

رِقَّةُ الأَوْضَاع : حالات کی نزاکت۔

ـــ الجِسْم : دبلا پن۔

ـــ الطَّبْع : شرافتِ طبع۔

ـــ الجَانِب : نرم مزاجی، تواضع وانکساری

ـــ القَلْب : رحم دلی۔

رُقَاق : پتلی روٹی، پتلا گندھا ہوا آٹا۔

رَقِيق، رَقّ : (۱) پتلا، باریک (۲) غلام ج: أَرِقَّاء و رُقُوق۔

رَقِيقُ الجَانِب : متواضع۔

ـــ الجِسْم : دبلا، کمزور جسم۔

ـــ الحَال : خستہ حال، غریب۔

ـــ القَلْب : رحم دل۔

رَقِيقَة ج: رَقَائِق : پتلی پلیٹ (۲) چھلکا۔

مِرْقَاقُ العَجِين : بیلن۔

مَرْقُوق : (د ا) بَقْلَاوَة : پیسٹری۔

رَقَمَ ـُ رَقْمًا : لکھنا۔

رَقَمَ و رَقَّمَ الحِصَانَ : داغ دینا۔

رَقَمَ و رَقَّمَ الشيءَ (نَمَّرَ) : نمبر ڈالنا۔

رَقْم ج: أَرْقَام : نمبر، عدد، ریکارڈ۔

رَقْمُ الإِسْتِدْلَال : حوالہ نمبر، ریفرنس نمبر۔

الرَّقْمُ الإِشَارِيّ : ریفرنس نمبر، حوالہ نمبر۔

رَقْمٌ مُتَسَلْسِل : سیریل نمبر، سلسلہ نمبر۔

الرَّقْمُ القِيَاسِيّ : ریکارڈ۔

رَقْمُ الكُود : کوڈ نمبر۔

الأَرْقَامُ القِيَاسِيَّة : انڈکس نمبرات، ریکارڈ۔

أَرْقَامٌ مُسَلْسَلَة : سیریل نمبر، سلسلہ نمبر۔

رَقِيم : لکھی ہوئی چیز، نوشتہ، رسالہ۔

مِرْقَم : نمبرنگ مشین۔

رَقَى ـِ رُقِيًّا و رَقْيًا، و رَقْيَةً و ارْتَقَى :

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



چڑھنا (۲) ترقی کرنا ۔

رَقَیٰ ـِ رَقْیاً ، و رُقِیّاً ، و رُقْیَۃً : جھاڑ پھونک کرنا، تعویذ گنڈا کرنا، آسیب زدہ کا اثر زائل کرنا ۔

رَقّٰی تَرْقِیَۃً : ترقی دینا، درست کرنا، ترقی یافتہ بنانا ۔

رُقِیٌّ : ترقی ۔

رَاقٍ ، رُقَاۃٌ : ترقی کرنے والا، ترقی یافتہ ۔

رَاقٍ ، مُرْتَقٍ : ترقی یافتہ، مہذب ۔

تَرْقِیَۃ : ترقی دینا ۔

تَرْقِیَۃٌ بالاَقْدَمِیَّۃ : سینیارٹی (تقدم) کی بنیاد پر ترقی دینا ۔

تَرْقِیَۃُ المَوَاھِب : صلاحیتوں کو اجاگر کرنا ۔

اِرْتِقَاء : ترقی، بلندی، چڑھائی ۔

مِرْقَاۃٌ : سیڑھی، زینہ، منتقل ہونے والی سیڑھی ج : مَرَاقٍ ۔

## ر ـــــ ک

رَکِبَ ـَ رُکُوباً : سوار ہونا ۔

ـــ الأَھْوَالَ : مصائب میں مبتلا ہونا ۔

ـــ البَحْرَ : سمندر میں سفر کرنا ۔

ـــ الھَوَاءَ : اڑنا، ہوائی سفر کرنا ۔

ـــ ھَوَاہُ : نفسانی خواہشات کا تابع بننا ۔

رَکِبَ و ارْتَکَبَ الذَّنْبَ : ارتکاب جرم کرنا

ارْتَکَبَ الفَحْشَاءَ : گناہ کرنا جرم کرنا

رَکَّبَ و أَرْکَبَ : سوار کرنا (۲) جوڑنا (ضد : فَکَّ)

ـــ الأَشْیَاءَ : جمع کرنا، جوڑنا، باہم ملانا ۔

ـــ الفَصَّ فی الخَاتَم : انگوٹھی میں نگ جڑنا

ـــ الدَّوَاءَ : دواؤں کا مرکب تیار کرنا ۔

تَرَکَّبَ مِنْ : مرکب ہونا، جڑنا، بننا ۔

رَکْبٌ ، رُکْبَانٌ : قافلہ ۔

رَکْبُ الحَیَاۃِ المُعَاصِرَۃ : موجودہ زندگی کا کارواں

رُکْبَۃ ج : رُکَبٌ : گھٹنا ۔

رِکَابٌ ج : رُکُبٌ : زین میں لگا ہوا لوہے کا حلقہ جس میں سوار پاؤں رکھتا ہے ۔

رِکَابٌ و : رَاحِلَۃ : سواری کے اونٹ ج : رَکَائِبُ و رُکُبٌ ۔

رَکُوب : سواری کا جانور، سواری ج : رُکُبٌ

رُکُوبُ الھَوَی : اتباع نفس ۔

رُکُوبُ الھَوَاءِ : اڑان، پرواز ۔

رُکُوبُ المِصْعَد : لفٹ پر کھڑا ہونا ۔

رَاکِبٌ ج : رُکَّاب : سوار (ضد : مَاشٍ) (۲) ضد رَاجِلٌ (۳) مسافر، پاسنجر

رَکَبٌ : (رُعَانَۃ) پیڑو ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَرْكِيب ج: تَرْكِيبَات: تنصیب، فٹنگ، جڑائی، میک اپ۔
تَرْكِيبُ الآلَاتِ: مشینری کی فٹنگ
تَرْكِيبُ الأَحْرُفِ الطِّبَاعِيَّة: کمپوزنگ۔
تَرْكِيبُ خَطٍّ هَاتِفِيٍّ: ٹیلیفون لائن بنانا۔
تَرْكِيبُ مَعَامِلَ (مُخْتَبَرَات): تجربہ گاہیں قائم کرنا۔
تَرْكِيبُ مُعِدَّاتٍ: آلات نصب کرنا
تَرْكِيبُ الصَّوَارِيخِ بِالطَّائِرَات: ہوائی جہازوں پر راکٹ نصب کرنا۔
تَرْكِيبَاتُ التَّدْفِئَة: ہیٹنگ فٹنگ، گرم کرنے کے برقی آلات لگانا۔
مَرْكَبٌ ج: مَرَاكِب: کشتی، جہاز، سواری۔
مَرْكَبٌ شِرَاعِيٌّ: بادبانی کشتی۔
مَرْكَبَة: گاڑی، گھوڑا گاڑی۔
مَرْكَبَةُ تِرَام: ٹرام کار۔
مَرْكَبَةُ الفَضَاء: خلائی گاڑی۔
اَلْمَرْكَبَةُ الفَضَائِيَّة: چاندگاڑی۔
مُرَكَّب: (ضد: مُفَكَّكٌ) جڑا ہوا (۲) ضد بَسِيطٌ: مرکب، مجموعہ اجزا۔

رِبْحٌ مُرَكَّبٌ: سُود مرکب۔
مَرْكُوبٌ: (۱) سواری کا جانور (۲) جوتا
رَكَدَ ـُ رُكُودًا: ساکن ہونا، ٹھیرنا، جمنا، حرکت بند ہونا، پانی کا ٹھیرنا۔
الرُّكُود: انجماد۔
رُكُودُ التِّجَارَة: (ن) کاروبار ٹھپ ہونا، کاروبار میں کمی آنا۔
رُكُودُ الدَّخْل: آمدنی ختم ہونا۔
رَكَزَ ـِ رَكْزًا و رَكَّزَ: زمین میں گاڑنا، جمانا، راسخ کرنا، ایک لفظ میں کسی چیز کو منحصر کرنا۔
وارْتَكَزَ: تھوڑا توقف کرنا۔
رَكَزَ وارْتَكَزَ عَلَى شَيْءٍ: (۱) سہارا لینا، قائم ہونا، جمنا، راسخ ہونا، قرار پانا۔
رَكَّزَ عَلَى شَيْءٍ تَرْكِيزًا: زور دینا۔
رَكْزَةٌ: معمولی وقفہ۔
رِكَازٌ: دفینہ، مدفون قدرتی خزانہ، سونے وغیرہ کا مدفون ذخیرہ ج: أَرْكِزَةٌ۔
تَرْكِيزٌ: مرکزی بنانا، ایک مرکز پر جمع کرنا، گاڑنا، راسخ کرنا، کسی چیز پر زور دینا (۲) کامل توجہ، طبیعت کا جماؤ۔
تَرْكِيزُ الأَضْوَاءِ عَلَى: روشنی ڈالنا، توجہ مرکوز کرنا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَرْكِيزُ الْجُهُودِ فِي : کوشش کرنا، جدوجہد کو مرکوز کرنا۔

تَرْكِيزُ الْحَمْلَةِ عَلَى شَيْءٍ : کسی کام کے لئے مکمل مہم چلانا۔

تَرْكِيزُ السُّلْطَةِ بِيَدَيْهِ : مکمل اختیار ہاتھ میں لینا۔

تَرْكِيزُ السُّلْطَةِ فِي يَدِ أَحَدٍ : کسی کے ہاتھ میں مکمل اقتدار دینا۔

تَرْكِيزُ الضَّرْبَةِ عَلَى مَكَانٍ : نشانہ لگا کر مارنا، نشانہ بنانا۔

التَّرْكِيزُ عَلَى جَانِبٍ : کسی پہلو پر زور دینا۔

التَّرْكِيزُ عَلَى شَيْءٍ : زور دینا، توجہ مرکوز کرنا، نشانہ پر مارنا۔

تَرْكِيزُ الْعَيْنِ عَلَى : نگاہ جمانا۔

تَرْكِيزُ الْمِدْفَعِيَّةِ عَلَى : توپخانہ کا نشانہ بنانا۔

تَرَكُّزُ الْبَحْثِ حَوْلَ كَذَا : کسی نقطہ پر بحث مرکوز ہونا۔

تَرَكُّزُ السُّلْطَةِ : طاقت اکٹھا ہونا۔

تَرَكُّزُ الْمُحَادَثَةِ عَلَى مَوْضُوعِ كَذَا : کسی موضوع پر بات چیت کا مرکوز ہونا۔

تَرَكُّزُ الْمُفَاوَضَاتِ عَلَى : بات چیت مرکوز ہونا۔

تَرَكُّزُ النَّشَاطَاتِ فِي : سرگرمیوں کا کسی سلسلہ میں یکجا ہونا۔

تَرَاكُزُ : متحد المرکز ہونا۔

مَرْكَزٌ ج: مَرَاكِزُ : (۱) وسط، دائرہ، محور (۲) حالت، پوزیشن، حیثیت (۳) مرتبہ، عہدہ (۴) پوسٹ، آسامی (۵) ڈسٹرکٹ، ضلع (مصری) (۶) سینٹر، چوکی، اڈہ۔

مَرْكَزُ أَبْحَاثِ الْفَضَاءِ : فضائی تحقیقات کا مرکز۔

مَرْكَزٌ اِجْتِمَاعِيٌّ : جماعتی پوزیشن (۲) سوشل مرکز۔

مَرْكَزُ الْإِدَارَةِ : ہیڈکوارٹر، ہیڈ آفس صدر دفتر، افسر انتظامیہ کا صدر مقام۔

مَرْكَزُ إِدَارَةِ الطَّيَرَانِ : ہوابازی کا دفتر۔

مَرْكَزُ الْإِذَاعَةِ اللَّاسِلْكِيَّةِ : براڈکاسٹنگ اسٹیشن۔

مَرْكَزُ الْأُسْتَاذِ : پروفیسری کی پوزیشن۔

مَرْكَزُ الْإِسْتِفْتَاءِ : پولنگ بوتھ

مَرْكَزُ الْبُولِيسِ : پولیس اسٹیشن۔

مَرْكَزُ التَّدْرِيبِ : ٹریننگ سنٹر۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مَرْكَزُ التَّفْتِيش : مرکزِ تفتیش ، تحقیقاتی مرکز۔
مَرْكَزُ التِّلِيفُون : ٹیلیفون ایکسچینج
مَرْكَزُ التَّمْوِين : سپلائی کا مرکز۔
مَرْكَزُ الخِلَافَات : نقطۂ اختلاف
مَرْكَزُ رِعَايَةِ الشَّبَاب : یوتھ ویلفیر سنٹر۔
المَرْكَزُ الرَّئِيسِيّ : ہیڈ آفس ، مرکزی دفتر، صدر دفتر۔
مَرْكَزُ أُوْ سَنْتَرَالُ تِلِيفُون : سنٹرل ٹیلیفون ایکسچینج ۔
مَرْكَزٌ فَارِغ : خالی پوسٹ، خالی اسامی ۔
مَرْكَزُ القُوَّة : پاور پوزیشن ، طاقتور عنصر۔
مَرْكَزُ القِيَادَة : ہیڈ کوارٹر، کمانڈنگ آفس۔
مَرْكَزٌ مَالِيٌّ : مالی پوزیشن ۔
مَرْكَزُ تَفَرُّج : تماشہ گاہ ۔
مَرْكَزُ المُرَاقِبِينَ الدُّوَلِيِّين : بین الاقوامی مبصرین کا مرکز ۔
مُرَكَّز : ٹھوس ۔
مَرْكَزَةُ شَيْءٍ : سنٹرلائز کرنا، مرکز کے تحت کرنا ۔
مَرْكَزِيّ : درمیانی، مرکزی، سنٹرل ۔
مَرْكَزِيَّة : مرکزیت ۔
رَكَضَ ـُ رَكْضاً : (۱) دوڑنا، چوکڑی بھرنا (۲) ایڑ لگانا، پیر مار کر دوڑانا ۔
رَاكَضَهُ مُرَاكَضَةً : دوڑ میں مقابلہ کرنا ۔
اِرْتِكَاض : ہلنا، مضطرب ہونا، پیٹ میں بچہ کا حرکت کرنا ۔
رَكْضٌ : دوڑ، ریس ۔
رَكَّاضٌ : تیز دوڑنے والا، بہت دوڑنے والا ۔
رَكَعَ ـَ رُكُوعاً : احتراماً جھکنا، سر جھکانا، نماز کا رکوع کرنا ۔
رَكَّ ـِ رَكَاكَةً وَ رَكًّا : لچر اور کمزور ہونا، اجزاءِ کلام کی ترکیب ناموزوں ہونا ۔
رَكَّ الأَمْرَ فِي عُنُقِهِ : کام سونپنا، ذمہ دار بنانا ۔
رَكَاكَة : لچرپن، کمزوری، بودا پن، غیر موزونیت، پھسپھسا پن ۔
رَكِيك : پھسپھسا ، بے جوڑ ، بے ربط، ناموزوں
رُكَاكٌ ، رَكِيكٌ : کمزور رائے ، ضعیف العقل ۔
رَكَلَ ـُ رَكْلاً : لات مارنا ۔
رَكَمَ ـُ رَكْماً : ڈھیر لگانا ، اکٹھا کرنا ۔
تَرَاكُم ، اِرْتِكَام : ڈھیر لگنا ، انبار ہونا ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



رُکْمٌ ، رُکَامٌ : ڈھیر، انبار۔

رَکَنَ ـُ رُکُوناً و اَرْکَنَ إلیه : مائل ہونا، بھروسہ کرنا، سہارا لینا۔

أَرْکَنَ إلَی الْفِرَارِ : آمادۂ فرار ہونا، بھاگنا۔

أَرْکَنَ علی : (۱) پناہ لینا، بھروسہ کرنا۔

یُرْکَنُ إلَیْه : قابلِ اعتماد۔

رُکْنٌ ج: أَرْکَانٌ : کونہ، گوشہ (۲) سہارا، ستون (۳) جڑ، اصل، بنیاد۔

رُکُونٌ ، اِرْکَان : اعتماد، بھروسہ۔

أَرْکَانُ الشَّیْءِ و دَعَائِمُه : ارکان۔

أَرْکَانُ حَرْبٍ : اسٹاف افسر (فوج میں)

رَئِیسُ أَرْکَانِ حَرْبٍ : اچیف جنرل

مِرْکَن ج: مَرَاکِنُ : چھوٹا ٹب، کپڑے وغیرہ دھونے کا ٹب یا حوض۔

ر ـــــــ م

رَمَثَ ـُ رَمْثاً : درست کرنا، ہاتھ سے پونچھنا۔

رَمَحَ ـَ رَمْحاً : نیزہ مارنا (۲) دوڑنا

رُمْحٌ ج: رِمَاحٌ : بلم، لاٹھی جس کے سرے پر نیزہ لگا ہوتا ہے (۲) نیزہ۔

رَمَّاح : نیزہ بردار۔

رَمِدَ ـَ رَمَداً و أُرْمِدَ الرَّجُلُ : آشوبِ چشم کا مریض ہونا، آنکھ دُکھنا۔

رَمَّدَ الشَّیْءَ تَرْمِیداً : راکھ میں ڈالنا، راکھ میں دبانا، لاش کو جلانا۔

رَمَدٌ فِی العَیْنِ : آشوبِ چشم۔

رَمَدِیٌّ : امراضِ چشم کا ماہر۔

رَمِدٌ ، رَمْدَان ، أَرْمَدُ : آنکھ کا مریض، دُکھتی آنکھ والا۔

رَمَاد : راکھ۔

مَرْمَد : مرگھٹ، مُردے جلانے کی جگہ

رَمَزَ ـُ رَمْزاً إلَی : اشارہ کرنا، کنایہ کرنا۔

رَمْزٌ ج: رُمُوز : اشارہ، دلیل، کنایہ، مارک: نشان۔

رَمْزُ الحُرِّیَّة : نشانِ آزادی۔

رَمْزٌ نَابِضٌ : زندہ علامت۔

رَمْزِیٌّ : علامتی، اشاراتی۔

رَامُوز : نمونہ۔

رَمَسَ ـُ رَمْساً : دفن کرنا، چھپانا۔

اِرْتِمَاس : پانی میں ڈوبنا۔

رَمْسٌ ج: رُمُوس : قبر۔

رَمَشَ ـُ رَمْشاً : انگلیوں سے پکڑنا۔

رَمَشَ بِعَیْنِه : (۱) کنکھیوں سے دیکھنا۔

رَمْضَاء : سخت گرمی۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



رَمَقَ ـُ رَمْقاً : دیکھنا، نگاہ ڈالنا۔
رَمَّقَ و رَمَّقَ إِلَيْهِ : ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، دیر تک دیکھنا۔
رَمَقٌ : زندگی کی بقیہ سانس۔
الرَّمَقُ الأَخِيرُ : آخری سانس
سَدَّ رَمَقَه : جان بچانا، سانس باقی رکھنا۔
مَرْمُوقٌ : قابلِ لحاظ، ممتاز۔
رَمَّلَ : ریت ڈالنا، کُلنا۔
أَرْمَلَ و تَرَمَّلَ الرَّجُلُ : مرد کا بلا بیوی رہ جانا، بیوی کا مرجانا۔
أَرْمَلَتِ الْمَرْأَةُ و تَرَمَّلَتْ : بیوہ ہونا۔
رَمْلٌ ج: رِمَال : ریت (۲) روشنائی خشک کرنے کا پوڈر۔
رَمْلِيٌّ، مُرْمِل : ریتیلا۔
أَرْمَل ج : أَرَامِل : جس کی بیوی مرگئی ہو۔
أَرْمَل، أَرْمَلَة : بیوہ۔
رَمَّال : ریت فروخت کرنے والا۔
رَمَّمَ و رَمَّ ـُ رَمّاً و مَرَمَّةً : اصلاح کرنا۔
لَا يُرَمُّ : ناقابلِ اصلاح۔

رَمَّ العَظْمُ ـِ رَمّاً، و رِمَّةً، و رَمِيماً و أَرَمَّ : بوسیدہ ہونا۔
رِمَّة ج: رِمَامٌ و رِمَمٌ : (۱) ہڈی کا بوسیدہ ٹکڑا (۲) انسان یا حیوان کا سڑا ہوا جثہ
(دا)
بِرُمَّتِهِ : سب کا سب، تمام۔
رَمِيم، رُمَام : بوسیدہ۔
رُمَّانٌ و : رُمَّانَة : انار، انار کا درخت
أَرْمَنِيّ : آرمینیہ کا رہنے والا۔
أَرْمِينِيَة : ملکِ آرمینیا۔
رَمَى ـِ رَمْياً : پھینکنا، ڈالنا، تیر چلانا۔
رَمَى بِقَذِيفَةٍ : بم وغیرہ پھینکنا۔
رَمَى بِرَصَاصٍ : گولی مارنا۔
رَمَى إِلى : قصد کرنا۔
رَمَى بِكَلَامِهِ إلى : اپنے کلام سے کسی بات کا قصد کرنا۔
رَمَى عَنْه : زائل کرنا، ہٹانا۔
رَمَى بكذا : الزام لگانا، عیب لگانا۔
ارْتَمَى : گرنا، پڑنا (مطاوع رَمَى)
ارْتَمَى عَلَى قَدَمَيْ فُلَانٍ : اقدموں میں گرنا۔
رَمْيَة : (۱) ایک دفعہ کا پھینکنا (۲) ایک ضرب۔
رَمْيَةٌ مِنْ غَيْرِ رَامٍ : اتفاقاً پیش آجانے

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



والی چیز۔

رَمِيَّةُ حَجَرٍ مِنْ هُنَا: چوراس جگہ ہے

رَامٍ ج: رُمَاةٌ، تیرانداز، نشانہ باز۔

رَامٍ الى كذا: اس کا مقصد یہ ہے۔

مَرْمًى: تیراندازی کی جگہ (۲) مقصد

ج: مَرَامٍ

مَرْمَى النَّظَرِ: انتہائے نظر، حدِ نگاہ۔

ر ــــــ ن

اَرْنَب ج: اَرَانِبُ: خرگوش

م: اَرْنَبَةٌ۔

اُرْنُبَةُ الْاَنْفِ: ناک کا بانسہ

رِنْجَةٌ: (مع) ہیرنگ مچھلی۔

رَنَّحَ تَرْنِيحاً: جھکانا، کمزور بنانا

تَرَنَّحَ: ہچکولے کھانا، جھومنا

لڑکھڑانا، نشہ وغیرہ کی وجہ سے قدم

لڑکھڑانا۔

مُرَنَّحَةُ السَّفِينَةِ: کشتی کا اگلا حصہ

مُتَرَنِّحٌ: جھولتا ہوا، جھومتا ہوا،

لڑکھڑاتا ہوا، ڈگمگاتا ہوا، ڈانواڈول۔

رَنَّقَ النَّظَرَ إِلَيهِ: دیر تک دیکھنا۔

رَوْنَقٌ: بہار، حسن، رونق، آب و تاب

رِنْكَةٌ: ہیرنگ مچھلی۔

رَنَّمَ و تَرَنَّمَ: گانا، ترنم سے پڑھنا۔

تَرْنِيمَةٌ: گانا۔

رَنَّ ـِ رَنِيناً: ٹن ٹن آواز ہونا، گونجنا، گھنٹی بجنا (۲) زور سے رونا، غمگین آواز سے رونا۔

رَنِين: آواز، گونج، گھنٹی جیسی آواز، رونے کی آواز۔

رَنِينُ الجَرَسِ: گھنٹی کی آواز۔

رَنِينُ المِسَرَّةِ: ٹیلیفون کی گھنٹی۔

رَنَّةٌ: ٹن، جھنکار، گونج۔

رَنَّانٌ: گونجدار، بجتا ہوا۔

نُقُودٌ رَنَّانَةٌ: بجتے سکے (روپے) کھرے سکے۔

رَنَّةٌ: (معرب) شمالی ہرن۔

(رنو) رَنَا اليه ـُ رَنْواً و رُنُوّاً: ٹکٹکی باندھنا، لگاتار دیکھنا۔

ر ــــــ ہ

رَهِبَ ـَ رَهَباً و رَهْبَةً، و رُهْباً: ڈرنا

رَهَّبَ و اَرْهَبَ: ڈرانا، خوف زدہ کرنا، رعب بٹھانا۔

تَرَهَّبَهُ: دھمکی دینا۔

تَرَهَّبَ: راہب بننا۔

رَهْبَةٌ، رُهْبَى: ڈر، خوف۔

رَهِيبٌ: خوفناک، بھیانک خطرناک۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



رَهْبَنَة ، رَهْبَانِيَّة : ترکِ دنیا، گوشہ نشینی، رہبانیت۔

رَاهِبٌ ج: رُهْبَان : تارک الدنیا (۲) گرجا کا مذہبی رہنما۔

إِرْهَاب : دہشت انگیزی، دہشت پسندی (۲) ڈرانا، دہشت پھیلانا۔

إِرْهَابِيٌّ : دہشت پسند، دہشت انگیز۔

رَهَجٌ ، رَهْجٌ : (۱) غبار (۲) غنڈہ گردی، فساد انگیزی۔

إِرْهَاج : گرد اڑانا۔

أَرْهَجَ بَيْنَهُمْ : باہم اشتعال پھیلانا، ایک کو دوسرے کے خلاف اکسانا۔

(رھش) اِرْتِهَاشُ أَرْجُلِ الْخَيْلِ : گھوڑے کی ٹانگوں کا چلتے وقت باہم ٹکرانا

رَهْط ج: أَرْهَاط و أَرْهُطٌ : جماعت۔

رَهَفَ ـَ رَهْفاً و أَرْهَفَ : (۱) پتلا کرنا، باریک کرنا، کمزور و دبلا کرنا۔

رَهَفَ و أَرْهَفَ السَّيْفَ أَوِ الذِّهْنَ : تلوار یا ذہن کو تیز کرنا۔

أَرْهَفَ أُذُنَيْهِ : سننے کے لئے کان تیز کرنا، کان کھڑے کرنا۔

إِرْهَافُ الحِسِّ : ذکاوتِ حس

رَهُفَ ـُ رَهَافَةً و رَهَفاً : دبلا ہونا، پتلا ہونا۔

رَهِيف : پتلا، دبلا، کمزور۔

رَهِيف و مُرْهَف : تیز، دھاردار۔

رَهِقَ ـَ رَهَقاً و أَرْهَقَ : ظلم کرنا، پریشان کرنا، تکلیف دینا، مجبور کرنا، پریشانی میں مبتلا کرنا۔

رَهِقَ ـَ رَهَقاً : (۱) ظلم کرنا (۲) بے وقوف ہونا، کم عقل ہونا۔

إِرْهَاق : پریشانی، انتہائی تھکان (۲) پریشانی میں ڈالنا۔

رَاهَقَ الغُلَامُ : قریب البلوغ ہونا، سنِ بلوغ کو پہنچنا (۲) جوان ہونا۔

مُرَاهَقَة : بلوغ (۲) جوانی۔

مُرَاهِقٌ : سنِ شباب کو پہنچنے والا۔

رَهِلَ ـَ رَهَلاً : (۱) لٹکنا، ڈھیلے بدن کا ہونا، نرم و گداز بدن کا ہونا۔

رَهِلٌ ، مُتَرَهِّلٌ : ڈھیلا، نرم، گداز۔

رِهْمَة : معمولی بارش، ہلکی لگاتار بارش۔

مَرْهَمٌ ج: مَرَاهِم : پھوڑے پھنسی کی دوا۔

رَهَنَ الشَّيْءَ فُلَاناً و أَرْهَنَ : رہن رکھنا، گروی رکھنا۔

أَرْهَنَ كَذَا : رہن بنانا، رہن کرنا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



رَاهَنَ علی کذا : بازی لگانا ۔
اِرْتَهَنَ الشَّئَ : بطورِ رہن لینا (۲) رہن رکھ لینا ۔
اِرْتَهَنَ بِالْاَمْرِ : کسی معاملہ کا پابند ہونا ۔
رَهْنٌ ، رَهِيْنَةٌ : رہن رکھی ہوئی چیز (۲) رہن کی طرح مقید آدمی ، یرغمال ۔
رَهْنٌ بِإِشَارَتِهِ : حکم کا منتظر ، پابند ، تابع ، اشارہ پر چلنے والا ، وابستہ ، مقید ۔
رَهْنَ إِشَارَةِ فُلَانٍ : اشارہ کا تابع ۔
رَهْنَ التَّحْقِيْقِ : زیرِ تحقیق ۔
رَهْنَ کذا : کسی چیز کے رحم و کرم پر ۔
رَهْنُ حِيَازَةٍ : رہن قبضہ ۔
رِهَانٌ : شرط ، بازی ۔
رِهَانٌ خَاسِرٌ : ہاری ہوئی بازی ۔
رَهَائِنُ ج : رِهَان و رَهِيْنَة : یرغمال ۔
رَهِيْنٌ بِأَعْمَالِهِ : اپنے کاموں کا پابند ۔
رَهِيْنٌ ، مَرْهُوْنٌ : گروی رکھی ہوئی چیز ۔
رَاهِنٌ : (۱) رہن رکھنے والا (۲) حاضر ، موجود ، واقع ، ثابت و قائم ۔
الحَالَةُ الرَّاهِنَةُ : موجودہ حالت ۔
مُرْتَهِن : رہن لینے والا ۔

ر ـــــــــ و

رَوَّبَ و أَرَابَ اللَّبَنَ : دودھ جمانا ، دہی بنانا ، دہی جمانا ۔
رَابَ اللَّبَنُ ـُ رَوْباً : دودھ کا دہی بننا ، دہی جمنا ۔
رَوْبٌ : چھاچھ ، دہی ۔
رُوْب : گون ، ایک خاص لباس جو عدالت وغیرہ میں پہنا جاتا ہے ۔
رَائِب ، مُرَوَّب : (۱) جما ہوا ، دہی بنا ہوا (۲) مکھن نکلا ہوا دودھ ۔
رُوْبِيَة : (ج) روپیہ مساوی ۷۵ ملیم تقریباً ۔
رُوْبُوْط : روبوٹ ، انسان کے شکل کی خودکار مشین ۔
رَوْثُ الحَيَوَانِ ج : أَرْوَاث : لید ۔
رَاثَ الحَيَوَانُ ـُ رَوْثاً : لید کرنا ۔
رَوَّجَ الأَمْرَ و الخَبَرَ تَرْوِيْجاً : عام کرنا ، پھیلانا ، رواج دینا ، اشاعت کرنا ، فروغ دینا ۔
رَوَّجَ الشَّائِعَاتِ : افواہیں پھیلانا ۔
رَوَّجَ الصَّادِرَاتِ : اسپورٹ کو ترقی دینا ، برآمد شدہ اشیا کو پھیلانا ۔
رَوَّجَ العُمْلَةَ : سکہ رائج کرنا ، چلانا ۔
رَاجَ الأَمْرُ و العُمْلَةُ ـُ رَوَاجاً

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



رواج پانا، عام ہونا، پھیلنا۔

رَاجَ الْخَبَرُ: خبر پھیلنا، مشہور ہونا۔

رَاجَتِ الْإِشَاعَةُ: افواہ پھیلنا۔

رَاجَتِ السِّلْعَةُ: بازار میں کسی سامان کی مانگ ہونا، مقبولیت ہونا۔

رَاجَتِ السُّوْقُ: بازار کا چالو ہونا۔

رَائِجٌ، مُرَوَّج: رواج یافتہ، چالو، رائج الوقت، عام، شائع۔

مُرَوِّجٌ: دلّال (۲) افواہ پھیلانے والا۔

رَوَّحَ و أَرَاحَ: آرام پہنچانا، آرام دینا، فرحت بخشنا، سکون پہونچانا۔

رَوَّحَ عَنْ نَفْسِهٖ: جی بہلانا، دل خوش کرنا۔

أَرَاحَ الْأَعْصَابَ: ذہن کو آرام پہنچانا۔

رَاحَ ـُ رَوَاحاً: (۱) شام کے وقت آنا یا جانا (۲) جانا۔

تَرَوَّحَ بِالْمِرْوَحَةِ: پنکھے کی ہوا لینا، پنکھا جھلنا۔

رَاوَحَ بَيْنَ الْعَمَلَيْنِ: یکے بعد دیگرے کرنا، باری باری مشغول ہونا۔

رَاوَحَ بَيْنَ الرِّجْلَيْنِ: باری باری ایک ایک ٹانگ پر کھڑا ہونا۔

أَرْوَحَ و تَرَوَّحَ الْمَاءُ: پانی میں بدبو پیدا ہونا۔

تَرَاوَحَ الْعَدَدُ بين كذا وكذا: تعداد کا بین بین ہونا (اتنا یا اتنا)

تَرَاوَحَ الْعُمْرُ بَيْنَ كذا وكذا عاماً: عمر کا چند سالوں کے بین بین ہونا۔

ارْتَاحَ وَاسْتَرَاحَ: آرام کرنا، آرام پانا، سکون حاصل کرنا، خوش ہونا۔

رَاحٌ: شراب۔

رَاحَة: ریسٹ، آرام، سکون، راحت؛

رَاحَةٌ نَفْسِيَّةٌ: ذہنی سکون۔

رَاحَةُ الْيَد: ہتھیلی، کفِ دست ج: رَاحَاتٌ۔

رَائِحَة: رَوَائِحُ: بو۔

رَائِحَةٌ ذَكِيَّةٌ: خوشبو۔

رَائِحَةٌ خَبِيْثَةٌ: بدبو۔

ذَكِيُّ الرَّائِحَة: خوشبودار۔

خَبِيْثُ الرَّائِحَة: بدبودار۔

رُوْحٌ ج: أَرْوَاح: (۱) جان (۲) ست، خلاصہ، جوہر (۳) جذبہ، حوصلہ۔

رُوْحُ التَّخَاذُل: شکست خوردگی کی ذہنیت

رُوْحٌ زَاخِرَة: بے پایاں جذبہ۔

رُوْحٌ سَائِدَة: عام جذبہ۔

رُوْحٌ شِرِّيْرٌ: خبیث روح، آسیب۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



رُوحُ الصَّبْرِ : برداشت کا مادہ۔
رُوحٌ طَیِّبَۃٌ : پاکیزہ جذبہ، نیک جذبہ۔
رُوحُ القِتَالِ : جذبۂ جہاد، لڑائی کا جذبہ
رُوحٌ مُرْتَفِعَۃٌ : بلند حوصلہ۔
رُوحٌ مَعْنَوِیَّۃٌ : حوصلہ، مورل
MORALE
الرُّوحُ المَعْنَوِیَّۃُ العَالِیَۃُ : زبردست حوصلہ۔
رُوحٌ مُنْہَارَۃٌ : پست حوصلہ۔
رُوحُ النَّصْرِ : جذبۂ کامرانی۔
رُوحٌ نِضَالِیَّۃٌ : جنگی جذبہ۔
رِیحٌ ج: رِیَاح و أَرْیَاحٌ : چلتی ہوئی ہوا، تیز ہوا، محسوس ہوا۔
رَیِّحٌ : انتہائی ہوادار۔
رَیْحَان : خوشبودار نبات ج: رَیَاحِین
اِرْتِیَاح : خوشی، مسرتِ قلب۔
الاِرْتِیَاحُ إِلَی القَوْلِ : بات دل کو لگنا۔
أَرْیَحِیٌّ : فراخ طبیعت، وسیع الاخلاق۔
أَرْیَحِیَّۃٌ : بہترین خصلت جو اعلیٰ افعال کو پسند کرتی ہے ج: أَرَائِحُ۔
تَرْوِیح : پنکھا جھلنا، ہوا کرنا۔
تَرْوِیحُ القَلْبِ : دل خوش کرنا، تسکین بخشنا۔
اِسْتِرَاحَۃ : آرام پانا (۲) آرام، ریسٹ (۳) ریسٹ ہاؤس، ویٹنگ روم۔
مُرِیح : آرام دِہ (ضد: مُتْعِب) (۲) نفع پیدا کرنے والی چیز۔
مُرْتَاح : بحالتِ سکون و آرام، خوش۔
مُرْتَاحُ البَالِ : مطمئن۔
مِرْوَحَۃ ج: مَرَاوِح : پنکھا۔
مِرْوَحَۃٌ کَہْرُبِیَّۃٌ : بجلی کا پنکھا۔
مِرْوَحَۃُ الخَیْشِ : چھت کا پنکھا۔
مِرْوَحَۃ (مَنْفَس) : ہوادان، کھڑکی، روشندان۔
مَرْیُوح : آسیب زدہ۔
مُسْتَرَاح : بیت الخلا، طہارت خانہ۔

رَوْدٌ : (ن) گشت لگانا، گھومنا، تلاش میں پھرنا، تلاش و جستجو کرنا۔
رَادَ البِلَادَ : کسی انکشاف و تحقیق کے لیے کسی ملک کی سیاحت کرنا۔
اِرْتِیَادُ الفَضَاءِ : خلائی کھوج۔
اِرْتِیَادُ قِمَمِ الجِبَالِ : کوہ پیمائی۔
رَاوَدَہٗ مُرَاوَدَۃً : پھسلانا، ورغلانا، کسی برائی پر آمادہ کرنا۔
إِرَادَۃ : چاہنا، ارادہ کرنا، پسند کرنا (۲)

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



خواہش، جذبہ۔
الإرَادَة لِ : آمادگی۔
إرَادَةٌ مِنْ حَدِيد : آہنی ارادہ
رُوَيْداً : آہستہ۔
رَائِد ج: رُوَّاد : اسکاؤٹ، جستجو تلاش کرنے والا (۲) جاسوس (۳) رہنما، قائد (۴) سیاح (۵) نامعلوم اشیاء کی کھوج لگانے والا۔
رُوَّادُ الفَضَاءِ : خلائی مسافر، خلا باز۔
مُرَاد : قصد، نیت۔
مِرْوَد : آنکھ کی سلائی، سرمہ کی سلائی
رَوَّزَ تَرْوِيزاً : اندازہ کرنا، تخمینہ کرنا
رُوسُّو : ایک مشہور فرانسیسی رائٹر۔
رُوسِيَا : روس۔
رُوسِيٌّ مُتَطَرِّف : انتہا پسند اشتراکی۔
رَوَّضَ تَرْوِيضاً و رَاضَ المُهْرَ ـے رَوْضاً و رِيَاضاً و رِيَاضَةً : گھوڑے کو سدھانا، ہلانا، چلا کر قابو میں کرنا، چلنے کی عادت ڈالنا۔
رَوَّضَ الحَيَوَانَ البَرِّيَّ : مانوس بنانا، ہلانا۔
رَاوَضَه مُرَاوَضَةً : کسی کو فریب دے کر کام لینا، کام پر لگانا۔

تَرَاوَضَ : بیع و شراء میں باہم جھگڑنا
تَرَيَّضَ : تفریح کرنا۔
رَائِض، مُرَوِّضُ الخَيْل : گھوڑوں کا سائس۔
رَوْضَة ج: رِيَاض : (۱) باغیچہ (۲) سرسبز زمین۔
رَوْضَةُ الأَطْفَال : چلڈرن گارڈن، بچوں کا نرسری اسکول۔
رِيَاضَة : جسمانی ورزش، کسرت، ٹریننگ۔
ألْعَابُ رِيَاضِيَّة : ورزشی کھیل (۲) جسمانی کرتب۔
رِيَاضِيّ : علم ریاضی کا عالم (۲) ورزشی کھیلوں کا عادی یا شوقین۔
رَوَّعَ تَرْوِيعاً و رَاعَه ـُ رَوْعاً و أرَاعَ : ڈرانا، گھبرا دینا۔
رَاعَه و ارْتَاعَه : ڈرنا، گھبرانا۔
رَوْع، رَوْعَة : ڈر، خوف۔
سَكَّنَ رَوْعَه و هَدَّأَه : گھبراہٹ دور کرنا۔
رُوْع : دل، نقطۂ قلب (۲) ذہن، عقل۔
خَطَرَ بِرُوْعِه : اس کے دل میں آیا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أَلْقَى فِى رُوْعِهِ: اس کے دل میں ڈالا۔

رَوْع: حسن و جمال، شان و شوکت، آب و تاب۔

رَائِع: شاندار، خوشنما۔

رَائِعَةُ النَّهَار: دن کی روشنی۔

مُرِيْع، مُرَوِّع: خوفناک، بھیانک

رَوَاغ، رُوَيْغَة: مکر و حیلہ، چال۔

رَوَّاغ، مُرَاوِغ: مکار، چالاک۔

رَاغَ ـُ رَوْغاً و رَوَغَاناً، و رَوَاغاً: دھوکہ اور چال سے الگ ہونا، بچ نکلنا، نشانہ سے ہٹنا۔

رَاوَغَه مُرَاوَغَةً: دھوکہ دینا۔

رَاوَغَهُ فِى الكَلَام: چکنی چپڑی باتیں کرنا

مُرَاوِغ: دھوکہ باز، چالاک۔

رَوَّقَ تَرْوِيقاً: صاف کرنا۔

رَوَّقَ اللَّيْلُ: رات کا تاریکی پھیلانا۔

رَوَّقَ البَيْتَ: گھر کے سامنے برآمدہ بنانا، سائبان ڈالنا۔

رَوَّقَ الدَّوَاءَ وغَيْرَهٗ: بھپکے کے ذریعہ پانی ٹپکانا، عرق کشید کرنا، مقطر کرنا۔

رَاقَ ـُ رَوْقاً: صاف ہونا۔

رَاقَه ـُ: پسند آنا، بھانا، بھلا لگنا، اتفاقاً حسبِ خواہش ہو جانا۔

إِرَاقَة: بہانا۔

تَرَوُّق: ناشتہ کرنا۔

رَوْق، رِوَاق ج، أَرْوِقَة: برآمدہ، سائبان، پردہ جو دروازہ پر بطور سائبان ڈالا جائے، ہال، گیلری، شیڈ۔

رَائِق: صاف، خوشنما۔

رَاوُوْق، مُرَوِّق: فلٹر، صاف کرنے کا آلہ۔

تَرْوِيْقَة: ناشتہ۔

رُوْل: (مع) فہرستِ مقدمات۔

رَوْم، مَرَام: مقصد، مطلب، قصد

رَامَ ـُ رَوْماً: قصد کرنا، چاہنا۔

رُوْم: (مع) رم، گنے کی شراب۔

رُوْمَاتِزْم: (مع) جوڑوں کی بیماری۔

رَوْنَق: بہار، خوشنمائی، آب و تاب۔

رَانَ ـُ رَوْناً: سخت ہونا۔

رَوَى ـِ رِوَايَةً: روایت کرنا، کہانی کہنا، بات نقل کرنا، قصہ بیان کرنا۔

رَوَى عنه: نقل کرنا۔

رَوَى ـِ رَيّاً و أَرْوَى: سیراب کرنا۔

رَوِيَ ـَ رِوًى و ارْتَوَى: سیراب ہونا، پیاس بجھنا۔

أَرْوَى الزَّرْعَ وغَيْرَهٗ: آب پاشی

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



کرنا، آب رسانی کرنا۔

أَرْوَى الْغَلِيلَ: پیاس بجھانا۔

تَرَوِّى: غور کرنا، سوچنا۔

رُوَاء: خوشنمائی، چہرہ کی رونق، آب و تاب (۲) آبِ شیریں۔

رِوَايَة: (۱) خبر (۲) افواہ (۳) کہانی، اسٹوری (۴) حدیث (۵) بیان (۶) ناول ج: رِوَايَات۔

ـــ بُولِيسِيَّة: جاسوسی ناول۔

ـــ خَيَالِيَّة: رومانی کہانی۔

ـــ تَمْثِيلِيَّة: فلمی کہانی، ڈرامائی کہانی۔

ـــ هَزْلِيَّة: مزاحیہ ناول۔

ـــ مُحْزِنَة (مَأْسَاة) داستانِ غم، ٹریجیڈی۔

رَوِيَّة: سوچ، غور (۲) ذہن (۳) قوتِ فکریہ

رِيٌّ: آبپاشی، سیرابی۔

رَيَّان، مُرْتَوٍ: سیراب (۲) تر و تازہ

رِئَة (رِيَّة) پھیپھڑا۔

تَرَوٍّ: تفکر۔

بِتَرَوٍّ: سوچ کر، غور و فکر سے۔

## ر ـــــــ ی

رَيْب، رِيبَة، ارْتِيَاب: شک۔

رَابَه ـِ رَيْباً و رِيبَةً و أَرَابَ: شک میں ڈالنا۔

ارْتِيَاب: شک میں پڑنا۔

تَرَيَّبَ و اسْتَرَابَ: کسی کی طرف سے شک میں ہونا اور ڈرنا۔

مُرْتَاب: شکی، شک کرنے والا۔

مُرْتَابٌ فِي الْعَقِيدَة: بددین۔

مُرِيب: مشکوک، قابلِ شک، شک میں ڈالنے والا۔

رَيْثَمَا: اتنی دیر کہ، اس قدر کہ۔

رَاثَ ـِ رَيْثاً و تَرَيَّثَ: ٹھہرنا، توقف کرنا، دیر کرنا۔

رَيَّشَ الطَّائِرُ و رَاشَ ـِ رَيْشاً: پرندہ کے پر نکل آنا۔

رَاشَ ـِ رَيْشاً و تَرَيَّشَ: مال جمع کرنا۔

رَاشَ السَّهْمَ: تیر میں پر لگانا۔

رِيشٌ ج: أَرْيَاش: پر۔

رِيشَةُ الْكِتَابَة: قلم۔

رِيشَةُ الْمُصَوِّر: نقاش کا برش۔

رِيشِيّ: پروں کا۔

رَيَّعَ الْمَالَ: مال سے فائدہ اٹھانا، دولت کو بڑھانا۔

رَاعَ ـِ رَيْعاً و رُيُوعاً و رَيَعَاناً:

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



نشوونما پانا۔

رَیْعٌ : پیداوار،غلّہ (۲) نفع۔

رَیْعٌ و رَیْعَان : ہر چیز کا اوّل وافضل حصّہ

اَرْضٌ مَرِیْعَة : زرخیز زمین۔

رِیْف ج: اَرْیَافٌ : دیہات، کھُلی جگہ، زراعتی زمین۔

رِیْفِیٌ : دیہاتی، زراعتی۔

رِیْق : لعاب ج: اَرْیَاق و رِیَاق۔

بَلَعَ رِیْقَه : سانس لینا، آرام کرنا

(ریل) رَالَ ـِ رَیْلاً و رَیَلَ : رال بہنا۔

رِیَال : ایک سکّہ برابر ۲۰۰ ملیم تقریباً، ڈالر

رَیَّمَ و رَامَ ـِ رَیْماً بِالْمَکَان : قیام کرنا۔

رَیَّمَ عَلَی : دھکّی دینا (۱)

رَیْمٌ، رِیْمٌ : سفید ہرن (۲) قبر (۳) چھوٹا پہاڑ

رِیْمَة : دیکچی کا اُبال۔

رَانَ ـِ رَیْناً و رُیُوْناً : غالب آنا

رَانَتْ فَتْرَةٌ مِنَ الصَّمْتِ : سکوت طاری ہوگیا۔

(ری) اَرْیَ الرَّایَةَ : پرچم اٹھانا، جھنڈا گاڑنا۔

رَایَة ج: رَایَات : پرچم، جھنڈا۔

رَایَةُ شَادن : پتنگ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



# ز

ز ــــ أ

زِئبَقٌ :- پارہ (فرّار)

زَأبَقَ الشیئَ :- پارہ کی قلعی کرنا

زِئبَقِیٌّ :- پارہ کا، پارہ نما، سیمابی، تیز طرار۔

زَأَرَ یَزئِرُ زَأرًا وزَئِیرًا :- چنگھاڑنا، گرجنا، گرج کر بولنا، شیر کا چیخنا

زَئِیرٌ :- شیر کی چنگھاڑ، آواز، گرج

ز ــــ ب

زَبَّبَ العِنَبَ :- انگور کو خشک کرنا

تَزَبَّبَ العِنَبُ :- انگور کا خشک ہونا

زَبِیبٌ :- منقی، خشک انگور

زَبِیبٌ بَنَاتِیٌّ :- کشمش

زَبَدَ اللَّبَنَ یَزبُدُ :- بلونا، مکھن نکالنا

زَبَّدَ اللَّبَنُ :- دودھ پر مکھن آنا

أَزبَدَ :- (۱) جھاگ آنا (۲) غصہ آنا، پیچ و تاب کھانا

زُبدَةٌ :- مکھن، کریم، بٹر ج: زُبَدٌ

زُبدَةُ الشیئِ :- خلاصہ، جوہر، اصل جوہر، بہترین حصہ

زُبدَةُ المَوضُوعِ :- خلاصہ مضمون

زَبَدٌ :- جھاگ (۲) میل، گندگی ج: أَزبَادٌ

زِبدِیَّة (سُلطَانِیة) :- پیالہ ج: زَبَادِیٌّ

زَبَاد :- ایک قسم کی خوشبو

لَبَنٌ زَبَادِیٌّ :- چھاچھ، کھٹا دودھ

الزَّبَادِیّ :- دہی

زِبرٌ ج: زُبُور :- کتاب

زَبُور ج: زُبُرٌ :- کتاب، کتاب داود علیہ السلام

زُبرٌ و: زُبرَة :- لوہے کا بڑا ٹکڑا

زِبرًا :- (معرب) زیبا، گورخر

زِبرِج :- زینت، زیور

زَبَرجَد :- ایک قیمتی پتھر

زَبَطَ البَطُّ یَزبُطُ زَبطًا وزَبِیطًا :- مرغابی کا بولنا

زَبَطٌ :- کیچڑ

زَوبَعَة :- طوفانی ہوا، مصیبت، سمندری طوفان، سخت آندھی ج: زَوَابِعُ

زَبِقَ یَزبَقُ زَبقًا :- بال اکھاڑنا، چونٹنا

زِبلٌ :- گوبر

ــــ الحَمَام :- کبوتر کی بیٹ

زَبَّال :- صفائی کرنے والا، غلاظت اٹھانے والا، بھنگی

زُبَالَة :- کوڑا، جھاڑن

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



صُنْدُوقُ الزُّبَالَةِ :- کوڑے کا ڈبا ، کوڑا جمع کرنے کا ظرف
عَرَبَةُ الزُّبَالَةِ :- کوڑے کی گاڑی
مِجْرَفَةُ الزُّبَالَةِ :- کوڑا اٹھانے کا پنجہ
زَنْبِيلٌ ج: زَنَابِيلُ :- ٹوکری ، کنڈی ، پتوں کا بنا ہوا تھیلا ، بید کا بنا ہوا تھیلا
مَزْبَلَةٌ ج: مَزَابِلُ :- کوڑا خانہ
(زبن) زُبَانَى ، زُبَانَجٌ :- کانٹا ، ڈنک
زَبَانِيَةٌ :- وہ فرشتے جو کافروں کو گھسیٹ کر جہنم کی طرف لے جاتے ہیں
زَبُونٌ ج: زَبَائِنُ :- کسٹمر ، آسامی ، گاہک
زُبْيَةٌ ج: زُبًى :- عمارت کا وہ پشتہ جس پر پانی نہ پہنچ سکے
بَلَغَ السَّيْلُ الزُّبَى :- پانی سر سے گذرنا ، معاملہ حد سے بڑھنا

ز ــــــــ ج

زَجَّجَ الحَاجِبَ :- ابرو کو باریک کرنا ، لمبا کرنا
ــــ :- (۲) شیشہ بنانا
زَجَّ ـُ زَجًّا :- پھینکنا ، ڈالنا
زَجَّهُ وبه فِي السِّجْنِ :- قید کرنا
زُجٌّ العَصَا :- لاٹھی کا نچلا لوہا
ــــ الشَّرِيطِ :- ٹیگ ، فیتہ کے سرے پر لگا ہوا باریک لوہا وغیرہ جس کے ذریعہ کا عقد نتھی کیا جاتا ہے۔
زُجَاجٌ :- گلاس ، آبگینہ ، کانچ ، شیشہ
زُجَاجٌ مُسَطَّحٌ :- ہموار شیشہ
زُجَاجَةٌ :- شیشی ، بوتل (۲) شیشہ کا ٹکڑا
زُجَاجِيٌّ :- شیشہ کا
أَوَانٍ زُجَاجِيَّةٌ :- شیشے کے برتن
زَجَرَ ـُ زَجْرًا :- ڈانٹنا ، دھمکانا ، جھڑکنا
ــــ عن :- منع کرنا ، روکنا
ازْدِجَارٌ ، انْزِجَارٌ :- رکنا ، باز آنا
زَجْرٌ :- دھمکی ، ڈانٹ ، جھڑکی ، ممانعت
زَاجِرٌ :- (۱) دھمکانے والا (۲) ضمیر (۳) دھمکی ج: زَوَاجِرُ
زَجَلَ ـِ زَجْلًا :- (۱) تیر مارنا (۲) کبوتر کو دور جگہ بھیجنا
حَمَامُ الزَّاجِلِ :- نامہ بر کبوتر
زَجَّى وأَزْجَى :- ہانکنا ، لے جانا
أَزْجَى التَّحِيَّةَ :- سلامی دینا
ــــ الشُّكْرَ :- شکریہ ادا کرنا

ز ــــــــ ح

زَحَرَ ـَ زَحِيرًا ، وزُحَارًا ، وزُحَارَةً :- آہ بھرنا ، مرض پیچش میں مبتلا ہونا
زُحَارٌ ، زَحِيرٌ :- درد و بیچینی کی آواز
زَحْزَحَةٌ :- ہٹانا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَزَحْزَحَ عَنْ مَكَانِه :- اپنی جگہ سے ہٹنا

زَحَفَ ـَ زَحْفًا و زُحُوفًا، و زَحَفَانًا :- رینگنا، گھسٹنا، آہستہ چلنا (۲) زمین کو ہموار کرنا

ـــ الجَيْشُ :- فوج کا دشمن کی طرف بڑھنا پیش قدمی کرنا

زَحَّافَةٌ :- (۱) رینگنے والا جانور (۲) زمین کو ہموار کرنے والا آلہ

زَحْفٌ :- مارچ، پیش قدمی

زَحْفٌ علی السُّلْطَةِ :- اقتدار کیلئے دوڑ دھوپ

زَحْفٌ و تَقَدُّم :- پیش قدمی

زَحَلَ عَنْ مَكَانِه ـَ زَحْلًا و زُحُولًا :- ہٹنا

إِزْحَال، تَزْحِيل :- دور کرنا، ہٹانا

زُحَلُ :- ایک سیارہ

زَحْلَفَةٌ :- پھسلانا، لڑھکانا، جگہ کو پھسلوان بنانا

تَزَحْلُق :- پھسلنا، پھسلوان ہونا

قَبْقَابُ الزَّحْلَقَةِ :- پہیہ دار کھڑاؤں

زُحْلُوقَة، مَزْلَقَة :- پھسلوان زینہ، وہ تختہ جس سے بچے پھسلتے ہیں

زَحَمَ ـَ زَحْمًا و زَحْمَةً و زَاحَمَه :- ہجوم کرنا، بھیڑ لگانا، تنگی پیدا کرنا

زَحَمَ الطَّرِيقَ :- راستہ روکنا

زَحْمَةُ المُرُورِ :- ٹریفک جام، ٹریفک کی کثرت

زَاحَمَه مُزَاحَمَةً :- مقابلہ کرنا، رکاوٹ بننا، مزاحم ہونا، ٹکر لینا، مناظرہ کرنا

اِزْدِحَام :- جگہ کا کثرتِ عدد سے تنگ ہونا بھیڑ ہونا، ہجوم ہونا، بھر جانا

تَزَاحُمٌ :- کھوے سے کھوا ملنا، ایک دوسرے کے لئے مزاحم ہونا

زَحْمَة، زِحَام، اِزْدِحَام :- بھیڑ

مُزَاحِم :- مقابل، مخالف

مُزَاحَمَة :- مقابلہ، ٹکر، مخالفت، کمپٹیشن

مُزَاحَمَةٌ علی المَنَاصِب :- عہدوں کی لڑائی

زِحَامٌ :- ازدحام، ہجوم

مُزْدَحِمٌ :- بھرا ہوا، بھیڑ لگا ہوا، بزی، مصروف

## ز ـــــ خ

زَخَّ الجَمْرُ ـِ زَخًّا و زَخِيخًا :- چنگاری کا چمکنا

زَخِيخ :- چمک، تارہ

زَخَرَ البَحْرُ ـَ زَخْرًا و زُخُورًا، و زَخِيرًا :- دریا کا چڑھنا، موجیں مارنا

زَاخِرٌ :- بھرا ہوا، ٹھاٹھیں مارتا ہوا

زَخْرَفَه :- مزین کرنا، آراستہ کرنا، ملمع کرنا، ایمبرائیڈری

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زُخْرُفٌ ج: زَخَارِف:۔ زینت، ڈیکوریشن، سجاوٹ، سامانِ زینت، باطل و بے حقیقت چیز

زُخْرُفِی:۔ آرائشی، زیبائشی

مُزَخْرَف:۔ آراستہ

مُزَخْرِف:۔ ڈیکوریٹر، آراستہ کرنیوالا

زَخَمَ ـِ زَخْمًا:۔ سختی سے ہٹانا، دھکیلنا

زَخِمَ اللَّحْمُ ـَ زَخْمًا و زَخَمَةً:۔ گوشت میں بد بو ہونا

زَخَمَة:۔ بدبو (۲) کوڑا

ز ــــــــ ر

زَرَبَ المَوَاشِيَ ـُ زَرْبًا:۔ جانوروں کو باڑے میں بند کرنا

زَرِبَ المَاءُ ـَ زَرَبًا:۔ پانی جمنا

زَرِيبَة ج: زَرَائِبُ:۔ جانوروں کا باڑا، شیڈ، سائبان

مِزْرَابٌ ج: مَزَارِيبُ:۔ پرنالہ

زَرَدَ ـُ زَرْدًا:۔ گلا گھونٹنا

زَرِدَ ـَ زَرَدًا و زَرْدًا:۔ جلدی جلدی لقمہ نگلنا

زَرْدُشْتِي:۔ آتش پرست

الزَّرْدِيَّة:۔ پلاس

زَرَّرَ و زَرَّ القَمِيصَ ـُ زَرًّا:۔ گھنڈی لگانا، بٹن لگانا

زَرَّ عَيْنَهُ:۔ آنکھ کو تنگ کرنا

زِرٌّ ج: أَزْرَارٌ:۔ بٹن، گھنڈی (۲) قمیص کی آستین

زِرٌّ كَهْرَبَائِيٌّ:۔ بجلی کا بٹن، سوئچ

ـــ الطَّرْبُوش:۔ ترکی ٹوپی کا پھندنا

ـــ الجَرَسِ الكَهْرَبَائِيِّ:۔ بجلی کی گھنٹی کا بٹن

زَرْزَرَ العُصْفُورُ:۔ چڑیا کا بولنا

زَرَعَ ـَ زَرْعًا و زِرَاعَةً:۔ بیج ڈالنا، بونا

ـــ الأَرْضَ:۔ زمین میں کاشت کرنا

ـــ النَّبَاتَ:۔ گھاس بونا

زَرْعٌ ج: زُرُوع:۔ کھیتی، بوئی ہوئی چیز

زَرْعُ الخَوْف:۔ دہشت پھیلانا

زِرَاعَة:۔ کاشت، کھیتی باڑی، کاشتکاری

ـــ البَسَاتِين:۔ باغ لگانا

زِرَاعِيّ:۔ کاشت سے متعلق، زراعتی

خَبِيرٌ زِرَاعِيّ:۔ ماہر زراعت

زَرَّاعٌ، زَارِعٌ:۔ (۱) کاشتکار، کسان (۲) صاحب کاشت، مالک کاشت

الزِّرَاعَةُ الكَثِيفَة:۔ گھنی کھیتی

الزِّرَاعَةُ المُرَكَّزَة:۔ زبردست کھیتی

مَزْرَعَة:۔ فارم، کھیت

مَزْرَعَة تَعَاوُنِيَّة:۔ امدادِ باہمی فارم

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مُزْرَعَةُ دَوَاجِن:۔ مرغیوں وغیرہ کا فارم
مُزْرَعَةٌ نَمُوذَجِيَّة:۔ نمونہ کا فارم
مُزَارِعٌ:۔ کسان، کاشتکار
زَرَفَ ـِ زَرْفًا:۔ کودنا
ـــ فِي الْكَلَامِ:۔ جھوٹ ملانا
زَرِفَ الْجُرْحُ ـَ زَرَفًا:۔ زخم کا ہرا ہونا
زَرَافَة:۔ زرافہ، ایک جانور جو اونٹ کے مشابہ ہوتا ہے، اگلی ٹانگیں لمبی اور پچھلی چھوٹی ہوتی ہیں (۲) جماعت
زَرَافَات:۔ (۱) جماعتیں (۲) گروہ گروہ
زَرَقَ الطَّائِرُ ـُ زَرْقًا:۔ بیٹ کرنا
زَرِقَ ـَ زَرَقًا وَزُرْقَةً:۔ نیلگوں ہونا، آسمانی رنگ کا ہونا
زَرَقٌ، زُرْقَةٌ:۔ نیلگوں، آسمانی رنگ
زَوْرَقٌ ج: زَوَارِق:۔ چھوٹی کشتی، جہاز
ـــ بُخَارِيّ:۔ اسٹیمر، موٹر بوٹ، اسٹیم لانچ
زَوْرَقٌ مُوطَرِيٌّ:۔ موٹر بوٹ
زَوْرَقُ الْإِطْفَاءِ:۔ فائر بوٹ
زَوْرَقُ الصَّوَارِيخِ:۔ راکٹ بردار چھوٹا جہاز
أَزْرَقُ:۔ نیلا ج: زُرْق
ـــ سَمَاوِيّ:۔ آسمانی
الْقُبَّةُ الزَّرْقَاءُ:۔ آسمان

زَرْكَشَةٌ (مع):۔ مزین کرنا، نقش ونگار بنانا
زَرْكَشٌ:۔ چاندی کے تاروں کا ریشمی کپڑا
زَرَى ـِ زَرْيًا وَزِرَايَةً وَتَزْرِيَّ عَلَيَّ:۔ عیب لگانا
أَزْرَى بِهِ:۔ عیب لگانا، ذلیل کرنا
ـــ بِالْأَمْرِ:۔ حقیر وذلیل سمجھنا
اسْتِزْرَاء:۔ عیب لگانا، حقیر سمجھنا
زَرِيّ:۔ عیب دار، حقیر، قابلِ نفرت (۲) معمولی تھوڑا
ازْدِرَاء:۔ حقارت، ذلت، عیب
مُزْدَرٍ:۔ حقارت آمیز، عیب دار

## ز ـــــ ع

زَعَجَ ـَ زَعْجًا وَأَزْعَجَ:۔ گھبرانا، گھبرادینا، پریشان کرنا، ڈرانا، ہوش اڑانا
إِزْعَاج:۔ گھبراہٹ، پریشانی
انْزِعَاج:۔ ڈرنا، سہمنا، گھبرا جانا
زَعَجٌ، انْزِعَاج:۔ گھبراہٹ، پریشانی
مُزْعِجٌ:۔ پریشان کن، وحشتناک، ڈراؤنا
زَعِرٌ، أَزْعَرُ:۔ کم بالوں والا
أَزْعَرُ:۔ بے دُم
زَعْزَعَة:۔ ہلانا
تَزَعْزَعٌ:۔ ہلنا
زَعْزَعٌ ج: زَعَازِعُ:۔ سخت ہوا، تیز ہوا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زَعَفَ ـَ زَعْفًا :- فوراً مار ڈالنا

زَعَقَ ـَ زَعْقًا :- چیخنا، چلانا

زُعُق، زُعِيْق :- چیخ، آواز

مَاءٌ زُعَاق :- تلخ و کڑوا پانی

زَعِلَ ـَ زَعَلًا :- تنگ دل ہونا، مکدر رہنا

تَزْعِيْل :- (۱) مکدر بنانا، بے کیف کرنا

إِزْعَال :- پریشان کرنا، تنگ دل کرنا

زَعِل، زَعْلَان :- تنگ دل، پریشان

زَعَمَ ـُ زَعْمًا و زِعْمًا، و زُعْمًا و مَزْعَمًا :- دعویٰ کرنا، بے حقیقت دعویٰ کرنا

زَعُمَ ـُ زَعَامَةً :- لیڈر بننا، سردار بننا

زَعْمٌ :- دعویٰ

زَعَامَة :- لیڈری، لیڈرشپ، سرداری، قیادت

زَعِيْمٌ ج: زُعَمَاء :- لیڈر، صدر، سردار، پیشوا، راہ نما

ـــ عِصَابَةٍ :- کسی گروہ کا سرغنہ، سردار، گروپ لیڈر

الزَّعِيْمُ الرُّوْحِيّ :- مذہبی پیشوا

الزُّعَمَاءُ الرُّوْحِيُّوْن :- مذہبی پیشوا

الزُّعَمَاءُ المُحَافِظُوْن :- روایت پسند رہنما

تَزَعُّمُ الأَحْزَاب :- پارٹیوں کا لیڈر بننا

تَزَعُّمُ فِكْرَة :- کسی خیال کا مدعی ہونا

مَزْعُوْم :- نام نہاد

مَزَاعِمُ :- دعوے

## ز ـــــ غ

زُغْبٌ :- چھوٹے بال، چھوٹے پر

زَغْزَغَة :- پوشیدہ کرنا، چھپانا

زَغَلَ ـَ زَغْلًا :- ڈالنا، پانی ڈالنا

زُغْلُوْل ج: زَغَالِيْلُ :- بچہ

## ز ـــــ ف

زَفَّتَ تَزْفِيْتًا :- تارکول ملنا، لگانا، ڈالنا

زِفْتٌ :- تارکول

زَفَرَ ـِ زَفْرًا و زَفِيْرًا :- لمبی سانس لینا (۲) لمبی لمبی آہیں بھرنا (۳) آگ بھڑکنے کے وقت آواز نکلنا

زَفَّرَ تَزْفِيْرًا :- چکناہٹ ملنا

زَفَرٌ :- میلا، بودار

زَفْرَة ج: زَفَرَات :- لمبی سانس، آہ

زَفِيْر :- سانس کی آواز

زَفُس :- (م ع) زس، کوہ اولمپس کے دیوتاؤں کا سردار

زَفَّ الطَّائِرُ ـِ زَفًّا و زَفِيْفًا :- پرندہ کا پر پھیلانا

زَفَّ العَرُوْسَ إِلَى زَوْجِهَا ـُ زِفَافًا، و زَفَّةً :- دولہن کو رخصت کرنا، شوہر کے گھر بھیجنا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زَفَّ الْبُشْرٰی :- خوشخبری دینا
زُفَّة :- جلوس
زِفَاف :- رخصت، شادی
مِزَفَّة :- پالکی، دولہن کی گاڑی

ز ـــــــ ق

زَقْزَقَ الطَّائِرُ فَرْخَهُ :- پرندہ کا اپنے بچہ کو چوگا دینا
ـــ الطِّفْلَ :- بچہ کو پاؤں پر بٹھا کر نچانا
زَقِفَ ـَ زَقْفًا :- اچکنا
زَقَّ الطَّائِرُ ـُ زَقًّا :- پرندہ کا بیٹ کرنا
زِقُّ الْمَاءِ :- مشکیزہ ج: زِقَاق و اَزْقَاق
زُقَاق ج: اَزِقَّة :- تنگ راستہ، گلی
زَقَمَ ـُ زَقْمًا :- نگلنا
زَقَمَ الْكِتَابَ :- کتاب کا حاشیہ کاٹنا

ز ـــــــ ك

زَكَبَ ـُ زَكْبًا :- برتن کو بھرنا
زِكْبِيَة :- (۱) بوری، بڑا تھیلا
زَكَمَ ـُ زَكْمًا :- زکام کا سبب بننا، زکام میں مبتلا کرنا
زُكِمَ ـُ زُكَامًا و زُكْمَة :- زکام میں مبتلا ہونا
زَكَنَ ـَ الْاَمْرَ زَكْنًا :- تاڑنا، سمجھنا
زَكَانَة :- اصابتِ رائے، سمجھ بوجھ
(زکو) زَكَا ـُ زُكُوًّا و زَكِيَ ـَ زَكًى و زَكَاءً :- (۱) نیک و صالح ہونا (۲) کھیتی کا بڑھنا، خوش عیش ہونا، نشو و نما پانا
زَكِيَ ـَ بِهٖ :- لائق ہونا
زَكّٰى تَزْكِيَةً :- پاک کرنا، نیک کرنا
ـــ الْمَالَ :- مال کی زکوٰۃ دینا
تَزْكِيَة :- تصدیقنامہ، کیرکٹر سارٹیفکٹ
زَكَاة :- (۱) پاکیزگی (۲) مال کی مقررہ مقدار جو صاحبِ نصاب مسلمان پر اپنے مال میں سے ادا کرنی ضروری ہے
زَكِيّ :- نیک و صالح

ز ـــــــ ل

زَلَابِيَة :- (مع) جلیبی، گلگلے وغیرہ
زَلَجَ الْبَابَ ـُ زَلْجًا :- دروازہ کو چٹخنی سے بند کرنا
زَلِجَ ـَ زَلَجًا :- پھسلنا، لڑھکنا (۲) پھسلتے ہوئے چلنا
زَلَج، زَلِيج :- پھسلواں
مِزْلَاج ج: مَزَالِيج :- چٹخنی
مِزْلَج ج: مَزَالِج :- پہیوں دار کھڑاؤں جس پر پاؤں رکھ کر پھسلتے ہوئے چلتے ہیں
مَزْلَجَة :- پھسلنے کی جگہ
زَلَحَ ـَ زَلْحًا :- چکھنا
زَلِحَتْ رَأْسُهُ (۱) :- سر کے بال اڑ جانا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أُزْلِع :- گنجے سر کا
زَلْزَلَة :- ہلانا، جھٹکے دینا، بھونچال لانا (۲) زلزلہ
تَزَلْزُل :- ہلنا، جھٹکا لگنا، بھونچال آنا
مِقْيَاسُ الزَّلَازِل :- زلزلہ پیما
زَلَطَ ـِ زَلْطًا :- تیز چلنا
ـــ (۱) نگلنا
زَلَّطَ الْأَرْضَ تَزْلِيطًا :- زمین میں کنکریاں ڈالنا، کنکریٹ بچھانا (۲) برہنہ کرنا
تَزَلَّطَ (۱) برہنہ ہونا
زَلَطٌ و: زَلَطَة :- کنکری، کنکریٹ
وَابُورُ الزَّلَط :- سڑک کوٹنے کا انجن
زَلَعَة :- (۱) بڑا مرتبان
زَلْعُوم :- گلا
زَلَفَ ـُ زَلْفًا و زَلِيفًا و تَزَلَّفَ إِلَيْه :- آگے آنا، قریب آنا، تقرب حاصل کرنا
ـــ و زَلَّفَ تَزْلِيفًا :- آگے کرنا، قریب کرنا
زَلَفٌ، زُلْفَى، تَزَلُّفٌ :- قرب، تقرب
مُتَزَلِّف :- طفیلی
زَلِقَ ـَ زَلَقًا :- پیر پھسلنا
زَلَّقَ تَزْلِيقًا :- پھسلانا، دور کرنا، چکنا کرنا پھسلواں بنانا
زَلَقٌ ج :- پھسلواں، چکنا
زُلَّيْق :- آڑو
مَزْلَقَان :- لیول کراسنگ، ریلوے کراسنگ
زُلْقَة :- ایک لغزش
زَلَاقَة، مَزْلَقَة :- پھسلواں جگہ
انْزِلَاق :- پھسلنا، نہ جمنا، نہ ٹھیرنا
مَزْلَقَة :- پھسلنے کا تختہ
زَلَّ ـِ زَلًّا و زَلَلًا :- (۱) غلطی پر ہونا (۲) پیر پھسل کر گرنا، لغزش کرنا، ہونا، ٹھوکر کھانا
إِزْلَال :- لغزش کرانا، ٹھوکر کا سبب بننا
زَلَّة :- غلطی، لغزش، ٹھوکر
زُلَال :- صاف شیریں پانی
زُلَالُ الْبَيْض :- انڈوں کی سفیدی
زَلَمَة :- ہیئت، قد

## ز ـــــ م

زَمُتَ ـُ زَمَاتَةً و تَزَمَّتَ :- باوقار ہونا، پرشوکت ہونا، سنجیدہ ہونا
زَمْجَرَة :- ڈرو کنا، چنگھاڑنا، شور مچانا
زَمْجَرَةُ الْمِدْفَعِيَّة :- توپخانہ کا گونجنا، توپخانہ کی گرج
زَمَرَ ـِ زَمْرًا و زَمِيْرًا و زَمَرَانًا :- بانسری بجانا
زُمْرَة ج، زُمَر :- جماعت، گروپ
زُمْرَةُ الْمُنْتَخِبِين :- دو ٹروں کا حلقہ، حلقہ انتخاب
زَمَّار، زَامِر :- بانسری بجانے والا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زَمَّارَة، مِزْمَار:- بانسری، بین

مَزَامِيْر:- و: مِزْمَار:- بانسری، بین (۲) مخصوص گیت (۳) و: مَزْمُور:- حضرت داؤد علیہ السلام کی دعائیں وغیرہ

زُمُرُّد:- ایک قیمتی پتھر

زَمْزَمَة:- گونج، گرج

زَمْزَمِيَة:- پانی کی بوتل، صراحی (۲) تھرماس ج: زَمْزَمِيَّات

زَمْزَمَةُ الصَّارُوخ:- راکٹ کی خوفناک آواز

زَمَعَ و أَزْمَعَ على: عزم کرنا، پختہ ارادہ کرنا

مُزْمِع:- عازم، قریب الوقوع

زَمَلَ ـُ زَمْلًا و زَامَلَه:- ساتھی ہونا، رفیق کار ہونا

زُمْلَة:- ساتھی، جماعت، ایسوسی ایشن

زَمِيْل ج: زُمَلَاء:- ساتھی

زَمِيْلٌ فِى صِنَاعَةٍ أَو مَنْصِبٍ:- ہم پیشہ، ہم عہدہ

زَمِيْلٌ فِى عَمَلٍ:- رفیق کار، شریک کار، پارٹنر

زَمَالَة:- رفاقت، رفاقت کار

إِزْمِيْل:- رانپی، چھینی

زَمَّ ـُ زَمًّا:- باندھنا، مضبوط کرنا

زِمَام ج: أَزِمَّة:- (۱) لگام (۲) تانی (۳) باگ ڈور

لَا زِمَامَ لَه:- بے مہار، بے لگام، آزاد

زَمِنَ ـَ زَمَنًا و زُمْنَةً و زَمَانَةً:- (۱) دائمی مریض ہونا (۲) معذور و اپاہج ہونا

إِزْمَان:- کسی چیز کا دیر تک برقرار رہنا، زیادہ وقت گذرنا (کسی چیز پر) بیماری کا جڑ پکڑنا، دائمی ہونا

زَمِنٌ:- اپاہج، دائم المرض

زَمَن:- ٹائم، زمانہ، وقت ج: أَزْمَان و أَزْمُن

الزَّمَنُ فِى صَالِحِ الْمُتَفَائِل:- زمانہ امیدوار کے مفاد میں ہے۔

زَمَنٌ قِيَاسِيّ:- متعین وقت

زَمَنِيّ:- وقتی، دنیوی، عالمی

الخَيْرَاتُ الزَّمَنِيَّة:- دنیوی مال و دولت

السُّلْطَةُ الزَّمَنِيَّة:- دنیوی اقتدار

القُنْبُلَةُ الزَّمَنِيَّة:- ٹائم بم

زَمَانَة:- اپاہج پن، دائمی بیماری

مُزْمِن:- کہنہ، جڑ پکڑا ہوا (مرض)، پرانا، دائمی

زَمْهَرِيْر:- شدید سردی

## ز ـــــــــ ن

زَنَأَ بَوْلَه ـَ زَنْأً:- پیشاب روکنا

زَنَّأَ عَلَيْه تَزْنِئَة:- تنگی کرنا

زُنَاءُ الْبَوْل:- پیشاب کا بند، بندش

زَنْبَرَ عَلَيْه:- تکبر کرنا

زُنْبُرُك ج: زَنَابِرُكَات:- اسپرنگ، پیچ دار کمانی

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زُنْبُرِکِیّ :- اسپرنگ دار

زُنْبُور :- بھڑ ج: زَنَابِیْر

زُنْبُۃ :- سوراخ کرنے کا اوزار

زَنْبِیْل :- کنڈی، ٹوکری ج: زَنَابِیْل

زِنْج ج: زُنُوْج و: زِنْجِیّ: کالا آدمی، نیگرو قوم

زَنْجَبِیْل :- سونٹھ، ادرک

زَنِخَ الزَّیْتُ ـَ زَنَخًا :- تیل کا خراب ہونا

زَنْدٌ ج: زِنَادٌ :- چقماق

ــــ البُنْدُقِیَّۃ :- بندوق کا گھوڑا

زَنْدَقَۃ :- کفر اختیار کرنا، کافرانہ روش اختیار کرنا

تَزَنْدُق :- ملحد ہونا، کافر ہونا

زِنْدِیْق ج: زَنَادِقَۃ :- کافر، ملحد

زِنْزَانَۃ :- جیل کی کوٹھڑی ج: زِنْزَانَات

زَنَقَ ـِ زَنْقًا :- بخل کرنا، تنگی کرنا، اخراجات میں کمی کرنا

زِنَاق :- طوق

زِنْک :- رنگوتیا، خارصین، جست، تانبے اور جرمن سلور کا مرکب جو بلا کوں کے چھاپنے اور بجلی کی بیٹری وغیرہ میں کام آتا ہے۔

زَنِمٌ، أَزْنَم :- کن کٹا

زَنِیْم، مُزَنَّم :- کمینہ، اجنبی

زَنَّ ـِ زَنًّا :- (۱) ٹن ٹن بولنا، گونجنا

زَنّ :- آواز، گونج

زَنُوْبِیَا :- (۱) سنگار

زَنٰی ـِ زِنًا وزِنٰی :- بدکاری کرنا، زنا کرنا

## ز ـــــــــ ھ

زَھِدَ ـَ فیہ و عنہ زُھْدًا و زَھَادَۃً :- کنارہ کش ہونا، بے پرواہ ہونا، چھوڑنا

ــــ فی الدُّنْیَا :- تارک الدنیا ہونا

زُھْدٌ :- (۱) مذہبیت (۲) بے رغبتی (۳) دنیا سے بے رغبتی، عبادت گذاری

زَھِیْد :- معمولی، حقیر، تھوڑا

زَاھِد ج: زُھَّاد :- خدا رسیدہ، انتہائی عبادت گذار، تارک الدنیا

ــــ فی شَیْئٍ :- کنارہ کش، بے تعلق

الزَّاھِدُ فی المَنْصِب :- عہدہ سے کنارہ کش، نا طلب گارِ عہدہ

زَھَرَ ـَ زُھُوْرًا و زَھْرًا :- چمکنا

اِزْدِھَار :- فروغ پانا، روشن ہونا، چمکنا سرسبز و تازہ ہونا، عروج پر پہنچنا، زور پکڑنا (۲) ترقی، بہار، درخشانی، فروغ

إِزْھَار و تَزْھِیْر :- روشن کرنا

زَھْرَۃ :- کلی، پھول

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زَهْرَةُ الدُّنْيَا:۔ دنیوی آرائش

زَهْرَةُ الْكِبْرِيْتِ:۔ پھول جھڑی

زَهْرٌ ج: أَزْهَار:۔ پھول

زُهَرَةٌ:۔ ایک سیارہ کا نام

زَهْرِيَّة ج: زَهْرِيَّات:۔ گلدان، پھول رکھنے کا برتن

زَاهِر:۔ روشن، چمکدار

زَاهِر و مُزْهِر:۔ پھولدار

أَزْهَرَ الشَّجَرُ إِزْهَارًا:۔ درخت پر پھول آنا

مِزْهَر:۔ عود، آلۂ طرب ج: مَزَاهِرُ

مَزْهَرِيَّة:۔ گلدان

أَزْهَر:۔ روشن، چمکدار

الْأَزْهَرَان:۔ شمس و قمر

زَهَقَتْ نَفْسُهُ ـَ زُهُوقًا:۔ (۱) روح نکلنا (۲) ہلاک ہونا

زَهَقَ الشَّيْءُ ـَ زُهُوقًا:۔ (۱) ناپید ہونا (۲) کمزور و سست پڑ جانا

زَهِقَ مِنْهُ:۔ (۱) تنگ آنا

إِزْهَاق:۔ باطل کو نیست و نابود کرنا، ناپید کرنا، ہلاک کرنا، کمزور بنانا

زَاهِق، زَهُوق:۔ کمزور و سست، ہلاک و ناپید ہونے والا

زَهْقَان:۔ تنگ دل، پریشان (۱)

(زَهُوَ) زَهَا ـُ زَهْوًا:۔ (۱) روشن ہونا (۲) نشو و نما پانا، بڑھنا (۳) غرور کرنا

زَهْوٌ:۔ (۱) غرور (۲) گمراہی (۳) خوشنمائی، بہار، آمد بہار

زُهَاء:۔ مقدار، تقریباً، مانند

زَاهٍ:۔ بھڑکدار، چمکدار، روشن

لَوْنٌ زَاهٍ:۔ کھلا ہوا صاف رنگ (ضد قاتم)

## ز ـــــــ و

زَوَّجَ تَزْوِيجًا فُلَانًا اِمْرَأَةً أَوْ بِامْرَأَةٍ:۔ شادی کرنا، بیاہنا

تَزَوَّجَ فُلَانَةً أَوْ بِفُلَانَةٍ:۔ شادی کر لینا

زَاوَجَهُ مُزَاوَجَةً:۔ تعلق قائم کرنا یا کرانا

تَزَاوَجَ:۔ مختلف لوگوں یا خاندانوں کا شادی کے ذریعہ باہم متعلق ہونا

اِزْدِوَاجٌ فِي الْأَعْمَالِ وَبِالْأَعْمَالِ:۔ دو عملی

زَوْجٌ:۔ (۱) خاوند (۲) بیگم، اہلیہ، میڈم (۳) کسی چیز کا جوڑا، دو کا مجموعہ

زَوْجُ أَحْذِيَةٍ:۔ جوتوں کا جوڑا

زَوْجِيّ:۔ جفت، عدد جفت

زَوْجَةٌ:۔ میڈم، بیگم، اہلیہ

زِوَاجٌ:۔ میرج، شادی، بیاہ

ـــــ غَيْرُ شَرْعِيٍّ:۔ ناجائز شادی

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



—— عُرْفِيٌّ أَوْ مَدَنِيٌّ:۔ سول میرج قانونی یا باضابطہ شادی

حَفْلَةُ الزَّوَاجِ:۔ تقریب شادی

زَوَاجِيٌّ:۔ ازدواجی

زَاجٌ (مِلْحٌ أَخْضَرُ):۔ نیلا تھوتھا

مُتَزَوِّجٌ، مُزَوَّجٌ:۔ شادی شدہ

مُزْدَوِجٌ:۔ ڈپلی کیٹ، ڈبل، دوہرا

مُزْدَوِجُ الْجِنْسِيَّةِ:۔ دوہری شہریت والا

(زوح) إِزَاحَةٌ:۔ ہٹانا، دور کرنا

إِزَاحَةُ السِّتَارِ عَنْ شَيْءٍ:۔ پردہ ہٹانا، نقاب کشائی، ظاہر کرنا، فاش کر دینا

زَاحَ ـِ زَوْحًا وَزَوَاحًا وَانْزَاحَ:۔ ہٹنا، دور ہونا، الگ ہونا

زَوَّدَهُ بِكَذَا تَزْوِيدًا:۔ دینا، بہم پہنچانا، سپلائی کرنا، مہیا کرنا

زَوَّدَهُ وَأَزَادَهُ:۔ زادِ راہ دینا، اشیائے خوردنی وسامانِ ضرورت دینا

زَادٌ:۔ (۱) توشۂ سفر، زادِ راہ (۲) راشن، اشیائے خوردنی ج: أَزْوَادٌ و أَزْوِدَةٌ

مِزْوَدٌ ج، مَزَاوِدُ:۔ توشہ دان، مسافر کا سفری تھیلا

تَزَوَّدَ بِكَذَا:۔ توشہ لینا، فراہم ہونا، اشیائے ضرورت لینا (۲) لیس ہونا

تَزَوَّدَ السَّفِينَةُ بِأَسْلِحَةٍ نَوَوِيَّةٍ:۔ جہاز کا ایٹمی ہتھیاروں سے لیس ہونا

تَزْوِيدٌ بِالْوَقُودِ:۔ ایندھن مہیا کرنا

تَزْوِيدُ الْحُكُومَةِ بِالْأَسْلِحَةِ:۔ حکومت کو ہتھیار سپلائی کرنا

تَزْوِيدُ شَيْءٍ بِجَسَدِهِ:۔ باڈی لگانا

تَزْوِيدٌ بِمَقَاعِدَ:۔ سیٹنگ، سیٹیں لگانا

التَّزْوِيدُ بِالْبِتْرُولِ:۔ پٹرول سپلائی کرنا

تَزْوِيدٌ بِالتُّرُوسِ:۔ گیئر فٹ کرنا

التَّزْوِيدُ بِجِرَايَةٍ:۔ راشن دینا

تَزْوِيدٌ بِالْكَهْرَبَاءِ:۔ بجلی سپلائی کرنا

التَّزْوِيدُ بِالْمُوَظَّفِينَ:۔ اسٹاف مہیا کرنا

التَّزْوِيدُ بِالْمِيَاهِ:۔ آب رسانی

مُزَوَّدٌ بِالْأَسْلِحَةِ الثَّقِيلَةِ:۔ بھاری اسلحے سے لیس

زَوَّرَ تَزْوِيرًا:۔ کھوٹ ملانا، جعلی بنانا، کلام میں جھوٹ کی آمیزش کرنا، جعل سازی کرنا، پرفریب بنانا، بے بنیاد بنانا (۲) جعل سازی، غلط بیانی، فریب کاری

زَوِرَ بِالطَّعَامِ ـَ زَوَرًا:۔ اچھو ہونا، گلے میں لقمہ اٹکنا

زَارَهُ ـُ زِيَارَةً وَزَوْرًا وَمَزَارًا:۔ ملاقات کرنا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



(۲) مہمان بن کر آنا (۳) کسی ملک کے دورہ پر آنا یا جانا (۴) کسی مقام کی برکت حاصل کرنے کے لئے آنا یا جانا

تَزَاوُر:۔ باہم ملاقات کرنا

زُوْر:۔ (۱) جھوٹ (۲) جھوٹا (۳) بہتان (۴) کھوٹا، جعلی، گھڑا ہوا

زَوْرَة:۔ ایک ملاقات، ایک دورہ

زَائِر ج: زُوَّار:۔ ملاقاتی، مہمان، وزیٹر، غیر ملکی مہمان جو سیر و سیاحت کیلئے آئے ہوں

زِيَارَة:۔ ٹور، معاینہ، ملاقات، دورہ، کسی جگہ پر آمد ج: زِيَارَات

زِيَارَةٌ خَاطِفَةٌ:۔ مختصر دورہ

زِيَارَةُ الدَّوْلَةِ بِدَعْوَةٍ رَسْمِيَّةٍ:۔ سرکاری دعوت پر کسی ملک کا دورہ کرنا

زِيَارَةٌ رَسْمِيَّةٌ:۔ سرکاری دورہ

زِيَارَةٌ رَسْمِيَّةٌ لِلدُّوَلِ:۔ ممالک کا سرکاری دورہ کرنا

زِيَارَةٌ قَصِيْرَةٌ:۔ مختصر دورہ

زِيَارَةُ الْمَرِيْضِ الْمُشْرِفِ عَلَى الْمَوْتِ جاں بہ لب بیمار سے ملاقات

زِيَارَةُ الْمَعْرِضِ:۔ نمائش دیکھنا

تَزْوِيْرُ الْاِنْتِخَابَاتِ:۔ الیکشن میں جعل سازی، فریب دہی کرنا

تَزْوِيْرُ الْحِسَابَاتِ:۔ حسابات میں جعل سازی کرنا

مُزَوَّر:۔ جعلی، باطل، گھڑا ہوا، بے حقیقت

مُزَوِّر:۔ جعل ساز

مَزَار:۔ قابلِ زیارت مقام

زَوْس:۔ (معرب) زیس، کوہ اولمپس کے دیوتاؤں کا سردار

(ز و غ) زَاغَ ـُ:۔ نکل بھاگنا

زَوْف:۔ (ن) پرندہ کا زمین پر پروں کو ہلانا

زَوَّقَ تَزْوِيْقًا:۔ آراستہ کرنا، مزین کرنا

زُوَيْقَة:۔ تاش کا پتا

زَاوُوْق:۔ پارہ

مُزَوَّق:۔ آراستہ، ملمع کیا ہوا، چکنی چپڑی بات

زَالَ ـُ زَوَالًا وَ زَوَلَانًا:۔ زائل ہونا، معدوم ہونا، ختم ہونا، ناپید ہونا، سورج ڈھلنا

لَا زَالَ، مَا زَالَ، لَمْ يَزَلْ:۔ برابر، مسلسل

زَاوَلَ الْعَمَلَ مُزَاوَلَةً:۔ کوئی کام مسلسل کرنا، پیشہ کے طور پر کرنا، پریکٹس کرنا

إِزَالَة:۔ دور کرنا، زائل کرنا، ختم کرنا

إِزَالَةُ الْآثَارِ:۔ نشانات مٹانا

إِزَالَةُ الضَّرُوْرَةِ:۔ (۱) پیشاب کرنا

زَوَال:۔ خاتمہ، انعدام

زَائِل:۔ ختم ہو جانے والا، زوال پذیر

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مِزْوَل ج: مَزَاوِلُ: ٹیلیفون کا ڈائل
مِزْوَلَة:- دھوپ گھڑی
مُزَاوَلَة:- پریکٹس، مشق
مُزَاوَلَةُ السُّلْطَةِ:- اختیارات استعمال کرنا
مُزَاوَلَةُ النَّشَاط:- سرگرمی شروع کرنا
زُولَا:- زولا، مشہور فرانسیسی ناول نگار
زُولُوجِيَا (مع) علم الحیوان
زَوَى تَزْوِيَةً وتَزَوِّى وانْزَوٰى:-
گوشہ نشین ہونا
زَاوِيَة ج: زَوَايَا:- (۱) گوشہ، کونہ، کارنر (۲)
گوشہ عبادت، خانقاہ، درگاہ (۳)
نقطہ نظر
زَاوِيَةٌ ثَابِتَةٌ:- متعین نقطہ نظر

ز ــــــــ ی

زَيَّتَ الآلَةَ وزَاتَ ـِ زَيْتًا:- مشین کو تیل
یا گریس لگانا
زَيْت ج: زُيُوت:- تیل، روغنِ زیتون
ـــ الغَاز:- مٹی تیل
زَيْتِيّ:- تیل نکالنے والا (۲) تیل جیسا
زَيَّات:- تیل فروش
مِزْيَتَة:- آئل کین، تیل ٹپکانے کی کپی
زَيْتُون:- زیتون کا پھل
زَيْتُونَة:- درخت زیتون

زَيْتُونِيّ:- زیتونی رنگ کا، روغنِ زیتون کا
زَيْتٌ خَام:- غیر صاف شدہ تیل، خام تیل
زَيْتُ الخِرْوَع:- کاسٹر آئل
زَيْتُ البِتْرُول:- پٹرولیم
زَيْتُ بِتْرُولٍ خَام:- کروڈ آئل، خام تیل
زِيج:- آسمانی جنتری جس سے سیاروں
کا حال معلوم ہوتا ہے
ـــ البَنَّاءِ:- معمار کا سوت
(زیح) زَاحَ ـِ زَيْحًا وزُيُوحًا، وزَيَحَانًا:
دور ہونا، ہٹنا
إِزَاحَة:- ہٹانا، دور کرنا، منتقل کرنا
ـــ اللِّثَام عَنْ:- نقاب ہٹانا، پردہ
ہٹانا، پردہ اٹھانا
(زید) زَادَ ـِ زِيَادَةً وزَيْدًا:- زیادہ ہونا
زَادَ ـ وزَيَّدَ:- زیادہ کرنا
زَادَ عنه:- تجاوز کرنا
زَادَ إِلَيه ـِ زِيَادَةً:- اضافہ کرنا
زَادَ النَّارَ لَهَبًا:- آگ پر تیل چھڑکنا
زَايَدَ مُزَايَدَةً:- قیمت بڑھانا، زیادہ سے
زیادہ قیمت لگانا، بولی بولنا
تَزَيَّدَ السِّعْرُ:- قیمت بڑھنا
تَزَايُد:- اضافہ
تَزَايَدَ فِي البَيْعِ:- ایک دوسرے سے بڑھ کر

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



قیمت لگانا

تَزَایُدُ البَطَالۃ:- بیکاری بڑھنا

تَزَایُدُ الشَّکَاوَی:- شکایات میں اضافہ ہونا

تَزَایُدُ النَّشَاطَات:- سرگرمیوں میں اضافہ ہونا

اِزْدِیَاد:- اضافہ، توسیع

اِزْدِیَادُ الحِمْل:- لوڈ بڑھنا

اِزْدِیَادُ الضَّغْطِ علی:- دباؤ بڑھنا

زِیَادَۃ:- (۱) زیادتی، اضافہ (ضد نقص) (۲) الاؤنس، کام کی مقررہ اجرت کے علاوہ دی جانے والی رقم (۳) فاضل وبقیہ چیز

— علی کذا:- اضافہ، شئی مزید

زِیَادَۃُ الأَسْعَار:- قیمتوں میں اضافہ

زِیَادَۃُ الإِنْتَاج:- پیداوار بڑھانا، پیداوار میں اضافہ

زِیَادَۃُ البَطَالَۃ:- بے روزگاری میں اضافہ

زِیَادَۃُ التَّضَخُّمِ فی البِلَاد:- ملک میں افراط کا اضافہ

زِیَادَۃُ التَّضَخُّمِ المَالِیّ:- افراطِ زر میں اضافہ

زِیَادَۃُ تَوْزِیعِ الصَّحِیفَۃ:- اخبار کی اشاعت میں اضافہ

زِیَادَۃُ خُطُوْرَۃِ المَوْقِف:- صورت حال کی نزاکت میں اضافہ

زِیَادَۃُ سُخْطِ الشَّعْب وتَذَمُّرِہ:- عوام کی دل برداشتگی اور غصہ میں اضافہ

زِیَادَۃُ الصَّادِرَات:- برآمدات میں اضافہ

زِیَادَۃُ غَلَیَانِ الشَّعْب:- عوام کے غصہ میں اضافہ ہونا

زِیَادَۃٌ فی الأُجُوْر:- مزدوری میں اضافہ، تنخواہوں میں اضافہ

زِیَادَۃٌ (فی الفَاتُوْرَۃ):- اوور چارج

زِیَادَۃٌ کَبِیْرَۃ:- زبردست اضافہ

زِیَادَۃٌ مَلْحُوْظَۃ:- غیر معمولی اضافہ

الزِّیَادَۃُ مِنْ حِدَّۃِ التَّوَتُّر:- کشیدگی میں اضافہ کرنا

الزِّیَادَۃُ مِنَ الخُطُوْرَۃ:- سنگینی میں اضافہ کرنا

زِیَادَۃُ المَوْقِف اشْتِعَالاً:- صورتِ حال کا زیادہ بھڑک جانا

زَائِدٌ:- (۱) فاضل از ضرورت، غیر لازم (۲) کثیر (۳) اضافہ شدہ

زَائِدٌ عَنِ الحَدّ:- حد سے زائد

زَائِدَۃٌ دُوْدِیَّۃ:- زائد آنت، اپنڈکس

اِلْتِھَابُ الزَّائِدَۃِ الدُّوْدِیَّۃ:- اپنڈی سائٹس، زائد آنت میں سوزش ہونا

مَزَاد:- نیلام

بَاعَ بالمَزَاد:- نیلام کرنا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



طَرَحَ بِالْمَزَاد :۔ نیلام میں ڈالنا
مُزَایِد (ضد مُنَاقِص) قیمت بڑھانیوالا
مُزَایَدَة :۔ فروختگی بذریعہ نیلام (ضد مُنَاقَصَة)
مُتَزَایِد :۔ اضافہ پذیر، روزافزوں (ضد مُتَنَاقِص)
مَزِیْد :۔ اضافہ، اضافہ شدہ
مُزَایَدَات :۔ مبالغے، بڑھا چڑھا کر کی جانے والی باتیں، بے حقیقت باتیں
الْمُزَایَدَةُ فِی الْخُطَب :۔ تقریروں کا مقابلہ
مُزَایَدَةُ مُنَافَسَةٍ :۔ مقابلہ کی بولی
مُزَایَدَاتٌ سِیَاسِیَّة :۔ سیاسی پیچیدگیاں
مُزَایِد :۔ نیلامی میں بولی لگانے والا
زِیْرُ الْمَاءِ (دَنٌّ) مٹکا
زَیَّطَ و زَاطَ ـِ زَیْطًا و زِیَاطًا :۔ شور مچانا، جھگڑنا
زَیَّاط :۔ شور و شغب کرنے والا
زَیْغ، زَیَغَان :۔ ٹیڑھ، کجی
زَاغَ ـِ زَیْغًا و زُیُوغًا، و زَیَغَانًا :۔ ٹیڑھا ہونا، جھکنا (۲) بھٹکنا، گمراہ ہونا
زَیَّغَ :۔ ٹیڑھا کرنا (۲) کجی درست کرنا
أَزَاغَ عَنِ الطَّرِیْق :۔ منحرف کرنا، گمراہ کرنا
زَاغٌ :۔ ایک قسم کا کوّا ج: زِیْغَان

زَاغٌ جِیَفِیٌّ :۔ مُردار خور کوّا
زَائِغ :۔ ٹیڑھا، کج، گمراہ
زَیَّفَ الدَّرَاهِمَ و زَافَ ـِ زَیْفًا :۔ کھوٹا سکہ بنانا، کھوٹ ملانا، جعلی بنانا
زَافَ ـِ زُیُوفًا :۔ کھوٹا ہونا
زَیْف، زَائِف :۔ کھوٹا، جعلی، بے حقیقت
عُمْلَةٌ زَائِفَة :۔ کھوٹا سکہ
تَزْیِیف :۔ جعل سازی، فریب کاری غلط بیانی
تَزْیِیفُ الْعُمْلَة :۔ سکہ میں کھوٹ ملانا
مُزَیَّف :۔ جعلی، غیر حقیقی، بے حقیقت
مُزَیِّف :۔ جعل ساز
زِیْقُ الثَّوْب :۔ کالر
زِیْقُ الْبَنَّاء :۔ معمار کی ڈوری یا سوت جس سے ردوں کی ہمواری دیکھی جاتی ہے۔
زِیْق :۔ (۲) (۱) عمارت کا حصہ
زَیَّلَ تَزْیِیلًا :۔ الگ الگ کرنا، جدا کرنا
زَایَلَ الْمَکَانَ مُزَایَلَةً :۔ الگ ہونا، جدا ہونا
زَالَ :۔ الگ ہونا، ہٹنا
مَا زَالَ، لَمْ یَزَلْ :۔ برابر، مسلسل
زَیْلَفُوْن :۔ (معرب) ایکزیلوفون، ایک چوبی باجا جس میں لکڑی کے پردے ہوتے ہیں اور ضرب لگانے یا رگڑنے سے بجتا ہے

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



زَیَّنَ تزْیِیناً و زَانَ ـ زَیْناً :- آراستہ کرنا، زیب دینا، سجانا

تَزَیَّنَ بکذا :- آراستہ ہونا، سجنا (۲) سر کے بال کترنا

تزْیِین :- آراستگی

اِزْدِیَان :- آراستہ ہونا

زَیْنٌ، زَیَانٌ :- خوبصورت (۲) زیب، سامانِ زینت

زِیْنَۃٌ ج: زِیْنَات :- آرائش، بناؤ سنگار، سامانِ زینت

خِوَانُ الزِّیْنَۃِ :- سنگار کی شیشے دار میز

غُرْفَۃُ الزِّیْنَۃِ :- سنگار کا کمرہ

مُزَیَّن، مُزْدَانٌ :- آراستہ

مُزَیِّن :- حجام، بال بنانے والا

زِیٌّ :- ج: أَزْیَاءٌ :- فیشن، اسٹائل (۲) طرز (۳) لباس (۴) بھیس، روپ، ہیئت

تَزَیَّا بزِیٍّ کذا :- بھیس اختیار کرنا، ہیئت بنانا، فیشن اختیار کرنا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



# س

## س ــــــ أ

سَأَلَ ـَ سُؤَالاً وتَسْآلاً، ومَسْأَلَةً: مانگنا، طلب کرنا۔

سَأَلَهُ سُؤَالاً: سوال کرنا۔

سَأَلَهُ عَنْ كَذَا: پوچھنا، دریافت کرنا

أَسْأَلَهُ سُؤْلَهُ: ضرورت یا طلب پوری کرنا۔

تَسَوَّلَ: بھیک مانگنا۔

تَسَاءَلَ بِاندِهَاشٍ: حیرت سے پوچھنا۔

سُؤَال ج: أَسْئِلَة: (۱) سوال، بازپرس، انکوائری (۲) طلب (۳) بھیک۔

سُؤَالٌ مَطْرُوحٌ: زیر بحث سوال۔

سَائِل: طالب (۲) پوچھنے والا (۳) مانگنے والا (۴) بہنے والا، سیّال چیز (ضد جامد)

سَائِلٌ قَابِلٌ لِلاِلْتِهَابِ: آگ پکڑنے والا سیّال مادہ۔

مَسْأَلَةٌ ج: مَسَائِل: ضرورت، مطلب (۲) معاملہ، حل طلب معاملہ قضیہ، مسئلہ، پرابلم۔

مَسْأَلَةٌ تَحْتَ الْبَحْثِ: زیر بحث سوال۔

الْمَسْأَلَةُ الطَّبِيعِيَّةُ: معمولی بات۔

مَسْأَلَةٌ مُتَفَجِّرَةٌ: دھماکہ خیز مسئلہ

مَسْأَلَةٌ مُجَامَلَةٌ: رکھ رکھاؤ کا مسئلہ

مَسْأَلَةٌ يُطْلَبُ حَلُّهَا: قابلِ حل مسئلہ۔

الْمَسَائِلُ الْكُبْرَى: اہم مسائل۔

الْمَسَائِلُ الْمُتَعَلِّقَةُ بِالدِّفَاعِ: دفاعی مسائل۔

مَسْئُول: ذمہ دار، جواب دہ

مَسْئُولٌ حُكُومِيٌّ: حکومت کا ذمہ دار

مَسْئُولُ التَّمْوِينِ: سپلائی افسر

مَسْئُولٌ عَنْ: انچارج۔

مَسْئُولٌ نِقَابِيٌّ: آرگنائزر۔

الْمَسْئُولُونَ: ذمہ داران۔

مَسْئُولِيَّةٌ ج: مَسْئُولِيَّات: ذمہ داری۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



اَلْمَسْئُولِيَّةُ الْجَمَاعِيَّةُ: اجتماعی ذمہ داری۔
مَسْئُولِيَّةٌ غَيْرُ مُحَدَّدَةٍ: غیر محدود ذمہ داری۔
اَلْمَسْئُولِيَّةُ الْفَرْدِيَّةُ: انفرادی ذمہ داری۔
مَسْئُولِيَّةٌ مُشْتَرَكَةٌ: مشترکہ ذمہ داری۔
اَلْمَسْئُولِيَّاتُ التَّعَاقُدِيَّةُ: معاہدہ سے متعلق ذمہ داریاں۔
سَئِمَ ـَ كذا سَآمَةً و سَأْماً: اکتانا، دل اچٹنا، طبیعت اچاٹ ہونا، بور ہونا، آزردہ ہونا۔
سَئِيم: اداس، آزردہ۔
أَسْأَمَه: اکتا دینا، طبیعت اچاٹ کر دینا۔

## س ـــــــ ب

سَبَانِخ، إِسْبَانِخ: (معرب) اسفاناج، پالک، اسی قسم کی اور سبزی۔
سَبَّبَ تَسْبِيباً: سبب بننا، وجود میں لانا (هٰذَا السَّفَرُ يُسَبِّبُ لَكَ الْمَرَضَ)
تَسَبَّبَ بِه و إِلَيه: واسطہ اور ذریعہ بننا۔
تَسَبَّبَ بِالْأَمْرِ: سبب بننا۔
تَسَبَّبَ عَنْ شَيْءٍ: سبب بننا۔
تَسَبَّبَ فِي كذا: سبب بننا۔
مُسَبِّبٌ: سبب بننے والا، ذرائع پیدا کرنے والا، محرک۔
سَبَبٌ ج: أَسْبَاب: (۱) علت، وجہ (۲) اصل (۳) باعث و محرک (۴) ذریعہ، واسطہ (۵) دلیل و ثبوت (۶) رسی۔
سَبَبٌ كَافٍ: مکمل ثبوت۔
سَبَبٌ وَاهٍ: کمزور و لچر دلیل۔
سَبَّ ـُ سَبّاً: گالی دینا، برا کہنا، عیب لگانا، آڑے ہاتھوں لینا۔
سَبَّ الدِّيْنَ: توہین مذہب کرنا۔
سَابَّه و تَسَابُّوا: باہم گالی گلوچ کرنا۔
سَبٌّ، سِبَابٌ: گالی، تہمت، عیب۔
سَبَّابَةٌ: انگشتِ شہادت، انگوٹھے سے متصل انگلی۔
سَبَتَ ـِ سَبْتاً: (۱) مونڈنا (۲) آرام لینا (۳) سبت منانا یعنی سنیچر کے دن مذہبی تقریب کرنا۔
أَسْبَتَ: سنیچر کے دن میں داخل ہونا
سَبْتٌ، يَوْمُ السَّبْتِ: سنیچر، شنبہ۔
سَبْتُ النُّوْرِ: ایک مسیحی تہوار۔
سَبْتِيٌّ: سبت کا عقیدہ رکھنے والا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَبَتٌ : ٹوکری (دا)
سَبَتُ الجَوَّالَة : سائڈ کار، بغلی کار۔
سُبَات : نیند، اونگھ۔
مَسْبُوت : حالتِ اونگھ میں، حالتِ جمود میں، بیماری کی غنودگی کی حالت میں، خواب آلودہ، بے جان و بے سُدھ۔
سِبْتِمْبر : (مع) ماہِ ستمبر۔
سَبَحَ ـَ سَبْحاً و سِبَاحَةً : تیرنا، تیز دوڑنا۔
سَبَّحَ تَسْبِيحاً : پاکی بیان کرنا، تسبیح پڑھنا۔
سُبْحٌ و تَسْبِيح : پاکی، عبادت۔
سُبْحَة : دانوں کی تسبیح۔
سَبْحٌ و سِبَاحَة : تیراکی۔
سَبَّاح : تیراک۔
سَابِحٌ : تیرتا ہوا۔
تَسْبِيحَة ج: تَسْبِيحَات : تسبیح کے کلمات۔
سَبَّخَ تَسْبِيخاً : گہری نیند سونا (۲) زمین میں کھاد ڈالنا۔
سَبِخٌ : گندی زمین، کیچڑ دار زمین۔
سَبَخٌ، سِبَاخٌ : (دا) کھاد۔

سَبَخٌ بَلَدِيّ : قدرتی کھاد۔
سَبَخٌ كِيمِيَاوِيّ : مصنوعی کھاد۔
سَبَرَ ـُ سَبْراً : آزمانا، جانچنا۔
سَبَرَ غَوْرَه : گہرائی معلوم کرنا، حقیقت جاننا۔
سَبُّورَة : تختہ سیاہ، بلیک بورڈ۔
مِسْبَر، مِسْبَار ج: مَسَابِير : گہرائی معلوم کرنے کا آلہ۔
سِبِرْتُو : اسپرٹ۔
سَبُطَ الشَّعْرُ ـُ سَبَاطَةً و سُبُوطاً و سُبُوطَةً : بالوں کا سیدھا ہونا۔
أَسْبَطَ الرَّجُلُ : خوف سے چپ ہونا
سِبْط ج: أَسْبَاط : (۱) پوتا (۲) نواسہ (۳) خاندان۔
سَبْط : سیدھے بال۔
سَبْطُ اليَدَيْنِ : سخی، فراخ دست۔
سُبَاطَة : کوڑی، کوڑی خانہ۔
سَبَعَ القَوْمَ ـَ سَبْعاً : ساتواں ہونا۔
سَبَعَ و سَبَّعَ الشَّيْءَ : سات گنا کرنا۔
سَبُعٌ ج: سِبَاعٌ : خونخوار جانور، درندہ۔
سَبْعٌ : سات۔
سَبْعَةُ أَضْعَاف : سات گنا۔
سَبْعُون : ستر (۷۰)
سَبْعُونِيّ : ستر سال کا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَابِع : ساتواں۔
سُبَاعِیٌّ : سات رکنی، ہفت گوشہ۔
سُبَاعِیُّ الأَحْرُف : سات حرفی۔
اُسْبُوْع ج: اَسَابِیْعُ : ہفتہ۔
اُسْبُوْعُ الآلام : (نصاریٰ کے نزدیک) ہفتۂ مصائب۔
اُسْبُوْعِیٌّ : ہفتہ وار، ویکلی۔
سَبَغَ الشیئُ ـُ سُبُوغاً : (۱) مکمل ہونا (۲) کپڑے کا دراز ہونا (۳) زندگی کا خوشگوار ہونا۔
اَسْبَغَ علیہ : مکمل کرنا، خوب انعام دینا۔
اُسْبِغَ الرَّجُلُ : زرہ پوش ہونا۔
سَابِغ : وسیع، دراز
سَابِغَۃ ج، سَابِغَات : زرہ۔
سَبَقَہ اِلٰی کذا ـِ سَبْقاً : آگے بڑھنا۔
سَبَقَ ـِ : گذرنا، مذکور ہونا۔
سَبَقَ عَلَی : غالب ہونا۔
سَبَقَ اَنْ قُلْتُ : میں پہلے کہہ چکا ہوں۔
سَبَقَ مَوعِدَہ : وقت سے پہلے آنا۔
سَابَقَہ مُسَابَقَۃً : دوڑ میں آگے نکلنا، غالب آنا (۲) مقابلہ کرنا۔

سَابَقَ الرِّیحَ : ہوا سے آگے بڑھنا، انتہائی تیز چلنا۔
تَسَابَقَ : باہم (دوڑ میں) مقابلہ کرنا۔
التَّسَابُقُ عَلَی... : دوڑ، دوڑ لگانا، مقابلہ کرنا۔
اَسْبَقُ : سینیئر۔
سَبْقٌ، اَسْبَقِیَّۃٌ : تقدم، سبقت، سینیارٹی
سَبَقٌ، سُبْقَۃ : دوڑ کی شرط
سَبَقٌ، سِبَاق : دوڑ، ریس۔
سِبَاق، مُسَابَقَۃ : مقابلہ، کمپٹیشن، دوڑ۔
سِبَاقُ المَرَاکِب : کشتیوں یا جہازوں کی دوڑ۔
سِبَاقُ الخَیْل : گھوڑ دوڑ۔
سِبَاقُ التَّسَلُّح : ہتھیار بندی کی دوڑ، اسلحہ بندی کی دوڑ، فوجی ساز وسامان کی دوڑ، ہتھیاروں کی دوڑ۔
سِبَاقٌ فی العَدْو : ریس، بھاگنے کا مقابلہ۔
حَلْبَۃُ السِّبَاق، مَیْدَانُ السِّبَاق : دوڑ کا میدان۔
سَابِقٌ : مذکور، گذشتہ، پہلا، پیش رو (ضد لَاحِقٌ)
السَّابِقُ ذِکْرُہ : مذکورہ بالا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



اَلسَّابِقُ لِأَوَانِه : قبل از وقت۔
سَابِقُ مَعْرِفَةٍ : پہلی شناسائی، سابقہ تعارف۔
سَابِقُ مَعْرِفَةٍ بِکَذَا : سابقہ، واسطہ۔
سَوَابِق : گذشتہ جرائم، ریکارڈ، احوالِ سابقہ۔
سَوَابِقُ جِنَائِيَّة : جرائم کا ریکارڈ
کَشْفُ السَّوَابِق : سابقہ جرائم کی فہرست جو پولس کے پاس رہتی ہے۔
سَابِقَة : (۱) نظیر (۲) نمونہ (۳) سابقہ جرم، پولیس ریکارڈ ج: سَوَابِق۔
لَهُ سَابِقَةٌ مِنْ نَوْعِهٖ : اسی قسم کا اس کا پہلا جرم ہے۔
سَابِقاً : پہلے، اب سے پہلے ہیفور ٹائم (۲) پہلے، گذشتہ زمانہ میں۔
سَبَّاق : سب سے آگے رہنے والا، پیش پیش رہنے والا۔
مُسْبَقاً : پیشگی، پہلے سے، پہلے ہی۔
مَسْبُوق : (۱) پیچھے رہ جانے والا (۲) وہ شخص جس کا کوئی سابقہ جرم ہو (۳) وہ شخص جس کی کوئی رکعت چھوٹ گئی ہو۔
غَيْرُ مَسْبُوق : جس کا کوئی سابقہ جرم نہ ہو، جس سے کوئی آگے نہ بڑھا ہو۔
مُسَابِق : مقابل، مزاحم۔
مُسَابَقَة : کمپٹیشن، مقابلہ۔
مُسَابَقَةُ الْجَمَال : مقابلہ حسن۔
سَبَكَ ـِ سَبْكاً و سَبَّكَ : پگھلا کر سانچے میں ڈالنا، کھرا کھوٹا دیکھنا، ڈھالنا، آزمانا۔
اِنْسِبَاك : ڈھلنا، پگھلنا۔
سَبْكُ الْمَعَادِن : دھاتوں کی گلائی۔
سَبَّاكُ الْمَعَادِن : دھاتوں کی گلائی اور ڈھلائی کا کام کرنے والا (۲) پائپ جوڑنے والا۔
سَبِيكَة ج : سَبَائِك : سونے چاندی یا دیگر دھاتوں کا پگھلا ہوا ڈلا، ڈھلی ہوئی تختی۔
مَسْبَك ج : مَسَابِك : معدنیات کی ڈھلائی کا کارخانہ، فاؤنڈری۔
مَسْبَكُ حُرُوفِ الطِّبَاعَة : ٹائپ فاؤنڈری۔
سَبَّلَ الْمَالَ : مال کو اللہ کی راہ میں خیرات کرنا
سَبَّلَ الشَّيْءَ : عام ومباح کرنا۔
اِسْبَال : پردہ ڈالنا، لٹکانا۔
اِسْبَالُ الدُّمُوْع : آنسو بہانا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



إِسْبَالُ الْمَاءِ : پانی بہانا۔
إِسْبَالُ الزَّرْعِ : کھیتی کا خوشہ نکل آنا۔
شَعْرٌ أَسْبَلُ : سیدھے بال۔
سَبَلٌ : بارش۔
سَبَلَة ، سُنْبُلَة : خوشۂ گندم وغیرہ (۲) ڈاڑھی کا اگلا حصہ۔
سَبِيل ج: سُبُل : راستہ (۲) پانی کی سبیل، عام لوگوں کے پانی پینے کی جگہ، میڈیم۔
عَلَى سَبِيلِ التَّجْرِبَة : تجرباتی طور پر۔
سُبُلٌ مُتَشَعِّبَة : شاخ در شاخ راستے۔
اِبْنُ السَّبِيل : مسافر، پردیسی۔
(سبو) سَبَا : ملک یمن کے ایک قبیلہ کے سردار کا نام۔
ذَهَبُوا أَيْدِي سَبَا : ضرب المثل یعنی منتشر ہونا، شیرازہ بکھرنا (سبا کے بیٹے مختلف جہات میں منتشر ہو گئے تھے اس وقت سے انتشار و افتراق کی ضرب المثل بن گئی)
سَبَى ـِ سَبْياً و سِبَاءً و اسْتَبَى : قید کرنا۔
سَبَى الْعَقْلَ : ذہن پر قابض ہونا، اسیر بنا لینا۔
سَبَى الرَّجُلَ : جلاوطن کرنا۔
سَبِيٌّ ج: أَسْبِيَاءُ : اسیر، قیدی۔
سَبْيٌ : قید، جلاوطنی۔
سَابٍ ، مُسْتَبٍ : قید کرنے والا۔
سَبِيرْتُو : اسپرٹ، الکحل۔
سَبِيُونَةُ الشُّبَّاك : چٹخنی۔

## س ـــــ ت

سْتَال : (STALL) (۱) میلے یا بازار میں عارضی دکان (۲) سودا بیچنے کی میز (۳) تھیٹر میں سامنے کی نشستیں۔
سِتّ ، سِتَّة : چھ (۶)
سِتٌّ : (۲) خاتون
سِتَّةُ أَضْعَاف : چھ گنا۔
سِتُّون : ساٹھ (۶۰)
السِّتُّون : ساٹھواں۔
سِتُّونِيّ : ساٹھ سال کا۔
سَاتٌّ : (سَادِس) چھٹا۔
سَتَرَ ـُ سَتْراً و سَتَّرَ : چھپانا، ڈھانکنا، حفاظت کرنا۔
سَتَرَتِ الْوَجْهَ بِكَذَا : گھونگھٹ کرنا۔
تَسَتَّرَ و اسْتَتَار : چھپنا، پوشیدہ ہونا، آڑ لینا۔
تَسَتَّرَ عَلَى ... : پردہ پوشی۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَسَتَّرَ علی الجَرِیْمَة: جُرم کی
پردہ پوشی۔
تَسَتَّرَ علی المُجْرِم: مجرم کو پناہ
دینا۔
سِتْرٌ، سِتَارٌ: آڑ، رکاوٹ۔
سِتَارٌ، سِتَارَۃٌ: پردہ، چلمن، چق، آڑ،
دیوار ج: سَتَائِرُ۔
سِتَارٌ حَدِیْدِیٌّ: آہنی دیوار۔
مَاوَرَاءَ السِّتَار: پس پردہ۔
سُتْرَۃٌ، سِتْرَۃٌ: کوٹ، آستین دار
صدری، جاکٹ، لباس، پردہ، آڑ۔
سُتْرَۃُ الفَضَاء: خلائی لباس۔
سُتْرَۃٌ ہِنْدِیَّۃٌ (تُلْبَسُ تَحْتَ
القَمِیْص) بنیان۔
مُسْتَتِرٌ، مَسْتُوْرٌ: پوشیدہ، راز
میں، پردۂ غیب میں۔
سَاتِرٌ تُرَابِیٌّ: مٹی کی دیوار۔
سَتْکُوْزَا، أُسْتُکُوْزَا: جھینگا (مچھلی)
السَّاتَان: ساٹن، اطلس۔
سَاتِیْن، سَتِیْنِیَّۃ، سَاتِیْنِیَّۃ:
اونی یا سوتی چمک دار کپڑا (اطلس جیسا)

## س ـــــــ ج

سَجَدَ ـ سُجُوْداً: جھکانا (تعظیماً یا
عبادۃً) سجدہ کرنا۔
سَجَدَ لہ: عبادت کرنا۔
سُجُوْد: عبادت، سجدہ۔
سَجَّادَۃ ج: سَجَاجِیْد: قالین، جانماز،
کارپیٹ۔
سَجَعَ ـ سَجْعاً: کبوتر کا بولنا (۲) کلام
کو مقفّی بنانا، قافیہ بندی کرنا۔
سَجْعٌ ج: أَسْجَاع و سُجُوْعٌ:
وہ کلام منثور جس کے جملوں کے آخری
حرفوں پر حرکت اور سکون کی یکسانیت
ملحوظ ہو۔
سَجْعَۃ: مقفّی کلام کا ایک حصّہ۔
سِجْف، سِجَاف: پردہ، دروازہ کا پردہ
سَجَلَ ـ سَجْلاً: پانی بہانا۔
سَجْلٌ ج: سُجُوْل و سِجَال: بڑا
ڈول (۲) فقیر کا چنبل (۳) عطیہ۔
سَجَّلَ تَسْجِیْلاً: درج کرنا، رجسٹر میں لکھنا،
بیان یا گواہی وغیرہ کو قلمبند کرنا، ریکارڈ
کرنا، محفوظ کرنا، نوٹ کرنا، رجسٹر میں
اندراج کرنا (۲) ریکارڈنگ، حفاظت،
رجسٹری، اندراج۔
سَجَّلَ اختِرَاعاً: نئی ایجاد کو رجسٹرڈ کرانا۔
سَجَّلَ خِطَاباً بالبَرِیْد: خط کی رجسٹری کرنا

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَجَّلَ صَوتاً: ریکارڈ کرنا، محفوظ کرنا۔
سَجَّلَ الشیَءَ: بطور یادگار کوئی چیز محفوظ کرنا۔
ساجلہ مُساجلۃً: مقابلہ کرنا۔
تَسْجِیلُ رِسالۃٍ (بالبرید المَضمُون) رجسٹری۔
تَسْجِیلُ الزَّمنِ: ٹائم ریکارڈنگ۔
تَسْجِیلُ الصَّوتِ علی الأسطوانۃ أو الشَّرِیطِ: آواز ٹیپ کرنا۔
تَسْجِیلٌ صَوتِیٌ: آواز کی ریکارڈنگ
تَسْجِیلٌ علی الشَّرِیطِ: ٹیپ کرنا
تَسْجِیلُ عَدَدٍ أو کَمِّیَّۃِ شیءٍ: تعداد یا مقدار نوٹ کرنا۔
تَسْجِیلُ قَضِیَّۃٍ: کیس درج کرنا۔
تَسْجِیلُ المَسْکَنِ علی فُلانٍ: کسی کے نام مکان رجسٹری کرنا۔
تَسَجَّلُ المَبْلغ لِفُلانٍ فی المَصرِفِ: بینک میں کسی کے نام پر رقم درج ہونا۔
سِجِلٌّ: (۱) رجسٹر (۲) ریکارڈ یعنی قدیم دستاویزات ج: سِجِلَّات۔
سِجِلُّ الشَّرَفِ: رجسٹر معاینہ۔
سِجِلُّ الأسْهُم: شیئرز رجسٹر۔

سِجِلٌّ بِأسْماءِ الأعْضاءِ: ممبران کا رجسٹر
سِجِلُّ الحَالاتِ: کیس بک۔
سِجِلُّ القَضایا: کیس بک، مقدمات رجسٹر۔
سِجِلَّات: ریکارڈس، کاغذات، قدیم دستاویزیں۔
سِجِلَّاتُ التَّکالِیفِ: لاگت ریکارڈز
سِجِلَّاتُ المُحاسَبَۃِ: کاغذاتِ حساب، محاسبی کا ریکارڈس۔
سِجَال: الحَربُ سِجَالٌ بَینَهُم: لڑائی جاری ہے ان کے درمیان۔
مَکْتَبُ التَّسْجِیلِ: رجسٹری آفس
مُسَجِّلٌ: درج رجسٹر کرنے والا، کلرک، کاغذات کو محفوظ رکھنے والا۔
المُسَجِّل (أمِینُ السِجِلّ): رجسٹرار
مُسَجِّلُ العُقُودِ: رجسٹرار۔
مُسَجِّلُ العُقُودِ الرَّسْمِیَّۃِ: رجسٹرار، سرکاری افسر جو معاملات کی رجسٹری کرتا ہے۔
المُسَجِّلَۃ: ریکارڈر۔
مُسَجِّلَۃُ الشَّرِیطِ: ٹیپ ریکارڈر
مُسَجِّلَۃُ النَّقْدِ: سیل رجسٹر، کیش رجسٹر۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مُسَجِّلَةُ الوَقْت : ٹائم ریکارڈ کلاک۔
مُسَجَّل : رجسٹری شدہ، رجسٹرڈ، ریکارڈ، پیٹنٹ۔
خِطَابٌ مُسَجَّل : رجسٹرڈ لیٹر۔
سَجَمَ ـِ سَجْماً و أَسْجَمَ : بہانا، پانی گرانا۔
اِنْسِجَام : بہنا، پانی گرنا (۲) ہم آہنگی، یکسانیت، تال میل، جوڑ (۳) حسنِ ترتیب، ربطِ کلام۔
اِنْسِجَامُ الأَصْوَات : آوازوں کا ہم ساز ہونا۔
اِنْسِجَامُ الأَشْيَاء : باہم یکساں و مربوط ہونا۔
اِنْسِجَامُ الشیئ مع كذا : جوڑ کھانا، جوڑ لگنا، ہم آہنگ ہونا (۲) فٹ ہونا۔
سَجَنَ ـُ سَجْناً : قید کرنا۔
سِجْنٌ ج : سُجُون : قید خانہ، جیل۔
سِجْنُ الإِصْلَاح : اصلاحی قید خانہ۔
السِّجْنُ مَدَى الحَيَاة : عمر قید
سِجْنٌ مُؤَبَّد : عمر قید
سِجْنٌ مَعَ الأَعْمَالِ الشَّاقَّة : قید با مشقت۔

سَجَّان : جیلر، افسرِ قید خانہ۔
سَجِيْن ج : سُجَنَاء : قیدی۔
سَجَا ـُ سَجْواً : رات کا سنسان ہونا (۲) میت کو ڈھانپنا۔
سَجِيَّة ج : سَجَايَا : طبیعت، عادت۔

## س ـــــ ح

سَحَبَ ـَ سَحْباً : کھینچنا، گھسیٹنا، لینا، چھیننا، ضبط کرنا، واپس لینا، ٹپکانا، پیچھے ہٹانا، اکسانا، دور کرنا، نکالنا۔
سَحْبُ الاِسْتِقَالَةِ عَنْ : استعفا واپس لینا۔
سَحْبُ الأَسْلِحَةِ من : ہتھیار چھین لینا۔
سَحْبُ الاِقْتِرَاح : تجویز واپس لینا۔
سَحْبُ التَّرْشِيْح : امیدوار کا نام واپس لینا
سَحْبُ الثِّقَةِ عَنْ : اعتماد واپس لینا۔
سَحْبُ الجَوَاز : پاسپورٹ ضبط کر لینا۔
سَحْبُ الجَيْشِ من مَكَان كذا : فوج کو کسی جگہ سے ہٹانا۔
سَحْبُ الرُّخْصَة : پرمٹ ضبط کر لینا، لائسنس ضبط کر لینا۔
سَحْبُ السَّفِيْرِ من بَلَدٍ : سفیر کو

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



کسی ملک سے واپس بلانا۔
سَحْبُ السُّلْطَةِ : اختیار چھیننا، کمیشن واپس بلانا۔
سَحْبُ الشَّكَاوَى : شکایات واپس لینا۔
سَحْبُ القُوَّات : فوجیں ہٹانا۔
سَحْبُ كَمْبِيَالَةٍ : بل حاصل کرنا۔
سَحْبُ الكَمْبِيَالَةِ من بَنْكٍ إلى آخَر : ایک بینک سے دوسرے بینک کا ڈرافٹ لینا۔
سَحْبُ وَرَقَةٍ يَا نَصِيبٌ : لاٹری نکالنا۔
سَحْبُ الماءِ بالمِضَخَّة : پمپ سے پانی کھینچنا۔
سَحْبُ المَبْلَغِ مِنَ البَنْكِ : بینک سے رقم نکالنا۔
سَحْبُ المَطَالِب : مطالبات واپس لینا۔
سَحْبُ المَعُونَة : ایڈ بند کر دینا، امداد بند کرنا۔
سَحْبُ مِلَفٍّ مِنْ مَكَانِه : فائل اپنی جگہ سے نکالنا۔
سَحْبُ المُوَافَقَة : منظوری واپس لینا۔
سَحْبُ المُوَافَقَةِ على الاقْتِرَاح : تجویز کی منظوری واپس لینا۔
سَحْبُ النَّفَس : سانس لینا۔

سَحْبُ الوَدَائِع : بینکوں سے سرمایہ نکالنا۔
سَحْبُ الوَدَائِعِ المَصْرِفِيَّة : بینک سے امانتیں نکالنا۔
المَسْحُوبُ عَلَيْه : جس کے نام پر رقم نکالی گئی ہو
إنْسِحَابُ القُوَّاتِ الى الخُطُوط : لائنوں پر فوجوں کو ہٹانا۔
انْسِحَاب : کھنچنا، گھسٹنا، واپس ہونا، پیچھے ہٹنا، انخلاء۔
انْسِحَابٌ جُزْئِيٌّ : جزئی انخلاء۔
انْسِحَابُ جَمِيعِ العَنَاصِرِ الأَجْنَبِيَّة : تمام غیر ملکی افراد کا انخلاء۔
انْسِحَابُ القُوَّاتِ إلى الخُطُوط : لائنوں پر فوج کا واپس ہونا۔
إنْسِحَابُ القُوَّاتِ من.... : فوجوں کا کسی جگہ سے ہٹنا۔
انْسِحَابٌ كَامِلٌ : مکمل انخلاء
الانْسِحَابُ من ... : علیحدگی اختیار کرنا۔
الانْسِحَابُ مِنَ العَمَل : کام چھوڑنا
الانْسِحَابُ مِنَ الوَظِيفَة : عہدہ سے الگ ہونا۔
سَحَاب ج: سُحُب : بادل۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَحَابَۃ : بدلی، ایک بادل۔
سَحَابَۃَ النَّہَار : تمام دن، پورا دن، سارا دن۔
مُسْحَبُ الہَوَاء : ہوا کی رو، ہوا کا جھونکا۔
السَّاحِب : بینک سے رقم نکالنے والا۔
سُحْتٌ : حرام، حرام مال، حرام کمائی۔
سَحَتَ ـ سَحْتاً : حرام مال کمانا۔
سَحَجَ ـ سَحْجاً : چھیلنا، رگڑنا، چھلائی کرنا، رندہ کرنا، کھال چھیلنا، ملنا۔
مِسْحَاجٌ : بڑا رندہ۔
مَسْحُوج : چھیلا ہوا، رندہ کیا ہوا
سَحَّ المَاءُ ـ سُحُوحاً : پانی بہنا، برسنا، رسنا، آہستہ بہنا۔
سَحَّتِ العَیْنُ : آنکھ سے آنسو جاری ہونا۔
عَیْنٌ سَحَّاحَۃٌ : اشکبار آنکھ۔
سَحَرَ ـ سِحْراً : جادو کرنا (۲) دھوکہ دینا (۳) فریفتہ بنالینا (۴) دل موہ لینا۔
سَحَرَ الفِضَّۃَ : چاندی پر سونے کا ملمع کرنا۔
سَحَرَ سُحُوراً : سحری کھانا۔
سَحِرَ ـ سَحَراً : جلدی کرنا۔
سِحْر : جادو، دھوکا۔

سَحَرٌ : تڑکا، اخیر رات، پو پھٹنے سے پہلے۔
سَاحِر : سحرانگیز، دلکش، جادوگر۔
سَحَّار : جادوگر، شعبدہ باز۔
سَحُور : سحر کا کھانا، سحری۔
سَحَقَ ـ سَحْقاً : (۱) کوٹنا، پیسنا، باریک کرنا (۲) ناپید کرنا، صفایا کرنا۔
سَحِقَ ـ سُحُقاً : دور ہونا۔
سَحُقَ الثَّوْبُ ـ سَحَاقَۃً وسُحُوقَۃً کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔
انْسِحَاق : باریک ہونا، ہلاک و برباد ہونا۔
سُحْق : دوری، ہلاکت۔
سَحِیق : دور، بہت دور۔
أَکْثَرِیَّۃٌ سَاحِقَۃٌ : بھاری اکثریت۔
مَسْحُوق : کٹا ہوا، پسا ہوا، باریک، پاؤڈر ج : مَسَاحِیقُ۔
مَسْحُوقُ الأَسْنَان : دانتوں کا منجن، ٹوتھ پاؤڈر۔
سَحَلَ ـ سَحْلاً : چھیلنا، رندہ کرنا، ریتا پھیرنا۔
مِسْحَل ج : مَسَاحِلُ : رندہ۔
مِسْحَلُ الحَدَّاد : ریتی۔
سَحَنَ ـ سَحْناً : کوٹنا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَحْنَة : نشان، علامت، اثر، رنگ، ہیئت۔

مِسْحَنَة : موسل، موسلی۔

(سحو) سَحَا ـُ سَحْواً و سَحْياً و اِسْتَحَى : مونڈنا، بال اتارنا، مٹی کھرچنا۔

سِحَايَة : دماغ کی جھلی۔

الاِلْتِهَابُ السِّحَائِيُّ : سرسام۔

مِسْحَاة : بیلچہ، کدال۔

## س ــــــ خ

سَخَرَ ـَ سُخْرِيّاً و سُخْرَ : بیگار لینا، بلا معاوضہ اور بے رضا کام لینا۔

سَخِرَ به و منه ـَ سَخْراً و سُخْراً و سُخْرِيَّةً، و سُخْرِيَة : مذاق کرنا، مذاق اڑانا، ٹھٹھا کرنا۔

سُخْرَة و سُخْرِيَّة : مذاق، ٹھٹھا (۲) بیگار، بلا معاوضہ خدمت۔

سُخْرِيٌّ : مزاحیہ، مذاقیہ، غیر سنجیدہ۔

ثِيَابُ السُّخْرِيَّة : بہروپ کا لباس، جسے دیکھ کر ہنسی آئے۔

سَاخِر : مسخرہ، مذاقی۔

سَخِطَه و عليه ـَ سَخَطاً و سُخْطاً : ناراض ہونا۔

إِسْخَاط : ناراض کرنا، ناگواری کا باعث بننا۔

سُخْط، سَخَط : ناراضگی، ناگواری۔

سَاخِط : غضبناک، ناراض۔

مَسْخَطَة : ناراضگی کا سبب۔

سَخُفَ ـُ سَخَافَةً و سُخْفاً، و سُخْفَة : کمزور طبیعت اور کمزور ارادہ ہونا، نامعقول و بیہودہ ہونا، نادان ہونا۔

سُخْف و سَخَافَة : کمزوری، نامعقولیت، کم عقلی، نادانی، بیہودگی۔

اِسْتِخْفَافُ الرَّأْي : رائے کو غلط قرار دینا، احمقانہ قرار دینا۔

سَخِيف : (۱) کمزور، لچر (۲) بیہودہ (۳) نامعقول (۴) نادان، کم عقل۔

سَخُنَ ـُ سُخُونَةً و سَخَانَةً : گرم ہونا (۲) بخار میں مبتلا ہونا۔

تَسْخِين، إِسْخَان : گرم کرنا، گرما دینا۔

تَسْخِينُ المَوْقِف : صورتِ حال میں گرمی پیدا کرنا۔

المُسَخِّن : ہیٹر۔

سُخْن، سَخِين، سَاخِن : گرم، تپتا ہوا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَخَّان ، مِسْخَن : پانی گرم کرنے کا سماور، پانی گرم کرنے کی خاص ٹنکی ، ہیٹر، چولھا۔
السَّخَّانَة (جِهازُ التَّسْخِين) ہیٹر۔
سُخُونَة ، سَخَانَة : گرمی، بخار، حرارت
سَخِيَ ـَ سَخاً و سَخاً ـُ سَخَاءً سخی ہونا، فراخ دل ہونا۔
تَسَاخَى و تَسَخَّى : سخی بننا۔
سَخِيّ ج : أَسْخِيَاء : فراخ دست ، سخی۔

## س ـــــــ د

سَدَّدَ تَسْدِيداً : صحیح راستہ دکھانا ، سیدھا کرنا، درست کرنا۔
سَدَّدَ نَحْوَ كَذا : نشانہ لگانا۔
سَدَّدَ حِسَاباً : حساب چکانا۔
سَدَّدَ القَرْضَ : قرض ادا کرنا، چکانا۔
تَسْدِيد : ادائیگی، بیباقی۔
تَسْدِيدُ الزَّكَاة : زکوۃ ادا کرنا۔
تَسْدِيدُ الضَّرِيبَة : ٹیکس ادا کرنا۔
تَسْدِيدُ القُرُوض : قرضوں کی ادائیگی۔
سَدَّ ـُ سَدّاً : بند کرنا، روکنا، سوراخ بند کرنا، شگاف بند کرنا۔

سَدَّ بِسِدَادَة : ڈاٹ لگانا۔
سَدَّ الفَرَاغَ : خلا پُر کرنا۔
سَدَّ مَسَدَّه : قائم مقام ہونا، جگہ لینا۔
سَدَّ ـِ سَدَاداً و سَدَداً، و سُدُوداً : (۱) سیدھا ہونا، صائب الرائے ہونا، صحیح روش پر ہونا، درست کار ہونا۔
سَدّ ج : سُدُود و أَسْدَاد : بندش، رکاوٹ، آڑ، پانی کا بند، ڈیم۔
سَدُّ الاِحْتِيَاج : ضرورت پوری کرنا۔
سَدُّ ثَغْرَةِ كَذا : رخنہ بند کرنا۔
سَدُّ الحَاجَاتِ بِكَذا : ضرورتیں پوری کرنا۔
سَدُّ حَاجَاتِ النَّقْص : کمی کو پورا کرنا۔
سَدُّ الطَّرِيقِ أَمَامَ المُحَادَثَات : بات چیت کا دروازہ بند کرنا۔
سَدُّ الطَّرِيقِ عَلى فُلان : کسی کا راستہ بند کرنا۔
السَّدُّ العَالِي : ہائی ڈیم۔
مَسْدُود : ٹائٹ، منجمد، منجمد سرمایہ جس کے صرف کی اجازت نہ ہو۔
مُحْكَمُ السَّدِّ : مضبوطی سے بند کیا ہوا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سِدَاد : ڈاٹ ج : سِدَادَةٌ -
سِدَادَة : ڈاٹ (بوتل وغیرہ کی)
سَدِیْد : درست، پختہ، مضبوط، معقول
سَدِیْدُ الرِّمَایَة : نشانہ پر مارنے والا، نشانہ باز -
رَأْیٌ سَدِیْد : دانشمندانہ رائے۔
اِنْسِدَاد : بند ہونا، ڈاٹ لگنا -
اِنْسِدَادُ حَاجَةٍ : ضرورت پوری ہونا -
اِنْسِدَادُ فَرَاغ : خلا پُر ہونا -
سُدَّة : دروازہ، منبر، تخت -
سَدِرَ ـ سَدَرًا و سَدَارَةً : بے پروا ہونا (۲) حیران وپریشان ہونا، بھٹکنا -
سَادِر : بے پروا، بیباک -
سِدْرٌ : بیری کا درخت -
سَدِرَ الْبَصَرُ ـ سَدَرًا : خیرہ ہونا، چندھیا جانا -
سَدَسَ الْقَوْمَ ـ سَدْسًا : قوم سے چھٹا حصہ لینا -
سَدَّسَ الْعَدَدَ : چھ بنانا -
سَدَّسَ الشَّكْلَ : چھ زاویہ والی شکل بنانا -
سُدْس : چھٹا حصہ -
سُدَاسِیّ : چھ رکنی، چھ نفری، شش پہلو -
سُدَاسِیُّ الْحُرُوف : چھ حرفی -
سُدَاسِیُّ الْأَرْكَان : شش گوشہ -
سُدَاسِیُّ السُّطُوح : شش پہلو -
مُسَدَّس ج : مُسَدَّسَات : ریوالور، پستول -
سَادِس : چھٹا -
سَدِكَ بِالشَّيْءِ ـ سَدَكًا، وسَدْكًا : لازم ہونا، چمٹنا -
سَدَلَ ـ سَدْلًا و اَسْدَلَ و سَدَّلَ : لٹکانا، بال یا کپڑے کو لٹکانا، پردہ لٹکانا -
سُدُل ج : اَسْدَال و سُدُول : پردہ -
سِدْل : ہار ج : سُدُول -
اِنْسِدَال : لٹکنا -
سَدِمَ ـ سَدَمًا : نادم ہونا، پشیمان ہونا -
سَدِیْم : گہرا، دھند (۲) سدیم، سحابیہ (NEBULA) ج : سُدُم -
سَدَنَ ـ سَدْنًا و سِدَانَةً، و سِدَانًا : کعبہ یا عبادت خانہ کی خدمت کرنا، کنیسہ کی خدمت کرنا -
سَادِنٌ ج : سَدَنَة : کنیسہ یا بتخانہ

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



کا خادم، زمانہ قدیم میں کعبہ کا خادم، عبادت گاہ کا متولی۔
سَدَنَةُ الرَّوْضَة : درگاہ کے مجاورین۔
سَدَّى و أَسْدَى إلى : احسان کرنا، حُسنِ سلوک کرنا۔
سَدَّى النُّصْحَ إليه : ہمدردی کرنا، نصیحت کرنا، خیرخواہی کرنا، مشورہ دینا
سَدَى يَسْدُ يًا : تانا تننا، تانا ڈالنا۔
سُدًى : بیکار، لغو۔
سَدَاةُ النَّسِيج : تانا (ضد لُحْمَةٌ)

س ——— ذ

سَذَاجَة : سادگی، بھولا پن، ناتجربہ کاری
سَاذَج : (مع) سادہ، پلین، معمولی (۲) نیک آدمی، صاف دل۔

س ——— ر

سَرَبَ ـُ سَرَبًا و سُرُوبًا و تَسَرَّبَ : بہنا، چپکے سے نکلنا، کھسک جانا۔
تَسَرَّبَ فِى الشَّيْءِ : سرایت کرنا۔
تَسَرَّبَ الخَبَرُ إلى ... : خبر ہونچنا پھیلنا۔
تَسَرَّبَ الشيءُ إلى النَّفْس : ذہن میں اترنا۔
تَسَرَّبَ المَعْلُومَاتِ عَنْ شَيْءٍ : معلومات حاصل کرنا۔
تَسَرَّبَ الوَبَاءُ إلى ... : وبا پھیلنا۔
تَسَرَّبَ المَاءُ فى الأَرْضِ : پانی کا زمین میں خشک ہونا، جذب ہونا۔
سَرَّبَ إليه الشيءَ تَسْرِيبًا : بھیجنا، چھوڑنا، روانہ کرنا۔
تَسْرِيب : منتشر کرنا، ٹکڑیاں ٹکڑیاں کرکے چھوڑنا۔
سَرَبٌ ج : أَسْرَابٌ : سرنگ، پانی کے اندر کا راستہ۔
سِرْب ج : أَسْرَابٌ، سُرْبَة ج : سُرَبٌ : ڈار، قطار، ٹکڑی، جماعت، بڑی تعداد۔
سِرْبُ طُيُور : پرندوں کا جھنڈ۔
سِرْبُ طَائرَاتٍ : فلائٹ، ہوائی جہازوں کی کھیپ، ہوائی جہازوں کی ٹکڑیاں۔
سَرَاب : سراب، وہ ریت جو دوپہر کو پانی جیسی معلوم ہو، بے حقیقت چیز، فریب۔
أَسْرُب : سیسہ، پنسل کا سیسہ۔
مَسْرَب : پانی کی نالی۔
سَرْبَلَة : پہنانا۔
تَسَرْبَلَ : پہننا۔
مُسَرْبَل : ملبوس۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سِرْبَال : لباس، کپڑا، کرتا۔
سَرَّجَ الحِصَانَ و أَسْرَجَ : زین کسنا
سَرَجَ ـَ سَرْجاً : چہرہ کا چمکنا۔
سَرَجَ ـُ سَرْجاً : جھوٹ بولنا۔
سَرْجٌ ج: سُرُوْج : زین۔
سَرَّاج : زین ساز (۲) جھوٹا۔
سِرَاجٌ ج: أَسْرِجَة : چراغ۔
سِرَاجَة : زین سازی (۲) نگندوں کی سلائی۔
سِيْرَج : تلوں کا تیل۔
مِسْرَجَة : لمپ، چراغ ج: مَسَارِج
مَسْرَجَة ج: مَسَارِج : شمع دان، لمپ اسٹینڈ۔
سَرْجَنَ الأَرْضَ : کھیت میں پانس دینا، کھاد دینا۔
السِّرْجِيْن : (مع) گوبر، لید (۲) پانس، کھاد۔
سَرَحَ ـَ سَرْحاً : مویشی کو چرانے کیلئے لے جانا (۲) چرنے کے لئے جانا، چھوٹنا۔
سَرَحَ العَقْلُ : ذہن کا منتشر ہونا۔
سَرَحَ الرَّجُلُ ـَ سَرْحاً : ضروریات کے لئے کہیں جانا۔
سَرْحٌ : مویشی۔

سَرَّحَ تَسْرِيْحاً المَاشِيَةَ : مویشی کو چرنے کے لئے چھوڑنا (۲) ہٹانا، دور کرنا
سَرَّحَ القَوْمَ : رہا کرنا، آزاد چھوڑنا۔
ـــ الجَيْشَ : فوج توڑنا۔
ـــ الأَمْرَ : آسان بنانا۔
ـــ الشَّعْرَ : کنگھی کرنا۔
ـــ العَامِلَ : سبکدوش کرنا۔
ـــ المَرْأَةَ : طلاق دینا۔
ـــ عَنْهُ : غم دور کرنا، کلفت دور کرنا۔
تَسْرِيْحُ الجُنُوْد : سپاہیوں کو آزاد کرنا۔
تَسْرِيْحُ الخُطىٰ لكذا : رفتار تیز کرنا، کسی کام کے لئے جلدی کرنا۔
مَسْرَحُ العَمَل : میدانِ کار۔
سَرَاح : رہائی۔
أَطْلَقَ سَرَاحَه : رہا کرنا۔
مُطْلَقُ السَّرَاح : آزاد، رہا۔
سَارِحُ الفِكْر : پراگندہ ذہن، پریشان خیال، منتشر دماغ، آزاد خیال۔
مَسْرَح : چلنے کی جگہ (۲) تھیٹر، تماشاگاہ، اسٹیج (۳) میدان، مرکز، اکھاڑا (۴) چراگاہ ج: مَسَارِح۔
مَسْرَحُ الدِّعَايَة : پروپیگنڈہ اکھاڑا۔
مَسْرَحٌ سِيَاسِيّ : سیاسی اسٹیج۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مِسْرَح : کنگھی -

مَسْرَحُ النَّظَرِ : حدِّ نگاہ -

مَسْرَحِيَّةٌ : ڈراما -

خَشَبَةُ الْمَسْرَحِ : تھیٹر کا اسٹیج -

سِرْحَان : بھیڑیا ج: سَرَاحٍ، وسَرَاحٌ، و سَرَاحِينُ

سَرْخَس : فرن، ایک قسم کا پودا -

سَرَدَ ـُ سَرْداً : سوراخ کرنا -

سَرَدَ الْحَدِيثَ : بیان کرنا، نقل کرنا، تفصیل سے بیان کرنا -

سَرَدَ الشَّوَاهِدَ : دلائل بیان کرنا -

سَرَدَ تَفَاصِيلَ الْمَوْضُوعِ : معاملہ کی تفصیلات بیان کرنا -

سِرْدَابٌ : (۱) سرنگ (۲) تہ خانہ ج: سَرَادِيبُ

سَرْدَقَ الْمَكَانَ سَرْدَقَةً : خیمہ نصب کرنا، شامیانہ لگانا -

سُرَادِق ج: سُرَادِقَات : خیمہ، شامیانہ، پنڈال

سَرْدِين : ایک قسم کی مچھلی، سارڈین -

سَرَّهُ ـُ سُرُوراً، و مَسَرَّةً : خوش کرنا

سُرَّ بِكَذَا : خوش ہونا -

سَارٌّ : خوش کن، مسرت بخش، دلچسپ

مَسْرُور : خوش، شاداں -

سِرٌّ ج: أَسْرَار : راز، بھید -

سِرٌّ مُبْهَمٌ : سربستہ راز -

سِرُّ تُجَّار : چیف مرچینٹ (دا)

سِرُّ عَسْكَرٍ : (دا) فیلڈ مارشل -

كَاتِمُ أو كَاتِبُ السِّرِّ : پرائیویٹ سکریٹری -

سِرّاً : رازدارانہ طور پر، خفیہ طور پر، اندرونی طور پر، آہستہ سے، خاموشی سے چپکے چپکے

سِرِّيّ : خفیہ، رازدارانہ، پوشیدہ -

سِرِّيٌّ لِلْغَايَةِ : انتہائی خفیہ -

بُولِيسٌ سِرِّيّ : خفیہ پولس -

حِبْرٌ سِرِّيّ : خفیہ روشنائی -

السِّرِّيَّةُ : رازداری -

سِرِّيَّةٌ كَامِلَةٌ : مکمل رازداری -

مُحَاكَمَةٌ سِرِّيَّةٌ : خفیہ مقدمہ -

مَصَارِيفُ سِرِّيَّةٌ : (سرکاری) خفیہ اخراجات -

اِسْتَسَرَّ الشَّيْءَ و أَسَرَّهُ : راز میں رکھنا -

أَسَرَّ إِلَيْهِ : راز کہنا، خفیہ بات کرنا -

أَسَرَّهُ : خوش کرنا -

سَرْرَهُ : خوش کرنا -

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



تَسَارٌّ : باہم سرگوشی، راز کی باتیں کرنا

سَارَّہ مُسَارَّۃً : خفیہ بات کہنا، راز بتانا۔

السَّرَرُ و السِّرَرُ و السُّرُّ : نال جسے دائی بچہ کے پیٹ سے الگ کرتی ہے

(۲) ناف ج : أَسِرَّۃٌ و أَسْرَار۔

سُرٌّ، سِرَارٌ : ہتھیلی یا پیشانی کے خطوط۔

سُرَّۃٌ : ناف ج : سُرَرٌ۔

سَرَّاء : خوشی، خوشحالی، مسرت وشادمانی۔

أَسَارِیْرُ الوَجْہِ : چہرہ کے خطوط۔

أَبْرَقَتْ أَسَارِیْرُ وَجْہِہِ : اس کا چہرہ چمک اٹھا۔

سَرِیْرٌ ج : سُرُرٌ و أَسِرَّۃٌ : چارپائی، تخت، بیڈ (سَرِیْرٌ یَتَّسِعُ لِشَخْصَیْنِ) ڈبل بیڈ۔

سَرِیْرَۃٌ ج : سَرَائِرُ : نیت، دل کی بات، راز، حقیقتِ پنہاں

طَیِّبُ السَّرِیْرَۃِ : نیک نیت، خوش باطن، پاک طینت۔

مِسَرَّۃٌ : ٹیلیفون۔

سَرَطَ ـُ سَرْطاً : نگلنا۔

السَّرَطَان : (آفَۃٌ مُہْلِکَۃٌ) کینسر۔

تَسَرْطُن : کینسر ہونا۔

مُسَرْطَن (مُصَابٌ بِالسَّرَطَان) : کینسر کا مریض۔

سَرُعَ ـُ سَرَاعَۃً و سُرْعَۃً و سَرْعاً : تیز رفتار ہونا (ضد بَطُؤَ)

سَرِعَ ـَ سَرَعاً : جلدی کرنا۔

سُرْعَۃٌ : اسپیڈ، رفتار، تیزی۔

سُرْعَۃُ السَّیْرِ : تیز رفتاری۔

سُرْعَۃُ الإِنْجَاز : فوری تکمیل، فوری کامیابی۔

سُرْعَۃُ البَتِّ : قوتِ فیصلہ۔

سُرْعَۃُ التَّأَثُّر : ذکاوتِ حس۔

سُرْعَۃٌ خَارِقَۃٌ : غیر معمولی تیزی، رفتار۔

سُرْعَۃٌ فَوْقَ سُرْعَۃِ الصَّوْتِ : آواز سے زیادہ رفتار۔

سُرْعَۃٌ کَالبَرْقِ : بجلی کی سی تیزی۔

سُرْعَۃٌ لَم تَکُنْ مُنْتَظَرَۃً : غیر متوقع عجلت۔

سُرْعَۃُ النُّمُوِّ : تیز رفتار ترقی۔

سَرْعَانَ : (۱) جلدی کر (۲) کس قدر تیز۔

سَرْعَانَ مَا : بہت جلد۔

سَرِیْعٌ : تیز رفتار (۲) جلدی کیا جانے والا، فاسٹ۔

سَرِیْعُ التَّأَثُّر : ذکی الحس، اعصابی آدمی،

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



منفعل المزاج ۔
أَسْرَعَ فِي الْعَمَلِ : جلد کام کرنا۔
أَسْرَعَ فِي الْمَشْيِ : تیز چلنا۔
أَسْرَعَ إِلَى : لپکنا، بڑھنا۔
تَسَرَّعَ إِلَى : سبقت کرنا، جلدی سے پہنچنا، عجلت کرنا۔
تَسَرَّعَ الْأَمْرُ : کسی کام کا جلد ہو جانا
مُتَسَرِّع : جلد باز۔
تَسَارَعَ إِلَى : لپکنا، جلدی کرنا۔
سَارَعَ إِلَى : لپکنا، سبقت کرنا۔
سَارَعَ فِي : کوشش کرنا۔
أَسْرَعَ مَا يَجِبُ : ضرورت سے زیادہ تیز۔
بِأَسْرَعِ مَا يُمْكِنُ : جس قدر جلد ممکن ہو۔
سَرْغُو : (معرب) سرگم، گھاس کی وہ قسم جس میں باجرے اور چینی گنے کے پودے شامل ہیں۔
سَرِفَ الْأَمْرَ ـَ سَرَفاً : کسی کام کو بیکار چھوڑ دینا۔
أَسْرَفَ الْمَالَ : فضول خرچ کرنا۔
إِسْرَافٌ فِي التَّوَقُّعِ : ضرورت سے زیادہ امید رکھنا۔

أَسْرَفَ فِي شَيْءٍ : حد سے بڑھنا۔
مُسْرِف : فضول خرچ، حد سے تجاوز کرنے والا۔
سَرَقَ ـِ سَرِقَةً و سَرَقاً : چرانا، چوری کرنا (۲) لوٹنا (۳) اغوا کرنا۔
سَرَقَ مُؤَلَّفاً : کتاب کی چوری کرنا، دوسرے کی تصنیف اپنی طرف منسوب کرنا۔
سَرِقَة : چوری، چوری کا جرم۔
سَرِقَةٌ بِالْإِكْرَاهِ : ڈکیتی، ڈاکا۔
سَرِقَةُ الْأَشْخَاصِ : لوگوں کا اغوا۔
سَارِق ج : سُرَّاق و سَرَقَة : چور
اسْتَرَقَ : کوئی کام چوری سے کرنا۔
اسْتَرَقَ السَّمْعَ : چوری سے سننا۔
سَرَّقَهُ تَسْرِيقاً : چور بنانا، چور ٹھیرانا۔
سَرْكُومَه : (معرب) سرکوبا، ورم لحمی، گوشتین ابھار، دنبل لحمی، دنبل گوشتین۔
سَرْمَدِيّ : دائمی، ابدی۔
سَرْو : درخت سرو۔
سَرَا ـُ سَرْواً : زائل کرنا (۲) کھینچنا، اتارنا۔
سَرَا و سَرُوَ ـُ سَرَاوَةً و سَرْواً : صاحب مروت و سخاوت ہونا، شریف و معزز ہونا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَرِیٌّ ج: أَسْرِیَاء: معزز، شریف، سخی، صاحب شرف وعزت م: سَرِیَّة۔
سِرْوَال ج: سَرَاوِیْلُ، سِرْوَالَة ج: سَرَاوِیْلَات: (۱) پتلون (۲) نیچے کا پاجامہ (۳) پاجامہ۔
سِرْوَالٌ فَضْفَاض: شلوار، ڈھیلا پاجامہ
سَرَی ـِ سُرًی و سُرْیَةً ومَسْرًی: رات کو چلنا۔
سَرَی ـِ سَرَیَاناً و سَرْیاً وسِرَایَةً چلنا، دوڑنا، سرایت کرنا، رگوں میں خون دوڑنا۔
سَرَی فی الشَّیْءِ: اثر کرنا، نفوذ کرنا۔
سَرَی عَلَیْهِ القَانُوْنُ: قانون لاگو ہونا
سَرَی الهَمُّ: غم دور ہونا۔
سَرَیَان: اطلاق، نفاذ۔
سَرَیَانُ الإِشَاعَةِ عَنْ شَيْءٍ: افواہیں پھیلنا۔
سَرَیَانُ الأَوَامِرِ: احکام نافذ ہونا۔
أَسْرَی: رات کو چلنا۔
أَسْرَی عَنْه: غم وکلفت دور کرنا۔
سَرَّی عنه تَسْرِیَةً: غم اور تکلیف دور کرنا۔
سَرِیَّة ج: سَرَایَا: فوج کی ایک ٹکڑی۔
سَرَایَا الدِّفَاع: دفاعی فوجی دستے۔
سَرَای: مسافر خانہ، سرائے، جگہ، محل۔
سَارِی المَفْعُوْل: معمول بہ، نافذ العمل
سَارِیَة ج: سَوَارِی: ستون، بانس، شہتیر، لکڑی کا ستون، پول، کھمبا۔
سَارِیَةُ العَلَم: فلیگ پول۔

## س ــــــ ط

مَسْطَبَة: چبوترہ۔
سَطَحَ ـَ سَطْحاً و سَطَّحَ: ہموار کرنا، سطح دار بنانا، لٹانا، بچھانا، پھیلانا۔
تَسَطَّحَ و اسْتَطَاحَ: پھیلنا، ہموار ہونا، چت لیٹنا۔
سَطْحٌ ج: سُطُوْح: (۱) ہر چیز کا ظاہری پہلو (۲) اوپر کا حصہ (۳) چھت۔
سَطْحُ الأَرْض: گراؤنڈ۔
سَطْحُ المَرْکَب: ڈیک، جہاز کا بالائی حصہ۔
سَطْحٌ مُسْتَوٍ: پلین، ہموار سطح
سَطْحِیٌّ: ظاہری، اوپری (۲) اوچھا، کم مایہ، ناگہرا، معمولی۔
مَعْرِفَةٌ سَطْحِیَّة: معمولی علم۔
سَطْحِیّاً: ظاہری طور پر۔
سَطِیْح، مُسَطَّح: ہموار، بچھا ہوا۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَطَرَ ـُ سَطْراً: لکھنا۔

سَطَّرَ و سَطَرَ بِالمِسْطَرَةِ: لائن ڈالنا، سطریں کھینچنا۔

سَاطُور ج: سَوَاطِيرُ: بُغدہ، تبر، چھرا، قصائی کا گوشت کاٹنے کا تبر نما اوزار۔

أُسْطُورَةٌ: من گھڑت کہانی، افسانہ، طلسم ج: أَسَاطِيرُ۔

أُسْطُورِيّ: افسانوی، دیو مالائی۔

تَسْطِيرٌ: کراسنگ، لائن ڈالنا۔

مُسَطَّرٌ: لائن دار، رول دار۔

مِسْطَرَةٌ ج: مَسَاطِرُ: لائن کھینچنے کی پٹی، جدول کش، اسکیل، پیمانہ۔

مِسْطَرَةُ المَسَافَاتِ (فِي الآلَةِ الكَاتِبَةِ): اسپیشل یارڈ۔

سَيْطَرَ و تَسَيْطَرَ عَلَى: اقتدار حاصل کرنا، کنٹرول کرنا، حکومت کرنا، قابو پانا۔

سَيْطَرَةٌ: اقتدار، تسلط، قبضہ، کنٹرول، ہولڈ۔

السَّيْطَرَةُ الجَوِّيَّةُ: فضائی کنٹرول، فضائی بالادستی۔

سَيْطَرَةُ الدَّوْلَةِ عَلَى بُلْدَانٍ: حکومت کا شہروں پر کنٹرول۔

السَّيْطَرَةُ الشَّامِلَةُ: کلی اقتدار۔

السَّيْطَرَةُ عَلَى: گرفت میں لینا، اقتدار حاصل کرنا، قابو پانا، کنٹرول کرنا۔

السَّيْطَرَةُ عَلَى الأَوْضَاعِ: حالات پر قابو پانا۔

السَّيْطَرَةُ عَلَى جَمِيعِ مَنَافِذِ الحُدُودِ: سرحدوں کے تمام ناکوں پر کنٹرول۔

السَّيْطَرَةُ عَلَى الشَّكِّ: شکر پر کنٹرول کرنا۔

السَّيْطَرَةُ عَلَى المَوْقِفِ: صورتِ حال پر قابو پانا۔

السَّيْطَرَةُ عَلَى النُّمُوِّ السُّكَّانِيِّ: اضافۂ آبادی پر کنٹرول۔

مُسَيْطِرٌ: حکمران، صاحبِ اقتدار، قابو یافتہ۔

المُسَيْطِرُ عَلَى نَفْسِهِ: خود پر قابو یافتہ

سَطَعَ النُّورُ ـَ سُطُوعاً و سَطْعاً: روشنی پھیلنا۔

سَطَعَ الأَمْرُ: کسی معاملہ کا واضح اور ظاہر ہونا۔

سُطُوعُ نَجْمِ فُلَانٍ: ستارہ عروج پر ہونا۔

سَاطِعٌ: روشن، ظاہر، واہر۔

سَطَلَ ـِ سَطْلاً: بیہوش کرنا، مدہوش کرنا۔

انْسَطَلَ: بیہوش ہونا، مدہوش ہونا۔

سَطْلٌ ج: أَسْطَالٌ و سُطُولٌ: بالٹی۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



أُسْطُوْل ج: أَسَاطِيْل: بیڑا، جہازوں کا بیڑا۔

مَسْطُوْل: بے ہوش، بدہوش۔

سَطَمَ ـُ سَطْماً: بند کرنا، بڑھئی کا کسی سوراخ کو بند کرنا، منہ یا دروازہ بند کرنا۔

سِطَام: ڈاٹ (۲) آگ کریدنی۔

سَطْوٌ: (ن) حملہ کرنا، حملہ آور ہونا۔

سَطَا عَلَى الْمَكَانِ ـُ سَطْواً و سَطْوَةً: چھاپہ مارنا۔

السَّطْوُ على عَرَبَةٍ أو طَائِرَةٍ: ہائی جیک، اغوا۔

السَّطْوُ على مَقَرِّ الحِزْبِ: پارٹی کے ہیڈکوارٹر پر حملہ۔

سَطْوَة: اقتدار، اثر و رسوخ۔

## س ـــــــ ع

سَعِدَ ـَ و سُعِدَ ـُ سَعَادَةً: خوش نصیب ہونا، خوش حال ہونا، (ضد شَقَاوَة)

سَعَدَ ـَ سَعْداً و سُعُوداً: بابرکت ہونا (۲) خوش بخت ہونا۔

سَعْدٌ: برکت (ضد نَحْسٌ)

سَعَادَة: خوش بختی، خوشحالی، خوش نصیبی۔

سَعَادَتُهُمْ: آنجناب (تعظیمی لقب)

صَاحِبُ السَّعَادَةِ: عزت مآب۔

سَعِيْد: خوش بخت، خوشحال ج: سُعَدَاء۔

سَعِيْد و مَسْعُوْد: نیک اقبال، بابرکت

سَعْدَانَة: کبوتری۔

سَاعِدٌ ج: سَوَاعِد: بازو (۲) ہاتھ، ہتھیلی سے کہنی تک کا حصہ۔

سَوَاعِدُنَا لَنْ تَكِلَّ: ہمارے بازو کمزور نہیں ہو سکتے۔

سَاعِدَة: چھوٹی نہر، جو بڑی نہر سے نکلتی ہے

إِسْعَاد: خوش حال بنانا، خوش نصیب بنانا، کامیاب بنانا، قسمت چمکانا، خوش کرنا۔

سَاعَدَهُ مُسَاعَدَةً: مدد دینا۔

مُسَاعَدَة: امداد، مدد، تقویت، ہیلپ، سپورٹ، گرانٹ۔

مُسَاعَدَةُ الدُّوَلِ المُحْتَاجَةِ: غریب ممالک کی امداد

المُسَاعَدَاتُ الأَجْنَبِيَّةُ: بیرونی امداد

المُسَاعَدَاتُ الاِقْتِصَادِيَّةُ: مالی امدادیں

المُسَاعَدَاتُ الثُّنَائِيَّةُ: دوطرفہ امدادیں

المُسَاعَدَاتُ العَيْنِيَّةُ: مالی امدادیں

المُسَاعَدَاتُ الفَنِّيَّةُ: ٹیکنیکل امدادیں

المُسَاعِد: ہیلپر، مددگار، اسسٹنٹ، نائب

مُسَاعِدُ مُحَاسِب: اسسٹنٹ اکاؤنٹنٹ

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



مُسَاعِدُ المُحَرِّر : معاون ایڈیٹر۔

مُسَاعِدُ المُدَرِّس : مانیٹر۔

مُسَاعِدُ مُدِيْر : اسسٹنٹ منیجر۔

مُسَاعِدُ مُدِيْرِ الأمْن : ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ پولیس (D.S.P.)

مُسَاعِدُ المُدِيْرِ العَامّ : اسسٹنٹ ڈائرکٹر جنرل، ڈپٹی ڈائرکٹر جنرل۔

مُسَاعِدُ المُفَتِّش : سب انسپکٹر۔

سَعَرَ ـَ سَعْراً و سَعَّرَ و أَسْعَرَ : آگ سلگانا۔

سَعَّرَ السِّلْعَةَ : سامان کا نرخ مقرر کرنا، قیمت لگانا، قیمت متعین کرنا۔

سُعِرَ و انْسَعَرَ الكَلْبُ : کتے کا دیوانہ ہوجانا، آدمی کا دیوانہ ہوجانا۔

إِنْسِعَارُ النَّار : آگ بھڑکنا۔

إِسْتَعَرَ و تَسَعَّرَ : آگ بھڑکنا۔

سَاعَرَهٗ مُسَاعَرَةً : سودا کرنا، بھاؤ کرنا

تَسْعِيْر : قیمت مقرر کرنا، نرخ متعین کرنا۔

التَّسْعِيْرَةُ الرَّسْمِيَّة : سرکاری نرخ نامہ۔

مُسَعَّر : مقررہ داموں والا۔

سِعْرٌ : پرائز، قیمت، ریٹ، نرخ، بھاؤ

ج : أَسْعَار۔

سِعْرُ الإِطّلَاع : ڈیمانڈ ریٹ۔

سِعْرُ التَّبَادُل : شرحِ تبادلہ۔

سِعْرُ السُّوق : مارکیٹ نرخ، بازار کا بھاؤ

سِعْرُ التَّحْوِيْل : تبدیلی کا ریٹ۔

السِّعْرُ الجَارِي : موجودہ نرخ۔

سِعْرُ الجُمْلَة : تھوک کے دام۔

سِعْرُ الخَصْمِ الَّذِيْ يُحَدِّدُهُ البَنْكُ المَرْكَزِيّ : کنسیشن ریٹ جس کی تحدید سینٹرل بینک کی جانب سے ہو۔

سِعْرٌ رَسْمِيّ : سرکاری بھاؤ۔

سِعْرٌ إِلْزَامِيّ : جبری نرخ۔

سِعْرٌ سَائِد : مروجہ بھاؤ۔

سِعْرُ الشِّرَاء : خریداری نرخ۔

سِعْرُ شِرَاءِ شِيْك : چیک ریٹ۔

سِعْرُ الصَّرْف : ایکسچینج کا بھاؤ، مبادلۂ زر کا بھاؤ

سِعْرُ الفَائِدَة : شرحِ سود۔

سِعْرُ الفَائِدَةِ على المُوْدَعَات : ڈپازٹ ریٹ، امانتوں پر شرحِ سود۔

سِعْرٌ مُوَحَّد : ایک دام، متعین بھاؤ۔

سِعْرُ الوَحْدَة : یونٹ ریٹ۔

سِعْرُ اليَوْم : آج کا بھاؤ۔

بِسِعْرِ : بھاؤ سے، ریٹ سے۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



بِسِعْرِ مُشْتَرَانَا: ہماری خرید پر۔
بِسِعْرٍ مُعَيَّنٍ: مقررہ قیمت پر۔
اِرْتِفَاعُ السِّعْرِ: نرخ بڑھنا، گراں ہونا
اِنْخِفَاضُ السِّعْرِ: بھاؤ گرنا۔
أَسْعَارٌ مُحَدَّدَةٌ: کنٹرول ریٹ۔
سُعْرٌ: دیوانگی۔
سُعَارٌ: سگ گزیدگی، ہڑک (۲) پیاس کی شدت۔
سَعِيرُ النَّارِ: آگ کی لپٹ۔
مِسْعَرٌ ومِسْعَارُ النَّارِ: آگ کریدنی
مَسْعُورٌ: سگ گزیدہ۔
سَعَطَ الدَّوَاءَ ـــ سَعْطًا وسَعَّطَ: ناک میں دوا پہنچانا، بذریعۂ سانس ناک میں دوا چڑھانا۔
اِسْتَعَطَ السَّعُوطَ وغَيْرَهُ: ناس سونگھنا۔
مِسْعَطٌ (عُلْبَةُ النَّشُوقِ): ناس کی ڈبیہ۔
سَعَفَ ـــ سَعْفًا وأَسْعَفَهُ عَلَى أَمْرٍ: امداد پہنچانا، مدد دینا۔
سَعَفَ وأَسْعَفَ بِحَاجَتِهِ: ضرورت کو پورا کرنا۔
سَاعَفَهُ مُسَاعَفَةً: مدد کرنا، ساتھ دینا۔
إِسْعَافٌ: امداد، ریلیف، حاجت روائی
الإِسْعَافُ الأَوَّلِيُّ: فرسٹ ایڈ۔
إِسْعَافٌ طِبِّيٌّ أَوَّلُ: فرسٹ میڈیکل ایڈ، ابتدائی طبی امداد۔
لَجْنَةُ الإِسْعَافِ: ریلیف کمیٹی، امدادی کمیٹی۔
سَعَلَ ـــ سُعَالًا وسُعْلَةً: کھانسنا۔
سُعْلَةٌ، سُعَالٌ: کھانسی۔
سُعْلَةٌ مُتَقَطِّعَةٌ: رک رک کر اٹھنے والی کھانسی
سِعْلَاةٌ، سِعْلَى ج: سَعَالِيَاتٌ: بھوتنی۔
سَعَى ـــ سَعْيًا: جانا، چلنا۔
ـــ لِلأَمْرِ وفِيهِ: کوشش کرنا۔
ـــ إِلَى: دوڑنا۔
ـــ بِهِ سِعَايَةً: چغلی لگانا، شکایت کرنا۔
سَعْيٌ ج: مَسَاعٍ: کوشش، دوڑ دھوپ، بھاگ دوڑ۔
السَّعْيُ وَرَاءَ السَّلَامِ: امن کے لئے کوشش۔
السَّعْيُ وَرَاءَ السُّلْطَةِ: اقتدار کے لئے بھاگ دوڑ کرنا۔
المَسَاعِي الحَمِيدَةُ: اچھی کوششیں۔
المَسَاعِي المُخَطَّطَةُ: منصوبہ بند کوششیں
سِعَايَةٌ: چغلخوری، شکایت۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَاعٍ ج: سُعَاة : (۱) کوشاں (۲) چغلخور (۳) ایلچی، قاصد۔
سَاعِي الْبَرِيْد : ڈاکیہ، پوسٹ مین۔
سَاعِي الْمَكْتَب : آفس بوائے۔

## س ـــــ غ

سَغَبَ ـُ سُغُوباً و سَغْباً : بھوکا ہونا، سخت بھوک لگنا۔
سَغِبَ ـَ سَغَباً و سَغَابَةً : آنتوں کا قل ہو اللہ پڑھنا۔
سَغَبٌ، سَغَابَة : بھوک۔

## س ـــــ ف

سُفْتَجَة : (ع) (حَوَالَةٌ مَالِيَّة) ہنڈی ج: سَفَاتِج۔
سَفَحَ الدَّمَ ـَ سَفْحاً و سُفُوحاً : خون بہانا۔
سَفَحَ الدَّمْعَ : آنسو بہانا۔
تَسَافَح و مُسَافَحَة : زنا کرنا
سَفْحُ الْجَبَلِ ج: سُفُوح : دامنِ کوہ۔
سِفَاح : زنا۔
سَفَّاح : خونریز، ظالم و سفاک۔
سَفَدَ ـِ سَفْداً و سَافَدَ الذَّكَرُ أُنْثَاه : نر کا مادہ سے جفتی کھانا، جفتی کرنا
سَفَّدَ اللَّحْمَ تَسْفِيْداً : گوشت کو سیخ پر لگانا۔
سَفُّوْد : گوشت بھوننے کی سیخ، سلاخ ج: سَفَافِيْدُ۔
سَفَرَ ـِ سَفْراً و سُفُوراً : (۱) مسافر ہونا (۲) عورت کا چہرہ کھلنا، جلوہ گر ہونا، بے نقاب ہونا۔
سَفَّرَ تَسْفِيْراً : سفر پر بھیجنا، مسافر بنانا، مال روانہ کرنا۔
سَفَّرَ و أَسْفَرَ : چہرہ کھولنا۔
أَسْفَرَ الصُّبْحُ أو الْوَجْهُ : روشن ہونا
أَسْفَرَ الشَّيْءُ عَنْ كَذَا : نتیجہ برآمد ہونا۔
سَافَرَ إِلَى مُسَافَرَةً : سفر کرنا۔
الْمُسَافِر : پا سنجر، آنا جانا، آیا گیا۔
سِفْرٌ ج: أَسْفَار : کتاب۔
سَفَرٌ ج: أَسْفَار : سفر، روانگی، کوچ، جرنی، ٹریول۔
الأَسْفَارُ الْمُنَزَّلَة : آسمانی کتابیں۔
سَفْرَة : ایک سفر۔
سَفَرِيَّات : اسفار۔
سُفْرَة ج: سُفَر : (۱) زادِ راہ (۲) کھانے کی میز (۳) دسترخوان۔
سِفَارَة : (۱) وساطت (۲) ایک ملک کی طرف سے

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



دوسرے ملک میں دائمی اور مکمل نمائندگی، سفارت (۲) سفارت کا عہدہ، پیشہ سفارت (۳) سفارت خانہ، ایمبیسی۔

سِفَارَةٌ مُفَوَّضِيَّةٌ: لیگیشن، سفارتخانہ کا چھوٹا درجہ۔

سَفِيْرٌ ج: سُفَرَاءُ: قاصد، ایلچی، ایک ملک کا دوسرے ملک میں مستقل نمائندہ، سفیر، ایمبیسیڈر۔

سَفِيْرٌ بِوَزَارَةِ الْخَارِجِيَّةِ: وزارتِ خارجہ میں سفیر۔

سَفِيْرٌ فَوْقَ الْعَادَةِ: وہ سفیر یا قونصل جو مخصوص کاموں کے لئے مقرر کیا گیا ہو، غیر معمولی سفیر، بااختیار سفیر۔

سَفِيْرٌ لَدَى بَلَدٍ: کسی ملک میں متعینہ سفیر۔

سَفِيْرٌ مُتَجَوِّلٌ: گشتی سفیر۔

سَفِيْرَةٌ (زَوْجَةُ سَفِيْرٍ): سفیر کی بیوی، خاتونِ سفیر۔

سُفُوْرٌ: چہرہ کشائی، نقاب کشائی، بے نقابی، رونمائی، بے پردگی، بے حیائی۔

سُفُوْرُ الْمُبَاحَثَاتِ عَنْ كَذَا: بات چیت کا نتیجہ نکلنا۔

سَافِرٌ: بے نقاب، روشن، ظاہر، واضح، مبینہ، مبینہ طور پر۔

مُتَسَفِّرٌ: (۱) ریل کے ذریعہ جانے والے سامان اور جانوروں کا نگراں۔

سَفَرْجَلٌ: بہی یا بہی کا درخت۔

سَفْسَطَةٌ: منطقی مغالطہ، وہ استدلال و قیاس جس کی بنیاد مغالطہ پر ہو۔

سَفَطَ السَّمَكَ ـ سَفْطاً: مچھلی کے سِفنے اُتارنا، مچھلی صاف کرنا۔

سَفَطُ السَّمَكِ ج: أَسْفَاطٌ: مچھلی کا سِفنا

سَفَطٌ: ٹوکری۔

سَفَعَ الْحَرُّ وَجْهَهُ ـ سَفْعاً: گرمی کا چہرہ کو جھلسنا، گرمی یا لُو کے تھپیڑے لگنا (۲) طمانچہ مارنا۔

أَسْفَعُ اللَّوْنِ: جھلسے ہوئے رنگ کا، سیاہی مائل۔

سَفَّ ـ سَفّاً وَاسْتَفَّ الشَّيْءَ: پھانکنا۔

سَفَّ الْخُوْصَ ـ سَفّاً: کھجور کے پتوں کو بٹنا۔

سَفَّ الطَّائِرُ ـ سَفِيْفاً: پرندہ کا زمین پر چلنا۔

أَسَفَّ النَّظَرَ إِلَيْهِ: گھور کر دیکھنا، تیز نظر سے دیکھنا۔

سَفُوْفٌ: سفوف، پاؤڈر، پھنکی۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَفَقَ ـِ سَفْقاً: طمانچہ مارنا (۲) دروازہ زور سے بند کرنا۔

سَفَكَ ـِ سَفْكاً: خون بہانا، قتل کرنا۔

سَفْكُ الدِّمَاءِ: خونریزی۔

سَفَّاكٌ: خونریز، ظالم، قاتل۔

سَفِلَ ـَ سُفُولاً و سَفَالاً، سَفُلَ ـُ سَفَالَةً: (۱) پست ہونا (ضد عُلُوّ) (۲) نیچا ہونا (ضد ارتفاع) (۳) ذلیل وحقیر ہونا، کم درجہ ہونا۔

تَسَفَّلَ: بتدریج نیچا ہونا، پست ہونا۔

سُفْلٌ: (ضد عُلُوّ) فروتنی، پستی۔

سُفْلٌ و سُفَالَةٌ: سب سے نیچا حصہ، کم درجہ اور گھٹیا چیز، پیندا، تلی۔

سُفْلِيٌّ: پست، زیریں، تحتانی۔

سَفَالَةٌ: دنائت، کمینہ پن، گھٹیا پن۔

سَافِلٌ: (۱) پست (۲) گھٹیا درجہ (۳) کمینہ۔

أَسْفَلُ: پست ترین، فروتر، بہت نیچا، کور

سَفِينَةٌ ج: سُفُنٌ: کشتی، جہاز۔

سَفِينَةٌ حَرْبِيَّةٌ: جنگی جہاز۔

سَفِينَةٌ شِرَاعِيَّةٌ: بادبانی کشتی۔

سَفِينَةٌ بُخَارِيَّةٌ: دخانی کشتی، جہاز، اسٹیمر۔

سَفِينَةٌ بِالْمُوتُرِ: موٹر بوٹ۔

سَفِينَةٌ حَمُولَةٍ: مال بردار جہاز۔

سَفِينَةٌ رُكَّابٍ: پاسنجر اسٹیمر۔

سَفِينَةٌ شَحْنٍ: باربرداری کا جہاز۔

سَفِينَةُ الْفَضَاءِ: خلائی جہاز۔

سَفِينَةٌ نَقْلٍ: ٹرانسپورٹ جہاز۔

سَفَّانٌ: کشتی ساز، جہاز ساز۔

سِفَانَةٌ: کشتی سازی، جہاز سازی۔

سَفِينٌ، إِسْفِينٌ: چھینی، لوہے اور لکڑی کاٹنے کا اوزار۔

سُفُنْجٌ، إِسْفَنْجٌ: اسپنج۔

سَفِهَ ـَ سَفَهاً و سَفَاهاً و سَفَاهَةً: نادان ہونا، بے وقوف ہونا، کم عقل ہونا۔

سَفَّهَ الرَّجُلَ تَسْفِيهاً: بے وقوف بنانا، کم عقل ٹھہرانا۔

سَفَّهَ الرَّأْيَ: رائے کو غیر دانشمندانہ قرار دینا، غلط قرار دینا۔

سَفَهٌ، سَفَاهَةٌ: (ضد حِلْم) بے وقوفی، نادانی، کم عقلی، بے حیائی (۲) زیادتی، فضول خرچی۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

www.KitaboSunnat.com



سَفَاهَاتٌ صِبْيَانِيَّة : بچگانہ حماقتیں۔

سَفِيْه ج: سُفَهَاء : (۱) بے وقوف، نادان (۲) بدزبان (۳) فضول خرچ۔

## س ـــــ ق

سَقَر : جہنم کا ایک نام۔

سَقَطَ ـُ سُقُوطًا : گرنا، ٹھوکر کھانا۔

سَقَطَتْ دَوْلَةٌ : شکست کھانا، مغلوب ہونا، ختم ہونا۔

سَقَطَ جَرِيْحًا : زخمی ہو کر گر جانا۔

سَقَطَ صَرِيْعًا : چت ہو جانا۔

ـــ فِي الْإِمْتِحَانِ : فیل ہونا۔

ـــ مِنْ عَيْنِ فُلَانٍ : کسی کی نظروں سے گر جانا، حقیر ہو جانا۔

ـــ على : پانا، پہنچنا، ہاتھ لگنا۔

سُقِطَ و أُسْقِطَ فِي يَدِهٖ : نادم ہونا، حیران و پشیمان ہونا، لغزش کرنا۔

أَسْقَطَ إِسْقَاطًا : گرانا۔

ـــ مِنَ الْحِسَابِ : کم کرنا، گھٹانا، حذف کرنا (۲) نظر انداز کر دینا۔

ـــ حَقًّا : حق یا حصہ ساقط کرنا۔

ـــ الدَّعْوٰى : مقدمہ ختم کرنا۔

ـــ الْعُضْوِيَّةَ : ممبری ختم کرنا۔

ـــ الْمُؤَامَرَةَ : سازش ناکام بنانا۔

أَسْقَطَ إِمْرَأَةً حُبْلٰى : حاملہ عورت کا حمل گرانا۔

أَسْقَطَتِ الْمَرْأَةُ : عورت کا حمل ساقط ہونا۔

تَسَقَّطَ الْخَبَرَ : خبر حاصل کرنا۔

تَسَاقَطَ : جھڑنا، لگاتار گرنا۔

تَسَاقُطُ الثُّلُوْجِ : برف باری۔

مُسَاقَطَة : گرانا، جھاڑنا، برسانا۔

سُقُوط : تنزل، زوال، تباہی، بربادی۔

سُقُوطُ الْأَحْكَامِ الْعُرْفِيَّةِ : مارشل لا ختم ہونا۔

سُقُوطُ الْأَعْذَار : عذر ختم ہونا۔

سُقُوطُ إِمْبَرَاطُوْرِيَّةٍ : شہنشاہیت کا زوال

سُقُوطُ الْقَنَابِلِ عَلَى الْأَحْيَاءِ السَّكَنِيَّةِ : آبادی والے علاقوں پر بم گرنا۔

سُقُوطُ نِظَامِ الْحُكْمِ : نظامِ حکومت کا زوال

سُقُوطُ النُّقَطِ : مورچہ ٹوٹنا۔

سَقَطٌ : (۱) بے کار، معطل (۲) لوٹ

سَقَطٌ : اولا، ژالہ۔

سِقْطٌ : ناتمام بچہ، ساقط شدہ بچہ۔

سَقْطَة : ایک دفعہ کا گرنا، ایک لغزش۔

سَقَطِيٌّ : پرانے کپڑوں کا تاجر۔

مَسْقَط : گرنے کی جگہ۔

محکم دلائل و براہین سے مزین متنوع و منفرد موضوعات پر مشتمل مفت آن لائن مکتبہ

